باقاعدہ قوانین بتائے گئے ہیں۔قرآن ابتداء میں ہوا کو تخم ریزی کے بکھرنے کا ایک ذریعہ قرار دیتا ہے[10] اور فرماتا ہے کہ اس دانے یا تخم کو بے جان سے جاندار شکل پر منتقل کرنے والی وہی ذات ہے:

(إِنَّ اللَّهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوَىٰ ۖ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ ۚ ذَٰلِكُمُ اللَّهُ ۖ فَأَنَّىٰ تُؤْفَكُونَ) [11]

"بے شک اللہ تعالیٰ دانہ کو اور گٹھلیوں کو پھاڑنے والا ہے، وہ جاندار کو بے جان سے نکال لاتا ہے اور وہ بے جان کو جاندار سے نکالنے والا ہے اللہ تعالیٰ یہ ہے، سو تم کہاں الٹے چلے جا رہے ہو"۔

### ب: دین اسلام میں تخم اجناس کا قانون:

تخم اجناس کی تقسیم وحصول کے زیادہ تر قوانین ہمیں حدیث اور فقہ کے کتابوں سے ملتے ہیں۔اسلام تخم واجناس کی تقسیم وحصول کا ایک منفرد اور خوبصورت مقصد یہی قرار دیتا ہے کہ شرعی حدود میں رہ کر زراعت کی ترقی کو ممکن بنایا جاسکے جہاں پر کسان اور زمیندار دونوں کی حقوق کی پامالی نہ ہو۔ لہذا دین اسلام کی یہ اولین ترجیح ہے کہ تخم اجناس کے سلسلے میں ہر ملک کے دستور کے موافق بیع وشراء کی اجازت فراہم کی جائے۔ [12]

اسی طرح مزدور کے قیام کی دین اسلام میں مکمل اجازت فراہم کی گئی ہے اگر مسلمان مزدور نہ ملے تو ضرورت کے وقت غیر مسلموں سے مزدوری کرنا جائز مانا جاتا ہے کیونکہ تاریخ میں نبی کریم ﷺ نے خیبر کے یہودیوں سے بٹائی پر معاملاطے کیا تھا جو ہماری لیئے ایک بہترین نمونہ ہے۔[13] دوسری طرف اسلام کے قوانین میں یہ بات لازمی قرار دے دی گئی ہے کہ مزدور کو مزدوری پر مقرر کرنے میں پہلے وقت کا تعین کرنا چاہئیے مثال کے طور پر آدھے دن یا عصر کے نماز تک وغیرہ تک رکھنے کی اجازت دے دی گئی ہے جب کہ شرائط کو پوری ایمانداری کے ساتھ پورا کرنے پر زور دیا گیا ہے۔[14] اسی طرح اسلام مزدور کی مزدوری مار لینے کو بڑا گناہ قرار دیتا ہے۔[15]

اسلام شروع سے کھیت بُونے اور درخت لگانے کی فضیلت بیان کرتا ہے۔[16] کیونکہ یہ بات عیاں ہے کہ انسان جب سے عالم شعور میں آکر زراعت کی طرف متوجہ ہوا تو زمین کو قابل کاشت بنانے کے لئے اس نے زیادہ تر بیل ہی کا استعمال کیا حضور ﷺ فرماتے ہیں:

(عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ " بَيْنَمَا رَجُلٌ رَاكِبٌ عَلَى بَقَرَةٍ الْتَفَتَتْ إِلَيْهِ. فَقَالَتْ لَمْ أُخْلَقْ لِهَذَا، خُلِقْتُ لِلْحِرَاثَةِ ) [17]

یعنی ''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (بنی اسرائیل میں سے) ایک شخص بیل پر سوار ہو کر جارہا تھا کہ اس بیل نے اس کی طرف دیکھا اور اس سوار سے کہا کہ میں اس کے لیے نہیں پیدا ہوا ہوں۔میری پیدائش تو کھیت جوتنے کے لیے ہوئی ہے''۔

### ج: تخم اجناس میں برابری کا اُصول:

دین اسلام تخم واجناس کے سلسلے میں بیلوں سے امداد لینے یعنی زمین جوتنے کی اجازت کے ساتھ یہ اجازت بھی فراہم کرتا ہے کہ اگر باغ یا کھیتی ایک شخص کی ہو اور کام اور محنت دوسرا شخص کرے تو دونوں پیداوار میں شریک ہوں گے۔

(قَالَتِ الأَنْصَارُ لِلنَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم اقْسِمْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ إِخْوَانِنَا النَّخِيلَ. قَالَ " لاَ ". فَقَالُوا تَكْفُونَا الْمَئُونَةَ وَنُشْرِكُكُمْ فِي الثَّمَرَةِ. قَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا ) [18]

یعنی "انصار نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہمارے باغات آپ ہم میں اور ہمارے (مہاجر) بھائیوں میں تقسیم فرمادیں ۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکار کیا تو انصار نے (مہاجرین سے) کہا کہ آپ لوگ درختوں میں محنت کرو۔ ہم تم میووں میں شریک رہیں گے۔انہوں نے کہا اچھا ہم نے سنا اور قبول کیا"۔

**ح: کم یا زیادہ پیداوار پر بٹائی:**

تخم و اجناس کے سلسلے میں دین اسلام آدھی یا کم و زیادہ پیداوار پر بٹائی کرنے کے بارے میں مکمل رہنمائی فراہم کرتا ہے۔تاریخ گواہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کے ساتھ معاملات اس شرط پر طے کیے تھے کہ اگر بیج (حضرت عمرؓ) وہ خود مہیا کریں تو پیداوار کا آدھا حصہ لیں اور اگر تخم ان لوگوں کا ہو جو کام کریں تو پیداوار کے اتنے حصے کے وہ مالک ہوں گے۔ [19] اسی طرح حضرت محمد ﷺ نے خیبر والوں سے نصف پیداوار پر معاملات طے کیئے تھے اور ازواج مطہرات کے لئے فی نفر سو وسق [20] غلہ مقرر فرمایا تھا جب کہ حضرت عمرؓ کے دور میں ازواج مطہرات کو غلہ یا زمین ہر دو کا اختیار دے دیا گیا تھا۔ [21] لہذا دین اسلام اس طرح بٹائی کہ بیج بھی کسان کا ہو اور زمین تمھاری، اجازت دیتا ہے خیبر والوں سے ہونے والا معاہدہ اسی نوعیت کا تھا۔

**چ: دین اسلام تنگ نظری کی ممانعت کرتا ہے:**

دین اسلام دنیاوی، تمدنی، معاشرتی، اقتصادی معاملات میں مذہبی تنگ نظری سے کام نہیں لیتا بلکہ ایسے جملہ امور میں صرف مفاد انسانی کو سامنے رکھ کر مسلم اور غیر مسلم ہر دو کا معاملہ جائز رکھتا ہے ہاں عدل ہر جگہ ہر شخص کے لئے ضروری قرار دیتا ہے۔قرآن میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

(يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُونُوا قَوَّامِينَ لِلَّهِ شُهَدَاءَ بِالْقِسْطِ ۖ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَآنُ قَوْمٍ عَلَىٰ أَلَّا تَعْدِلُوا ۚ اعْدِلُوا هُوَ أَقْرَبُ لِلتَّقْوَىٰ ۖ وَاتَّقُوا اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ) [22]

یعنی "اے ایمان والو! تم اللہ کی خاطر حق پر قائم ہو جاؤ، راستی اور انصاف کے ساتھ گواہی دینے والے بن جاؤ، کسی قوم کی عداوت تمہیں خلاف عدل پر آمادہ نہ کر دے، عدل کیا کرو جو پرہیز گاری کے زیادہ قریب ہے، اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو، یقین مانو کہ اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے باخبر ہے"۔

**د: فاسد شرطوں کو مکروہ قرار دینا:**

تخم و اجناس کی تقسیم و حصول کے سلسلے میں دین اسلام فاسد شرطوں کو مکروہ قرار دیتا ہے۔ [23] اسلامی قوانین میں اس بات کی نشاندہی کی گئی ہے کہ اگر تخم و اجناس کے سلسلے میں کسی کے مال سے ان کی اجازت کے بغیر کاشت کیا گیا ہو تو اُس سے حاصل ہونے والا فائدہ اُن کے لئیے ہو گا۔ [24] اس طرح بٹائی کے سلسلے میں اگر فریقین رضامند ہوں تو معاملا بغیر تعین مدت بھی جائز ہے کیونکہ حضور ﷺ نے خیبر کی زمین کا معاملا کچھ ایسا ہی کیا تھا۔ [25]

**ذ: باہمی مشاورت پر زور دینا:**

دین اسلام نے کھیتی باڑی میں باہمی مشاورت، اشتراک و امداد کی ضرورت پر زور دیا ہے۔اس بارے میں انصار اور مہاجرین کی باہمی اشتراک قابل تحسین ہے۔ تخم و اجناس کے سلسلے میں پانی کی تقسیم کے قوانین کا بھی خاص خیال رکھا گیا ہے۔اس کی مثال بیر رومہ سے دی جاسکتی ہے جو مدینہ کا مشہور کنواں تھا اُس کی خریداری اور وقف کرنا یہی ہمیں پانی کی تقسیم، خرید و فروخت وغیرہ کے ثبوت فراہم کرتا ہے۔ [26]

**ر: صاحبین کے ہاں تخم اجناس کے چار طریقے:**

صاحبین کے ہاں اس کی تقسیم چار قسم کی ہے جن میں سے تین صورتیں درست اور ایک صورت باطل قرار دے دی گئی ہے:

۱: زمین اور بیج ایک کا ہو اور عمل اور جانور دوسرے کا، تو جائز ہے۔

۲: زمین ایک کی ہو۔ جانور بیج اور عمل دوسرے کا، تو بھی جائز ہے۔

۳: زمین جانور بیج ایک کا ہو، اور کام دوسرے کا، تو بھی جائز ہے۔

۴: زمین اور جانور ایک کی ہو، بیج اور کام دوسرے کا، تو یہ فاسد قرار دیا گیا ہے۔ [27]

## ز: فقہاکے ہاں تخم اجناس کا قانون:

دین اسلام میں خام پیداوار اور اشیاخوردنی کا دارو مدار زمین کی کاشت پر ہے۔ زمین کی آبادکاری کو اللہ تعالیٰ کی رضامندی میں شمار کیا گیا ہے۔ [28] البتہ جہاد و دین کے دوسرے اہم مقاصد سے صرف نظر نہ ہٹے تو زمین کی آبادکاری اور کاشتکاری خود ایک اہم مقصد بن جاتی ہے [29] یہی وجہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نے زمین کی آبادکاری کو مد نظر رکھتے ہوئے غیر آباد زمینوں کو آباد کرنے والوں کے پاس رہنے دیا تھا۔ [30]

لہذا اصلاحات سے ثابت ہوتا ہے کہ کوئی جاگیر یا جائیداد، شخص واحد کو صرف اُس قدر ملے گی جتنا وہ سرسبز شاداب اور آباد کر سکتا ہو اور اپنی زمین کی آبادی سے جو لوگ معذور ہوں ان کے متعلق امام وقت کو یہی فیصلہ کرنے کی تاکید کی گئی ہے۔ [31] تاریخ میں اس کی مثال حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کے دور سے دیا جا سکتا ہے جب آپؓ نے نجران کے سود خوار سرمایہ داروں کو قیمت دے کر زمینوں کو حاصل کر کے یہ فرمان جاری فرمایا تھا کہ "اگر بیل اور لوہا کسانوں کی طرف سے مہیا کیا جائے تو اُن کو پیداوار کا دو تہائی ملے گا اور عمر (حکومت) کو تہائی اور اگر بیج کا بندوبست عمر کی حکومت کرے گی تو کسانوں کو نصف حصہ ملے گا"۔ [32]

اس واقعہ سے آبادی زمین اور انصاف ورعایت بحق رعایا کا حال خوب واضح ہوتا ہے۔ [33] اسلامی تاریخ میں تخم واجناس کے سلسلے میں بلا سود قرضہ کی بھی بہت سے مثالیں ملتی ہیں۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے عراق، کوفہ وبصرہ کے نام فرمان بھیجا تھا کہ بیت المال کی رقم سے ان غیر مسلم رعایا کی بھی امداد کی جائے گی جو تنگی وپریشانی کی وجہ سے اپنی زمینوں کو آباد نہیں کر سکتے تاکہ اس مالی امداد سے وہ بیل اور تخم ریزی وغیرہ کے دوسرے کام کر سکیں جب کہ اس قرض کی واپسی کے لئیے دوسال کی مدت قائم کی گئی تھی۔ [34] تخم واجناس کے سلسلے میں ہونے والے اقدامات کو دین اسلام نے ہر دور میں ترقی دی ہے۔ جب عراق فتح ہوا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمان جاری کیا کہ منقولہ اشیا لشکر میں تقسیم کر دیئے جائیں اور زمین ونہریں وغیرہ ان مقامی باشندوں کے پاس رہنے دیئے جائیں تاکہ اس سے حاصل ہونے والی آمدنی سے مسلم ریاست کے اُمور چلائے جا سکیں۔ [35]

دوسری طرف تخم واجناس کے سلسلے میں دین اسلام نے ان حقوق کا بھی خاص خیال رکھا کہ باطل نظام کی طرح دخل کاری (کسانی) کو جنم نہیں دیا جائے بلکہ ہمیشہ سے اس کی مخالفت کی کیونکہ اگر فرضی دلائل سے کوئی حاکم فیصلہ بھی دے تو وہ شرعاً باطل تصور ہوگا۔ اس کے ساتھ بٹائی کے معاملے میں انصاف سے کام لینے پر زور دیا گیا ہے کیونکہ حضورﷺ نے خیبر کی بٹائی میں انصاف کو مد نظر رکھ کر وہ فیصلہ سرانجام دیا کہ یہود بھی تعریف کرنے پر مجبور ہو گئے۔ [36]

اسلام ہر دور میں کاشتکاری کی ترغیب دیتا ہے۔ اسی طرح تخم واجناس میں زکواۃ کے بارے میں دین اسلام مکمل تفصیل فراہم کرتا ہے[37] اور زیادہ تر علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ یہ کام باہمی رضامندی، ایجاب وقبول سے سرانجام دیا جائے گا۔[38]

حنفیہ مسلک کے ہاں بیج کا خرچہ اور حفاظت کی اُجرت وغیرہ اُمور مزارع پر لازم کیئے گئے ہیں[39] اگر معاہدے میں کوئی ایک مر جائے یا کوئی اور شرعی عذر لاحق ہو جائے تو اُس کی وجہ سے معاہدے کی نسخ ہو سکتی ہے۔[40] اجب کہ مساقات اور مزارعت میں عاقل و بالغ وغیرہ سب شرائط مشترکہ قرار دیئے گئے ہیں۔ صرف مساقات میں بیج کی جنس یا بیج والی زمین کا زراعت کے قابل ہونے اور مدت کا بیان شرط نہیں[41] البتہ دونوں کے درمیان طے شدہ معاہدے کے مطابق پیداوار کی تقسیم اور کام وغیرہ انجام ہو گا۔[42] بعض فقہا کی رائے کے مطابق اگر پوری کھاد اور دواؤں کا خرچ بھی زمیندار پر ڈالا جائے تو اس میں شرعاً کوئی قباحت نہیں اب جب کہ یہ اخراجات دونوں پر نصف نصف ڈالے گئے ہیں تو بطریق اولی یہ قانون قرآن وسنت سے متصادم نہیں۔[43]

الغرض قرآن و حدیث میں تخم واجناس کے بارے میں مکمل تفصیل فراہم کی گئی ہے۔ دور جدید کے تمام مسائل کا حل اور ان کی تشریح کے لئے ہر دور میں علمانے اپنا کردار ادا کیا ہے اور ان مسائل کا حل تلاش کر کے دین اسلام کی تبلیغ واشاعت میں اپنی ذمہ داری ادا کی ہے۔ [44]

**حوالہ جات:**

[1] فیروز اللغات، فارسی اردو، مرتب مقبول بیگ بدخشانی، ایڈیٹر ڈاکٹر وحید قریشی، فیروز سنز پرائیوٹ لمیٹڈ لاہور کراچی راولپنڈی، بار اول، ۲۰۰۴م، ص، ۲۱۰

[2] لسان العرب، ابن منظور امام (۶۳۰-۷۱۱ھ)، دار احیاء التراث العربی بیروت، الطبعۃ الاولی، ۱۴۰۸ھ-۱۹۸۸ء، جلد، ۴، ص، ۲۱

[3] المنجد، (عربی اردو) دار اشاعت کراچی، طبع اول، ۱۹۶۰ ص، ۱۱۲،

[4] , The Oxford English Dictionary, J.A.Simpson and E.S.C.Weiner, Clarendon Press Oxford, 1989, Second Edition, Volume, Xiv, page, 870...

[5] فیروز اللغات، فارسی اردو، ص، ۲۸۰

[6] جامع اردو (سائنسی علوم) پروجیکٹ ڈائریکٹر، ڈاکٹر محمد حمید اللہ، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان وزارت ترقی انسانی وسائل، حکومت ہند، ویسٹ بلاک۔ ا۔آر۔کے۔پورم، نئی دہلی۔۱۱۰۰۶۶، سن اشاعت ۲۰۰۲، جلد، ۶، ص، ۸۷

[7] ان خصوصیات کی تفصیل جاننے کے لئیے دیکھئے، جامع اردو (سائنسی علوم) پروجیکٹ ڈائریکٹر، ڈاکٹر محمد حمید اللہ، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان وزارت ترقی انسانی وسائل، حکومت ہند، ویسٹ بلاک۔ ا۔آر۔کے۔پورم، نئی دہلی۔۱۱۰۰۶۶، سن اشاعت ۲۰۰۲، جلد، ۶، ص، ۱۲۸

[8] جامع اردو (سائنسی علوم) پروجیکٹ ڈائریکٹر، ڈاکٹر محمد حمید اللہ، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان وزارت ترقی انسانی وسائل، حکومت ہند، ویسٹ بلاک۔ ا۔آر۔کے۔پورم، نئی دہلی۔۱۱۰۰۶۶، سن اشاعت ۲۰۰۲، جلد، ۶، ص، ۱۲۸، ۸۷

[9] سورہ الجاثیہ، ایت، ۱۳

[10] سورہ الذاریات، ایت، ۱تا۴

[11] سورہ الانعام، ایت، ۹۵

[12] صحیح بخاری، ابی عبداللہ محمد بن اسماعیل البخاری الجعفی ۱۹۴ھ-۲۵۶ھ دار لسلام للنشر والتوزیع الریاض۔ ذوالحجہ ۱۴۱۹ھ-مارس ۱۹۹۹ء، باب ۳۴، کتاب البیوع، باب ۹۵

[13] صحیح بخاری، کتاب الاجارہ، باب ۳

[14] صحیح بخاری، کتاب الاجارہ، باب ۸، ۹

[15] صحیح بخاری، کتاب الاجارہ، باب ۱۰، حدیث، ۲۲۷۰

[16] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، حدیث، ۲۳۲۰

[17] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۴، حدیث، ۲۳۲۴

[18] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۵، حدیث، ۲۳۲۵

[19] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۸

[20] ایک وسق چار من اور بارہ سیر کے برابر ہوتا ہے۔

[21] صحیح بخاری، کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۸، حدیث ۲۳۲۸

[22] سورہ المائدہ، ایت ۸

[23] صحیح بخاری کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۱۲، حدیث، ۲۳۳۲

[24] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۱۳، حدیث، ۲۳۳۳

[25] صحیح بخاری، باب کتاب الحرث والمزارعۃ، باب ۱۷، حدیث ۲۳۳۸

[26] صحیح بخاری، مساقات، باب ا، حدیث، ۲۳۵۱

[27] البدائع، ترجمہ ڈاکٹر عبدالواحد، دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری نسبت روڈ لاہور، طبع اول، ۱۹۹۱م، جلد (اردو)، ۶، ص، ۴۲۸

[28] کتاب الخراج، للقاضی ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم (۱۱۳ھ۔ ۱۸۲ھ) صاحب الامام ابی حنیفہ، المطبعۃ السلفیۃ ومکتبتھا القاھرہ الطبعۃ السادستہ ۱۳۹۷ھ ص، ۷۲ ۔ کنز اعمال، جلد دوم، ص، ۱۲۸،

[29] حجتہ اللہ بالغہ، حضرت شاہ ولی اللہ، جلد ثانی، ص، ۱۷۳

[30] کتاب الاموال، امام ابو عبید القاسم، ترجمہ عبدالرحمن طاہر، ادارہ تحقیقات اسلامی اسلام آباد، ت ن، ص، ۳۸۹

[31] احکام القرآن، جصاص، المطبعۃ البھیۃ المصریۃ طباعت، ۱۹۹۲ جلد، ۳، ص، ۵۳۲

[32] فتح الباری، ابن حجر عسقلانی، دار المعرفہ بیروت۔ ۱۳۷۹ھ، جلد، ۵، ص، ۹

[33] الاحکام السلطانیہ، للماوردی، ص، ۱۸۲۔ کتاب الاموال، ص، ۲۹۰، بحوالہ ابوداود، ومستدرک حاکم وخلاصۃ الوفا، ص، ۳۳۷

[34] کتاب الاموال، ص، ۲۵۱

[35] سیرت عمر بن عبدالعزیز، جمال الدین ابوالفرج عبدالرحمن بن علی بن محمد الجوزی (المتوفی ۵۹۷ھ) المحقق محب الدین الخطیب مطبعۃ المؤید القاھرہ، مصر، ۱۳۳۱ھ ص، ۸۰،

[36] کتاب الاموال، ص، ۴۸۲

[37] تفصیل کے لئے، البدائع، جلد، ۲، ص ۵۶، المغنی، جلد، ۲، ص، ۴۲۸، شامی، جلد، ۳، ص، ۲۷۷

[38] البدائع، جلد، ۶، ص، ۱۷۶

[39] المغنی، لابن قدامہ، تالیف ابی محمد عبداللہ بن احمد بن محمد بن قدامہ والمتوفی ۶۴۰ھ علی مختصر ابی قاسم عمر بن حسین بن عبداللہ احمد الخرقی، مکتبۃ الریاض الحدیثہ بالریاض، طبع اول ۱۴۰۸ھ، جلد، ۵، ص، ۴۲۳، البدائع، جلد، ۲، ص، ۱۸۱

[40] البدائع، جلد، ۲، ص، ۱۸۳، ۱۸۴

[41] ردالمختار، جلد،، ۵، ص، ۲۰۱

[42] ردالمختار، جلد، ۵، ص، ۱۹۵، ۱۹۶، البدائع، جلد، ۶، ص، ۱۸۷

[43] المغنی، جلد، ۵، ص، ۴۰۲

[44] موجودہ دور میں زراعت پر کافی کام ہوا ہے اس حوالے سے کچھ کتب جن سے استفادہ حاصل ہوا

رسول اللہ ﷺ کی زرعی منصوبہ بندی، محمد اسلم ملک، ظہیر ایسوسی ایٹ کلاسک پبلیشرز پی۔ او بکس نمبر ۱۱۱۴، راولپنڈی، ۱۹۸۶م

ملکیت زمین اور اُس کی تحدید، جسٹس تقی عثمانی، مکتبہ دارالعلوم کراچی ۱۴، طباعت ۲۰۰۴م

مروجہ نظام زمینداری اور اسلام، محمد طاسین، مرکزی انجمن خدام القرآن لاہور ۳۶، کے ماڈل ٹاون لاہور، ۱۴، اشاعت، ۱۹۸۸م

مزارعت کی شرعی حیثیت، علامہ محمد یوسف جبریل، قائد اعظم سٹریٹ نواب آباد واہ چھاونی ضلع راولپنڈی، ۲۰۰۷م

مغل ہندوستان کا طریقہ زراعت، عرفان حبیب،

مسلم ہندوستان کا زرعتی نظام، ڈبلو ایچ مور لینڈ

کتاب الاثمار، نواب سید امداد، کتاب خانہ لاہور، ت ن

کتاب الفلاحت علامہ ابو زکریا یحیی بن محمد اشبلی، ترجمہ محمد ہاشم ندوی، دار مطبع معارف اعظم گڑھ طبع شدہ، ۱۹۶۷م

AUSTRALIAN JOURNAL OF HUMANITIES AND ISLAMIC STUDIES RESEARCH (AJHISR)
Vol.2, Issue 1, Jan-16 to Jul-16

# BRIBERY IN PAKISTAN AND ITS SOLUTION IN THE LIGHT OF THE TEACHINGS OF ISLAM

## پاکستان میں رشوت اور اس کا حل اسلامی تعلیمات کی روشنی میں - URDU

DR. BASHIR AHMED RIND

Associate Professor, University of Sindh, Jamshoro

UME KULSOOM RIND

Lecturer, University of Sindh, Jamshoro, Campus Dadu

**ABSTRACT:**

Our beloved country Pakistan is facing a number of internal and external issues and threats such as terrorism, sectarianism, kidnapping for ransom money, corruption and other social evils. Wide-spread bribery is one of such evils. In order to make future of our coming generations bright, these issues have to be tackled on urgent basis. Is there a common root cause to these issues? Do they have a similar cure? What is it that we need to do at individual as well as societal level to over-come these challenges? In this paper, we will try to explore this while taking 'bribery' as a case study. "Bribe is a thing that a person offers to a judge (or to a person in position of power and decision-making) or an authorized person for (undue) favor in decision, or whatever the bribe-giver wants in return"(Ibn-e-Nujaim: Albahar- Al-Raiq 2/262). Bribe is not only one of the reasons for Allah SWT's displeasure, it is also a poison for the collective interests of nation and country. It destroys the very basis of state's social setup. Its consequences are extremely harmful and appear in the shape of credulity, injustice, lawlessness, unlicensed freedom, anarchy, class differences, inferiority complexes, restlessness and killing of merit etc. This is the reason that holy prophet (Peace be upon him) ﷺ declared: "there is curse of God on a person who offers, accepts or deals with bribery" (Musnad-e- Ahmed, hadith No 22762). There is no doubt that every government in Pakistan has made certain efforts to stop the wide-spread of bribery from time to time, but no satisfactory results have been achieved in this regard so far. The reason of this repeated failure of governments' efforts is lack of attention to the root causes. If root causes are not identified and eliminated, this unwanted and widespread bush would grow-back again irrespective of how many times and effort is made to cut it. Same goes true for all social evils. Hence the actual need for removal of this societal disease i.e. bribery is to discover the basic causes, and after a thorough and critical study of these causes, implementation of its acceptable solution in the light of Islamic teachings. This paper is an effort to find out the reasons for bribery and suggest its solutions.

**Key words:** رشوت، اسباب، اسلامی تعلیم، پرکشش تنخواہ، سزا

### تعارف

بدعنوانی یا کرپشن کی مختلف صورتیں ہیں، ان میں سے ایک اہم صورت رشوت بھی ہے۔ "رشوت اس مال یا مفاد کا نام ہے جو کسی حکمران، جج یا بااختیار فرد کو اس لیے دیا جاتا ہے کہ وہ دینے والے کے حق میں فیصلہ دے یا اس کا من پسند مقصد پورا کر دے یا اس کے مخالف کا کام پیچھے کرے اور اس کا کام پہلے

کرے"[i] "رشوت صرف اُس نقد رقم یا استعمال کی چیز کا نام نہیں جو کسی بااختیار فرد کو اپنا جائز یا ناجائز مفاد حاصل کرنے کے لیے دی جاتی ہے بلکہ عہدے اور منصب کی وجہ سے دیا جانے والا ہدیہ، مخصوص دعوت، کسی چیز کی قیمت میں رعایت، ہبہ یا بخشش، عاریتاً یا بلا معاوضہ کوئی چیز استعمال کے لیے دینا، قرضہ دینا، یا کسی نوکری، پروموشن یا اہم عہدے کی لالچ دینا، یہ ساری چیزیں رشوت کے زمرے میں آتی ہیں"[ii]

### پاکستان میں رشوت خوری کی صورتحال

ویسے تو بدعنوانی یا رشوت ستانی صرف پاکستان کا مسئلہ نہیں بلکہ یہ ایک سماجی برائی ہے، جہاں انسان آباد ہیں وہاں اس قسم کی برائی ممکن ہے، لیکن ترقی پذیر ممالک میں یہ برائی زیادہ چلتی ہے۔ وطنِ عزیز پاکستان میں رشوت اور دوسری مالی بدعنوانیوں کا بازار کتنا گرم ہے اس کا اندازہ ہر وہ شخص جو پاکستانی معاشرے کو سمجھتا ہے لگا سکتا ہے، اسی طرح اس کا اندازہ سابق وزراء یا اہم سرکاری عہدوں پر فائز شخصیات کے مندرجہ ذیل اعترافات سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے، جن کا اظہار وہ مختلف مواقع پر کرتے رہے ہیں۔ جناب ایس ایم ظفر سابق وفاقی وزیرِ قانون وانصاف کہتے ہیں:

"پاکستان میں بدعنوانی(Corruption)خطرناک حد تک بڑھ چکی ہے، اور ہمارے سسٹم کا حصہ بن چکی ہے، کرپٹ آدمی کو معاشرہ بھی برا نہیں کہتا بلکہ اس کی عزت ہوتی ہے"[iii]

قومی تعمیرِ نو بیورو کے سابق چیئرمین محترم دانیال عزیز رشوت کی گرم بازاری کی شکایت اس طرح کرتے ہیں:

"ملک میں کمیشن کے بغیر کوئی کام نہیں ہوتا، افسروں کے سامنے قرآن اور پیسے رکھے جائیں تو وہ پیسوں کو اولیت دیتے ہیں" [iv]

خاص طور پر صوبۂ سندھ کے بارے میں سابق صوبائی وزیر جناب علی میر شاہ صاحب فرماتے ہیں:

"سندھ کے ہر کھاتے میں 90فیصد کام رشوت پر ہوتے ہیں" [v]

سابق وائس چیئرمین سینیٹ جان محمد جمالی کہتے ہیں: ملکی کرپشن کی حالت یہ ہے کہ مجھے بھی سرٹیفکٹ نکلوانے کے لیے رشوت دینی پڑی تو پھر عام آدمی کی حالت کیا ہو گی؟[vi]

یہ حکومت کے ذمہ دار اور اہم عہدوں پر فائز شخصیات کے بیانات ہیں جن سے اپنے ملک میں رائج رشوت خوری کا آسانی سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ انور شعور نے پاکستان میں رشوت کی چلن کو منظوم الفاظ میں اس طرح بیان کیا ہے:

چلن کس قدر ہے یہاں رشوتوں کا
یہ سُن کر ہمیں جُھرجُھری ہو رہی ہے
خموشی سے گھر بھر رہے ہیں ملازم
دفاتر میں خانہ پُری ہو رہی ہے۔[vii]

### رشوت کے بارے میں اسلامی تعلیم

اسلامی تعلیمات کے مطابق رشوت رزق حاصل کرنے کا ایک ناجائز ذریعہ ہے، اور اس کا لین دین سخت حرام ہے، اس لیے کہ یہ اجتماعی مفاد کے خلاف قاتل زہر ہے، جس معاشرے میں رشوت پھیل جاتی ہے، اس کی بنیادوں کو کھوکھلا کر دیتی ہے اور سارا معاشرہ انتشار کا شکار ہو جاتا ہے۔ ظلم، ناانصافی، قانون شکنی، بے راہ روی، احساسِ کمتری، بے چینی، اور اہلیت کا قتلِ عام سب رشوت کا لازمی نتیجہ ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ نبی کریم ﷺ نے رشوت دینے والے، لینے والے اور دونوں کے درمیان واسطہ بننے والے ایجنٹ پر لعنت کی ہے.[viii]

ذیل میں ہم رشوت کے بارے میں قرآنی آیات، احادیث، اور سلف صالحین کے اقوال ذکر کرتے ہیں:

### قرآنی آیات

قرآن مجید میں رشوت کے لیے لفظ رشوت استعمال نہیں ہوا، بلکہ اسے اکل بالباطل (ناجائز طریقے سے لوگوں کا مال کھانے) کی ایک صورت کہا گیا ہے۔اسی طرح اس کے لیے کہیں سُحت (سحت حرام) تو کہیں پیسوں کے عوض انصاف فروخت کرنا جیسے الفاظ استعمال کیے گئے ہیں، جیسے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

1۔ ولاتاکلوااموالکم بینکم بالباطل وتدلوابھاالی الحکام لتاکلوافریقاً من اموال الناس بالاثم وانتم لاتعلمون [ix]

"اور ایک دوسرے کا مال ناجائز طریقے سے مت کھاؤ اور نہ اسے حکام کے پاس اس مقصد کے لیے لے جاؤ کہ لوگوں کے مال کا کچھ حصہ جان بوجھ کر گناہ کے طریقے سے کھا جاؤ"

اس آیت میں دو چیزوں سے روکا گیا ہے؛ ایک لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھانا اور دوسری چیز، مال حاکموں کے سامنے پیش کرنا۔ جمہور مفسرین کے مطابق باطل طریقے سے مال کھانے کی کئی صورتیں ہیں، ان میں سے ایک رشوت بھی ہے [x] اور مال حاکموں کے سامنے پیش کرنے کے دو مقاصد ہیں؛ ایک یہ کہ جب آپ جانتے ہیں کہ مال دوسرے شخص کا ہے تو محض اس لیے کہ اس کے پاس اپنی ملکیت ثابت کرنے کے لیے کوئی ثبوت نہیں یا اس لیے کہ آپ زبان درازی سے اس کا مال ہتھیا سکتے ہیں، اس کا مقدمہ حکام کے سامنے نہ لے جاؤ، ہو سکتا ہے کہ کوئی حاکم یا جج مقدمہ کی ظاہری صورتحال دیکھ کر وہ مال آپ کو دلادے مگر حاکم کا یہ فیصلہ درحقیقت مقدمہ کی غلط روئداد بنانے یا دھوکہ دہی کا نتیجہ ہوگا۔ اس لیے اس کی ملکیت کا حق ملنے کے باوجود آپ اس کے مالک نہیں بن سکتے۔ خدا کے نزدیک وہ مال تمھارے لیے حرام ہے۔ دوسرا مقصد یہ ہے کہ ناجائز مفاد حاصل کرنے کے لیے رشوت کی نیت سے مال حکام کے پاس نہ لے جاؤ۔ [xi]

2۔ سماعون للکذب اکالون للسحت [xii]

"یہ (یہودی) جھوٹ بہت سننے والے ہیں اور سُحت (حرام) بہت کھانے والے ہیں"

لغت کے ماہرین کے مطابق سُحت ہر ایسی حرام چیز کو کہا جاتا ہے جس کا نام لینا ہی برا لگے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ سُحت ایسی حرام اور ناپاک کمائی کو کہا جاتا ہے جس کی وجہ سے انسان کو عار لگے اور وقار مجروح ہو۔ سُحت کے معنی عذاب بھی ہے، سُحت کے ایک معنی تباہ و برباد کرنا اور کسی چیز کو جڑ بنیاد سے اکھیڑ کر پھینکنا بھی ہے، اسی طرح نہایت بھوک، حرص و ہوس، بے برکتی، اور انتہائی خسیس چیز کو بھی سُحت کہتے ہیں " [xiii]

مفسرین کی تشریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ عام طور پر سُحت کا لفظ ہر حرام کمائی کے لیے استعمال ہوتا ہے مگر قرآن مجید میں اس سے مراد رشوت ہی ہے، جیسے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ سے جب سُحت کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے اس کی تشریح رشوت سے کی [xiv]" اسی طرح آپ ﷺ نے فرمایا: جو گوشت سُحت سے پیدا ہوا اس کے لیے آگ ہی مناسب ہے۔ کسی نے عرض کیا کہ سُحت کیا ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: "فیصلے میں رشوت لینا" اسی طرح ابن مسعود، ابن عباس، ابراہیم نخعی، حسن بصری، مجاہد، قتادہ، اور ضحاک رضی اللہ عنھم نے بھی سُحت کی تشریح رشوت سے کی ہے [xv] ابو حیان اَندُلسی فرماتے ہیں: سُحت کی بڑی قسم فیصلے میں رشوت لینا ہے، اور آیت میں اسی کی طرف اشارہ ہے، کیونکہ یہودی فیصلوں میں اور حرام کو حلال بنا کر دینے کے عوض رشوت لیتے تھے [xvi] حضرت حسن بصریؒ نے اسی آیت کی تشریح میں فرمایا: "یہودیوں کے حاکموں کا حال یہ تھا کہ فریقین میں سے جب کوئی ان کے پاس آتا تھا تو رشوت اپنی آستین میں رکھتا تھا اور حاکم کی توجہ اس کی طرف مبذول کراتا تھا، پھر اپنی حاجت بیان کرتا تھا، اور حاکم رشوت دیکھ اس کی طرف اس طرح مائل ہو جاتا کہ صرف اسی کی باتیں سنتا رہتا اور اس کے مخالف کی طرف نظر اٹھا کر کے بھی نہ دیکھتا۔ اس طرح وہ رشوت کھاتا تھا اور جھوٹ سنتا تھا۔ " [xvii] مفتی محمد شفیعؒ سُحت کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں: سُحت کے لفظی معنی کسی چیز کو جڑ بنیاد سے کھود کر برباد کرنے کے ہیں... رشوت کو سحت کہنے کی وجہ یہ ہے کہ وہ نہ صرف لینے دینے والوں کو برباد کرتی ہے بلکہ پورے ملک و ملت کی جڑ بنیاد اور امنِ عامہ کو تباہ کرنے والی ہے، جس ملک یا محکمہ میں رشوت چل جائے وہاں قانون معطل ہو کر رہ جاتا ہے اور قانونِ ملک

ہی وہ چیز ہے جس سے ملک وملت کا امن برقرار رکھا جاتا ہے وہ معطل ہو گیا تو نہ کسی کی جان محفوظ رہتی ہے،اور نہ آبرو، نہ مال،اس لیے شریعتِ اسلام نے اس کو سُحت فرما کر اشد حرام قرار دیا [xviii]

3۔ وتریٰ کثیراً منھم یسارعون فی الاثم والعدوان واکلھم السحت لبئس ماکانوا یعملون،لولا ینھاھم الربانیون والاحبار عن قولھم الاثم واکلھم السحت لبئس ما کانوا یصنعون۔ [xix]

"تم یہودیوں میں سے بہت سے لوگوں کو گناہ، ظلم کے کام اور حرام کھانے کی طرف دوڑتا ہوا دیکھو گے،ان کے اعمال بہت برے ہیں، بھلا ان کے مشائخ،اور علماءان کو گناہ کی بات کہنے اور حرام کھانے سے کیوں نہیں روکتے ؟ان کے کام بہت برے ہیں"

اس آیتِ کریمہ میں یہودی علماء ومشائخ کی اپنے لوگوں کو گناہ، ظلم وزیادتی اور رشوت خوری سے منع نہ کرنے پر مذمت کی گئی ہے۔اور کسی عمل پر مذمت کرنا اس کے حرام ہونے کی دلیل ہے۔

4۔ولا تشتروا بآیاتی ثمناً قلیلاً [xx] "میری آیات کے بدلے میں تھوڑی سی قیمت نہ لو"

اس آیت میں یہود کے ان حکام کو خطاب ہے،جو رشوت لے کر اللہ تعالی کے احکام کو تبدیل کرتے رہتے تھے، مقصد یہ تھا کہ اللہ کی آیات اور احکام کے تبدیل کرنے کے عوض میں رشوت کے طور پر دنیا کی تھوڑی سی قیمت نہ لو" [xxi]

**احادیث**

اسی طرح نبی اکرم ﷺ نے بھی سختی کے ساتھ رشوت خوری سے روکا ہے، جیسا کہ مندرجہ ذیل روایات سے ظاہر ہے:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

1۔لعن رسول اللہ ﷺ الراشی والمرتشی فی الحکم [xxii]

"رسول اللہ ﷺ نے رشوت دینے والے،اور فیصلہ میں رشوت لینے والے پر لعنت کی ہے"

حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص کی روایت کے الفاظ کچھ اس طرح ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

2۔ الراشی والمرتشی فی النار [xxiii] "رشوت دینے والا اور لینے والا دونوں جہنم میں جائیں گے"

**رشوت لینے کے اسباب**

رشوت لینے کے اسباب معلوم کرنے کے لیے ایک عام فہم سوال نامہ تیار کیا گیا جو پاکستان کے چاروں صوبوں سے وابستہ، زندگی کے مختلف شعبوں سے تعلق رکھنے والے ایک سو اہم افراد سے بھرایا گیا،انھوں نے جو رشوت کے اسباب بتائے ان کی تفصیل کچھ اس طرح ہے [xxiv]

**رشوت کے بنیادی اسباب**

| نمبر شمار | اسباب | جواب دینے والوں کا شرح فیصد |
|---|---|---|
| 1 | معاشی بدحالی | 38 |
| 2 | قانون وانصاف کا ناقص نظام | 19 |
| 3 | معیارِزندگی (Living Stander)بڑھانے کا شوق | 18 |
| 4 | خودغرضی اور قومی ترجیحات کا فقدان | 10 |
| 5 | ایمانی کمزوری یا خوفِ خدا کا نہ ہونا | 9 |
| 6 | قانون شکنی یا بےانصافی | 3 |

| نمبر شمار | اسباب | جواب دینے والوں کا شرح فیصد |
|---|---|---|
| 7 | سیاسی عدم استحکام | 1 |
| 8 | قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم | 1 |
| 9 | دینی تعلیمات کی کمی | 1 |
| | میزان | 100 |

مذکورہ اسباب کا اگر تجزیہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ بنیادی طور پر رشوت کے تین اسباب ہیں:

1. ملازمین کی معاشی بدحالی یا تنخواہوں کا قدرِ کفایت نہ ہونا
2. حرص ہوس یا خود غرضی
3. سرکاری بدانتظامی

(جیسے قانون وانصاف کا ناقص نظام، قانون شکنی، سیاسی عدم استحکام، قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم، وغیرہ)

**1۔معاشی بدحالی کا تجزیہ**

2003 سے 2006 میں ہم نے رشوت کے موضوع پر پی ایچ۔ڈی کا مقالہ لکھا تھا، ہماری تحقیق کے مطابق اس وقت سرکار کے سول ملازمین کی تعداد 2238328 تھی، جن سے گریڈ 11 تک کے ملازمین کی تعداد 1877388 تھی، اور یہ ملازمین کے مجموعی تعداد کا 83.874% تھے۔جب ہم نے بین الاقوامی اداروں کی طرف سے غربت کی لکیر کے لیے مقررہ کم سے کم آمدنی کی حد معلوم کی تو وہ اس وقت 12240 تھی اور ہم نے گریڈ 11 کے ملازمین کی تنخواہ آخری انکریمینٹ اور سارے وظائف ملا کر دیکھی تو وہ 11488 تھی، جس کا مطلب پاکستان کے گریڈ 11 تک کے ملازمین کی تنخواہ اتنی کم تھی کہ غربت کی لکیر سے بھی نیچے کی زندگی گذار رہے تھے، اور گریڈ 11 تک کے ملازمین، ملازمین کی مجموعی تعداد کا قریباً 84 فیصد تھے۔اس سے صاف ظاہر ہے کہ ملازمین کی اکثریت معاشی بدحالی کا شکار تھی۔[xxv]

**حل**

عام ملازمین کی تنخواہیں قدرِ کفایت اور اہم عہدوں پر فائز ملازمین کے لیے پرکشش تنخواہیں۔آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

من کان لنا عاملاً فلیکتسب زوجۃ فان لم یکن لہ خادم فلیکتسب خادما فان لم یکن لہ مسکن فلیکتسب مسکناً[xxvi]

"جو شخص سرکار کے لیے کام کرتا ہے وہ بیوی کے اخراجات لے، اگر اس کے پاس خادم نہیں تو خادم لے، اگر اسے گھر نہ ہو تو گھر لے" مطلب کہ ایک سرکاری ملازم کا حق ہے کہ نہ صرف اپنے اخراجات لے بلکہ اپنی بیوی بچوں کے پورے اخراجات سرکار سے وصول کرے، اگر کام کی نوعیت کے اعتبار سے اسے خادم (Peon) رکھنے کی ضرورت ہو تو سرکار اسے خادم یا اس کے الاؤنس فراہم کرے، اسی طرح ریاست اسے رہنے کے لیے گھر بھی فراہم کرے، اگر ریاست ہر ملازم کو گھر فراہم نہیں کرتی تو ان کی نوکری کی مناسبت سے انہیں گھر کا کرایہ فراہم کرے تاکہ وہ عزت بھرے طریقے سے زندگی گذار سکیں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا طریقہ کار یہ رہا کہ ملازمین کی دیانتداری اور راست بازی کو قائم رکھنے کے لیے ان کی تنخواہیں پرکشش رکھتے تھے، خاص طور پر اہم عہدوں پر فائز ملازمین کی تنخواہیں پانچ پانچ ہزار درہم رکھتے تھے[xxvii] اور اس وقت درہم کی قدر یہ تھی کہ 400 درہم میں اونٹنی ملتی تھی۔[xxviii]

### 2۔ حرص ہوس و خود غرضی

حرص و ہوس انسانی مزاج کا حصہ ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

زین للناس حب الشھوات من النساء والبنین والقناطیر المقنطرۃ من الذھب والفضۃ والخیل المسومۃ والانعام والحرث ذالک متاع الحیٰوۃ الدنیا واللہ عندہ حسن المآب[xxix] "لوگوں کے لیے مرغوبات نفس یعنی عورتیں، اولاد، سونے چاندی کے ڈھیر، چیدہ گھوڑے، مویشی اور زرعی زمینیں، بڑی خوش آیند بنادی گئی ہیں، مگر یہ سب دنیا کی چند روزہ زندگی کے سامان ہیں۔ حقیقت میں جو بہتر ٹھکانہ ہے وہ تو اللہ کے پاس ہے"

وتحبون المال حباً جماً[xxx] "اور تم مال سے بہت ہی زیادہ محبت رکھتے ہو"

یہ انسانی نفسیات اور اس کی فطری کیفایت کا بیان ہے۔

آپ ﷺ کا ارشاد ہے:

لو کان لابن آدم وادیان من مال لابتغیٰ ثالثاً ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علیٰ من تاب[xxxi]

"اگر انسان کے پاس دو وادیاں مال (سونے) کی ہوں گی تو وہ تیسری کی تلاش کرے گا، انسان کے پیٹ کو تو مٹی ہی بھر سکتی ہے، اور اللہ اس پر اپنی مہربانیوں کے ساتھ رجوع کرتا ہے جو خدا کی طرف لوٹتا ہے"

ہزاریں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے

### حل:

حرص و ہوس پر قابو پانے کے دو طریقے ہیں:

### 1۔ نصیحت

اسلام اس کا ایک حل تو یہ بتاتا ہے کہ لوگوں کو نصیحت کی جائے اور ان کے ضمیر کو بیدار کیا جائے اور انھیں یہ احساس دلایا جائے کہ رشوت ایک سماج دشمن برائی ہے، جو پورے سماج کے اجتماعی نظام کو بری طرح متاثر کرتی ہے، تاکہ لوگ اسے برا سمجھ کر از خود اس سے رک جائیں۔ اسی کے ساتھ اسلام یہ بھی احساس دلاتا ہے کہ آپ کے پاس جو خدا کی نعمتیں ہیں ان کی قدر کرو اور کفایت شعاری سے کام لو، مالی حوالے سے جو آپ سے کم حیثیت ہیں ان کو دیکھو تو تمھارے پاس جو خدا کی نعمتیں ہیں، ان کا تمھیں احساس ہو جائے گا۔ چنانچہ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے:

انظروا الی من ھو اسفل منکم ولا تنظروا الیٰ من ھو فوقکم فانہ اجدر ان لا تزدروا نعمۃ اللہ علیکم[xxxii]

"جو لوگ تم سے کم حیثیت ہیں ان کی طرف دیکھو اور جو تم سے اوپر ہیں ان کی طرف مت دیکھو، اسی صورت میں تم خدا کی نعمتوں کی ناشکری نہیں کروگے"

شیخ سعدیؒ نے اپنی زندگی کا ایک واقعہ لکھا ہے:

"میں نے کبھی بھی زمانے کی سختی کی شکایت نہیں کی اور نہ پریشانی کے آثار چہرے پر لایا، مگر اس وقت صبر کا دامن ہاتھ سے چھوٹ گیا جب میرے پاؤں میں جتی نہیں تھی اور نہ ہی جتی خریدنے جتنے پیسے تھے، اسی فکر واندوہ میں کوفہ کی جامع مسجد میں آیا، وہاں ایک ایسے شخص کو دیکھا جسے دونوں پاؤں نہیں تھے، بر وقت اللہ کا شکر ادا کیا کہ یا خدا اگر جتی نہیں تو کیا ہوا، دونوں پیر تو سلامت ہیں، اور اپنی تہی دستی پر صبر کیا"[xxxiii]

### 2۔ سخت سزا

انسانی حرص وہوس و جرائم پر کنٹرول کرنے کے لیے اسلام نے جو دوسرا طریقہ اختیار کیا ہے وہ قانونی گرفت یا سخت سزا کا طریقہ ہے۔ معاشرے میں کچھ ایسے لوگ ہوتے ہیں جو خوفِ خدا یا سماجی حیاء اور طبعی شرافت کی وجہ سے برائیوں سے دور رہتے ہیں، مگر کچھ ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جنھیں خدا کا خوف یا کسی قسم کا سماجی حیاء اور طبعی شرافت نہیں ہوتی، اس لیے اس قسم کے لوگوں کو قانون کی گرفت یا سزا کی طاقت کے ذریعے ہی جرائم سے روکا جاسکتا ہے۔ اگر ایسے لوگوں کو سزا کی طاقت کے ذریعے جرائم سے نہ روکا گیا تو نہ صرف یہ لوگ بلکہ انھیں دیکھتے دیکھتے دوسرے بھی کئی ایسے عناصر پیدا ہوں گے جو معاشرے کا امن و سکون تباہ و برباد کر دیں گے۔ اس لیے اسلام اجتماعی مفاد کے پیشِ نظر ایسے شر پسند عناصر کو جرائم سے روکنے کے لیے سزا کا طریقہ اختیار کرتا ہے۔ سزا ایک طرف مجرم کو جرم سے روکتی ہے تو دوسری طرف غیر مجرم افراد کے لیے عبرت کا سامان ہوتی ہے، سزا جرم کو بار بار ہونے یا زیادہ ہونے سے روکتی ہے، اس لیے کہ سزا میں وہ طاقت ہے جسے آنکھیں دیکھتی ہیں اور حواس محسوس کرتے ہیں، اس لیے اس کی اثراندازی بھی زیادہ ہوتی ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے:

وانزلنا الحدید فیہ باس شدید[xxxiv]

"ہم نے لوہا (قانونِ عدل و سزا) اتارا ہے، جس میں سخت ہیبت و طاقت ہے"

حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

ان اللہ لیزع بالسلطان مالا یزع بالقرآن[xxxv]

"اللہ تعالیٰ اقتدار و سزا کی طاقت کے ذریعے ان جرائم کی بیخ کنی کرتا ہے جن کی بیخ کنی قرآن مجید کی نصیحت کے ذریعے نہیں کی جاسکتی"

ڈاکٹر غلام مرتضیٰ ملک (لاہوری) کی تحقیق کے مطابق: "صرف پانچ فیصد لوگ ایسے ہیں جو خوفِ خدا، سماجی حیاء یا طبعی شرافت کی وجہ سے بدعنوانی و رشوت سے رکتے ہیں، چاہے انھیں کیسا بھی ماحول ملے، چاہے وہ بھوک مر رہے ہوں پھر بھی حرام خوری سے بچتے ہیں، اور 10 فیصد لوگ ایسے ہیں جو ہر صورت میں حرام کھانا چاہتے ہیں، چاہے انھیں کتنی بھی تنخواہیں یا مراعات دی جائیں پھر بھی کرپشن کرتے ہیں، باقی 85 فیصد لوگ ہوا کا رخ دیکھ کر عمل کرتے ہیں، اس لیے 85 فیصد لوگوں کو جرائم سے یا حرام خوری سے بچانے کے لیے 10 فیصد لوگوں کو سخت سزائیں دینی پڑیں گی"[xxxvi]

یہی وجہ ہے کہ اسلامی شریعت نے امر بالمعروف و نہی عن المنکر (دعوت و تبلیغ) کے ساتھ قانونِ قصاص و قانونِ حدود و تعزیرات دیا ہے۔

حضورِ اکرم ﷺ نے عبداللہ ابن لتبیہ نامی ایک شخص کو افسر بنا کر بھیجا، جب وہ واپس آئے تو کچھ مال، سرکاری مال سے علیحدہ کرتے ہوئے کہا کہ یہ مجھے تحائف ملے ہیں، جس پر آپ ﷺ نے سخت ناراضگی کا اظہار فرمایا، اور فرمایا کہ تحائف تو وہ ہوتے ہیں جو رشتہ داری، یا دوستی کے تعلق کی بنیاد پر دیے جائیں، مگر جو تحائف سرکاری عہدے کی وجہ سے دیے جاتے ہیں وہ تحائف کے نام سے رشوت ہیں، (اور حضور ﷺ نے پھر کبھی اسے سرکاری ذمہ داری نہیں سونپی)[xxxvii]

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے، سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کے پاس وسائل سے زیادہ آمدنی دیکھی (جو اس کی تنخواہ سے دوگنی تھی) تو اس سے اس کا آدھا لے کر بیت المال میں جمع کرادیا[xxxviii]

ملک میں جو رشوت ستانی یا بدعنوانی ہوتی ہے اس میں زیادہ تر حکام اور اعلیٰ سرکاری عہدہ دار ملوث ہوتے ہیں جو کسی طرح بھی مالی تنگی میں مبتلا نہیں، اس کی وجہ سوائے حرص، ہوس اور خود غرضی کے کچھ نہیں، اسی چیز کا اظہار بدعنوانی کی روک تھام کے لیے منعقدہ سیمینار کو خطاب کرتے ہوئے سابق صدر پرویز مشرف نے اس طرح کیا تھا: نیب نے اس وقت تک 165 سیاستدانوں، 12 ریٹائرڈ فوجیوں اور 344 افسروں کے خلاف کارروائی کر کہ 3 ارب ڈالر ملکی خزانے میں واپس کرائے ہیں۔[xxxix] اور ظاہر ہے کہ اس قسم کے لوگ حرص و ہوس کی وجہ سے اس مرض میں مبتلا ہوتے ہیں اور ان کا علاج کڑی نگرانی اور سخت سزا ہی ہو سکتی ہے۔

**3۔ سرکاری بدانتظامی**

(جیسے قانون وانصاف کا ناقص نظام، قانون شکنی، سیاسی عدم استحکام، قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم، وغیرہ)

**1۔ قانون وانصاف کا ناقص نظام:**

قانون وانصاف کا وہی نظام اچھا ہوتا ہے جس میں حقداروں کے حقوق انھیں جلد مل جائیں اور مجرموں کو جلد از جلد منطقی انجام تک پہنچایا جائے، لیکن پاکستان کے عدالتی نظام کی حالت یہ ہے کہ یہاں ایک ایک مقدمے کو فیصل ہونے تک کئی عشرے لگ جاتے ہیں۔ قانون وانصاف کے ناقص نظام پر سابق صدر پرویز مشرف نے اس طرح تبصرہ کیا تھا:

موجودہ عدالتی نظام مجرموں کو سزا دینے میں ناکام ہو چکا ہے.....عدلیہ اگر صحیح کام نہ کرے، مجرموں کو سزا دینے میں کئی عشرے لگ جائیں، دہشتگردوں کو منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے سالہا سال گذر جائیں تو پھر ایسے عدالتی نظام کو ہٹانا ہوگا، کیونکہ موجودہ عدالتی نظام ہماری ضرورتوں کے مطابق نہیں۔[xl] پرویز مشرف نے اس کے حل کے لیے قومی احتساب بیورو (نیب) کا ادارا قائم کیا تاکہ مالی بدعنوانیوں کے مقدمات جلد نمٹائے جا سکیں، اور دہشتگردی کے مقدمات نمٹانے کے لیے خصوصی عدالتیں قائم کیں۔

**2۔ قانون شکنی:**

قانون شکنی کی حالت یہ ہے کہ سابق سیکریٹری دفاع میجر رٹائرڈ تنویر نے پولیس اور عدلیہ کے حالات کا جائزہ لینے کے بعد کہا تھا کہ "یہاں پولیس اور عدلیہ، جو قانون کے محافظ ہوتے ہیں، وہی قانون شکنی میں ملوث ہیں"[xli] ارشاد احمد حقانی ایک وزیرِاعظم کے اعتراف کے ساتھ لکھتے ہیں: یہاں ہائی کورٹ کے ججوں کی مقرری میں بھی قانون شکنی کی جاتی ہے؛ چیف جسٹس کی خواہشات کا خیال رکھا جاتا ہے، ملک کے صدر کو حصہ دیا جاتا ہے اور وزیرِ اعظم کی ذاتی ترجیحات کو مدِ نظر رکھا جاتا ہے۔[xlii] جب ایسی صورتحال ہو تو پھر عوام کو انصاف کہاں سے مل سکتا ہے۔ جب کہ انصاف تو اسی صورت میں مل سکتا ہے جب عدلیہ اور قانون نافذ کرنے والے اہلکار اہلیت پر مقرر ہوں اور وہ اپنی اپنی ذمہ داری بھی ایمانداری کے ساتھ نبھائیں۔ اسلام سرکاری عہدوں کو امانت تصور کرتا ہے اور ان کا مستحق اہل لوگوں کو قرار دیتا ہے اور حکمرانوں یا بااختیار افراد کو وہ عہدے مستحق لوگوں کے حوالے کرنے کا حکم دیتا ہے، چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ان اللہ یامرکم ان تؤدوا الامانات الیٰ اھلھا[xliii] "اللہ تمھیں حکم دیتا ہے کہ امانتیں مستحقین کے حوالے کرو"

اسی طرح اسلام عدل وانصاف پر بہت زور دیتا ہے چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد ہے؛ ان اللہ یامر بالعدل[xliv] "بلاشبہ اللہ عدل وانصاف کا حکم دیتا ہے" اسلام تو یہاں تک کہتا ہے کہ عدل وانصاف کے معاملے میں اپنے اور پرائے کا کوئی فرق نہیں ہونا چاہیے یہاں تک کہ قانون وانصاف کا نظام ایسا ہونا چاہیے کہ جس میں دشمن کے ساتھ بھی بے انصافی نہ ہونے پائے۔ ولا یجرمنکم شنٰان قوم علی الا تعدلوا، اعدلوا، ھو اقرب للتقویٰ[xlv] "کسی قوم کی دشمنی تمھیں ان کے ساتھ بے انصافی کرنے پر آمادہ نہ کرے، آپ عدل وانصاف سے کام لو، انصاف ہی سب سے زیادہ تقویٰ کے قریب ہے" آپ ﷺ نے فرمایا تھا: وہ قوم کبھی کامیاب نہیں ہوگی جس میں حق کے مطابق عدل وانصاف کے ساتھ فیصلے نہ کیے جاتے ہوں۔[xlvi] حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنی آخری وصیت میں فرمایا تھا: ترکت فیکم امرین لن تبرحوا بخیر ان تمسکتم بھما؛ العدل فی الحکم والعدل فی القسم[xlvii] "میں نے آپ لوگوں کے پاس دو چیزیں چھوڑی ہیں، آپ لوگ اس وقت تک خیریت سے رہو گے جب تک ان کے ساتھ چمٹے رہو گے؛ ایک فیصلوں میں انصاف اور دوسری چیز مالی تقسیم میں انصاف۔"

خلفاءِ راشدین کے دور میں ججوں کا تقرر میرٹ پر ہوتا تھا اور پھر جج اتنے آزاد ہوتے تھے کہ خلفاء راشدین کے خلاف بلا جھجھک فیصلے دیتے تھے، جیسا کہ زید بن ثابت انصاری کا فیصلہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خلاف اور قاضی شریح کا فیصلہ ایک یہودی کے مقابلے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلاف مشہور ہے۔[xlviii] اس لیے جرائم اور خاص طور پر مالی بدعنوانی پر کنٹرول کرنے کے لیے قانون وانصاف کے نظام کو بہتر بنانا ہوگا تاکہ بلا ریا جلد اور سستا انصاف عوام کو مل سکے۔

**3۔سیاسی عدم استحکام:**

ملک میں کس قسم کی حکومت ہونی چاہیے، حکومت اور عوام کا آپس میں کس قسم کا تعلق ہونا چاہیے، حکومت اور اس کے اداروں کا آپس میں کیا تعلق ہوگا؟ یہ اور اس قسم کے سوال مغربی ترقی یافتہ ممالک نے تقریباً طئی کر دیے ہیں لیکن بد قسمتی سے پاکستان ان ترقی پذیر ممالک کی صف میں شامل ہے جن میں ابھی تک عملی طور پر ایک طرزِ حکومت پر اتفاق نہیں ہو سکا۔ پاکستان تیسری دنیا کے ان ممالک میں شامل ہے جہاں بار بار فوج نے اقتدار پر قبضہ کیا ہے؛1958ع میں جنرل ایوب خان، 1977ع میں جنرل ضیاء الحق اور 1999ع میں جنرل پرویز مشرف نے منتخب حکومتوں کا تختہ اُلٹ کر فوجی راج قائم کیا۔ اور تجربہ یہ ہے کہ بدعنوانیاں ان مملکتوں میں زیادہ پھلتی پھولتی ہیں جن میں مؤثر سیاسی جماعتوں کا وجود نہ ہو اور جہاں فرد، خاندان، کنبہ، قبیلہ اور دھڑے کے مفاد کو بالادستی حاصل ہو گئی ہو[xlix]

**4۔قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم:**

قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم کو وزیر اعظم نواز شریف خود تسلیم کرتے ہیں، ان کے الفاظ میں: انسانیت کی بھلائی کے لیے دولت کی غیر منصفانہ تقسیم ختم کرنا ہوگی، جو اسلامی ملکوں کی ترقی میں سب سے بڑی رکاوٹ ہے[l] اقوام متحدہ کے ترقیاتی پروگرام والے ادارے یو این ڈی پی نے قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم کی تصدیق کی ہے، تجزیہ نگاروں کا تجزیہ بتاتا ہے کہ وطنِ عزیز کی بڑھتی ہوئی غربت اور بے روزگاری کا سبب صرف وسائل کی کمی نہیں بلکہ غیر منصفانہ تقسیم ہے۔[li]

انور شعور کے مندرجہ ذیل اشعار قومی دولت کی غیر منصفانہ تقسیم پر صوبوں کی آواز کی ترجمانی کرتے ہیں:

کیا اسی روگ کے قصے نہیں اخباروں میں
یا اسی درد کے افسانے رسائل میں نہیں
مالی تقسیم پہ صوبوں کو شکایت ہے
ہم مسائل میں برابر ہیں وسائل میں نہیں[lii]

قومی دولت امانت ہوتی ہے اور اس کی غیر منصفانہ تقسیم خیانت ہے، قرآن مجید کا ارشاد اوپر گذرا کہ: "اللہ تمھیں حکم دیتا ہے کہ امانتیں مستحقین کے حوالے کرو"[liii] حضرت عمر فاروق کا قول بھی اوپر گذرا کہ لوگ اس وقت تک خیریت سے رہ سکتے ہیں جب تک فیصلوں اور مالی تقسیم میں انصاف سے کام لیں گے۔ جب مالی معاملات میں انصاف سے کام نہیں لیا جائے گا تو جو لوگ متاثر ہوں گے وہ مالی بدعنوانیوں میں مبتلا ہوں گے۔

**خلاصہ:**

اسلامی تعلیمات کے مطابق رشوت رزق حاصل کرنے کا ایک ناجائز ذریعہ ہے، اور اس کا لین دین سخت حرام ہے، اس لیے کہ یہ اجتماعی مفاد کے خلاف قاتل زہر ہے، جس معاشرے میں رشوت پھیل جاتی ہے، اس کی بنیادوں کو کھوکھلا کر دیتی ہے اور سارا معاشرہ انتشار کا شکار ہو جاتا ہے۔ ظلم، ناانصافی، قانون شکنی، بے راہ روی، احساسِ کمتری، بے چینی، اور اہلیت کا قتلِ عام سب رشوت کا لازمی نتیجہ ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے لوگوں کا مال ناجائز طور پر کھانے اور انصاف فروخت کرنے کے مترادف قرار دیا ہے اور اسے سخت ناپاک اور قابل نفرت چیز قرار دے کر حرام ٹھرایا ہے۔ نبی کریم ﷺ نے رشوت دینے والے، لینے والے اور دونوں کے درمیان واسطہ بننے والے ایجنٹ پر لعنت کی ہے۔

عوامی آراء سے ظاہر ہے کہ رشوت کے بنیادی طور پر تین اسباب ہیں: ملازمین کی معاشی بدحالی، حرص و ہوس، اور سرکاری بدانتظامی۔

اسلام اس کا حل یہ بتاتا ہے کہ عام ملازمین کی تنخواہیں قدرِ کفایت کی جائیں، اہم مناصب پر فائز عہدہ داروں کی تنخواہیں پر کشش بنائی جائیں۔ اور پھر لوگوں کی دینی تربیت کی جائے اور ان میں ذہنی بیداری پیدا کی جائے تاکہ اسے سماج دشمن چیز سمجھ کر از خود اس سے رک جائیں۔ اس کے بعد بھی جو اس گھناؤنے جرم میں مبتلا پایا جائے اسے سخت سزا دی جائے۔ اور سرکاری بدانتظامی کو بہتر انتظام کے ساتھ بدلا جائے۔

مطلب کہ رشوت یا مالی بدعنوانیوں پر قابو پانے کے لیے کئی قسم کی تدابیر اختیار کرنا ہوں گی، صرف تنخواہیں بڑھانے، یا سخت سزا دینے سے خاطر خواہ نتائج برآمد نہیں ہو سکتے جب تک کہ جامع حکمت عملی مرتب نہ کی جائے اور اس میں انتظامی حوالے سے جو خامیاں ہیں انھیں دور نہ کیا جائے۔

**حوالہ جات**

---

[i] القرضاوی یوسف: الحلال والحرام فی الاسلام، مصر، مکتبہ وہبہ، 1976، طبع 10، ص 206، ابن نجیم زین الدین۔ البحر الرائق، مصر، دار الکتب العربیۃ الکبریٰ س ن و طبع ندارد 262/6، الطریقی عبداللہ بن عبدالمحسن، جریمۃ الرشوۃ ، الریاض، 1982، طبع 3، ص 51

[ii] الہندی علی المتقی، کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال، بیروت، مؤسسۃ الرسالہ، س ن و طبع ندارد ، 115/6، البیہقی احمد بن حسین، السنن الکبری، حیدر آباد دکن، مطبع مجلس دائرۃ المعارف العثمانیہ، 1352ھ طبع اول، 138/10، الطریقی، جریمۃ الرشوۃ ص 71، ابن ماجہ محمد بن یزید، السنن، کراچی قدیمی کتب خانہ، س و ط ند، 175/2، ابن نجیم، البحر الرائق 280/6، ابن عابدین محمد امین، ردالمحتار علی الدر المختار، مصر، دار الطباعۃ العامرہ، س و ط ند، 431/4، ابن تیمیہ شیخ السلام احمد، مجموعہ فتاوی شیخ الاسلام، المملکۃ العربیہ السعودیہ مطبوعہ 1398ھ، طبع اولی، 281/28

[iii] روزنامہ جنگ کراچی 9 فروری 2004 ص 10

[iv] روزنانہ خبروں سکھر، 11 مئي 2004، ج 1، نمبر 158، ص 1

[v] روزنانہ کوشش حیدر آباد، 8 فروري 2004ع ص 1

[vi] روزنانہ عوامی آواز کراچی، 9 ڈسمبر 2007

[vii] روزنامہ جنگ کراچی، 21 مئی 2005

[viii] ابن حنبل احمد، مسند احمد الریاض، بیت الافکار الدولیہ 1998ع ، ص 1657 حدیث نمبر 22762

[ix] سورۃ البقرہ: آیت 188

[x] آلوسی محمود، روح المعاني فی تفسیر القرآن العظیم والسبع المثانی، بیروت، داراحیاء التراث العربی، س و ط ند 70/2، ابوحیان محمد بن یوسف اندلسی، التفسیر الکبیر المسمیٰ بالبحر المحیط، ریاض ، مکتبہ و مطابع النصر الحدیث س و ط ند، 56/2، مراغی احمد مصطفی، تفسیر المراغی، مصر، شرکہ و مطبعہ مصطفی البابی الحلبی واولادہ س و ط ند 80/2، رشید رضا محمد، تفسیر المنار، مصر، دار المنار، 1367ھ طبع 3، 200/2، عثمانی محمد شفیع مفتی، معارف القرآن، کراچی ادارۃ المعارف، 1992ع، طبع جدید، 460/1

[xi] ملاجیون احمد: نور الانوار، دہلی المطبع المجتبائی 1359ھ ط ند، ص 65، زمخشری جاراللہ محمود، الکشاف عن حقائق التنزیل وعیون الاقاویل فی وجوہ التاویل، مصر، مطبعہ مصطفی البابی الحلبی واولادہ س و ط ند، 233/1، القرطبّی محمد بن احمد، الجامع لاحکام القرآن، القاہرہ، دار الکاتب العربی، 1967ع ط ند 339/2_340، روح المعاني 70/2، تفسیر المنار، 200/2،، البحر المحیط 56/2

[xii] سورۃ المائدہ: 42

[xiii] ابن منظور الافریقی، لسان العرب، بیروت، دار صادر 1968ع ط ند 2/ مادہ سحت

[xiv] طبری محمد بن جریر، جامع البیان فی تفسیر آی القرآن، مصر، شرکۃ المکتبہ و مطبعہ مصطفی البابی الحلبی واولادہ 1954ع طبع 2، 140/6

[xv] ایضًا ص 139_140، جصاص ابو بکر احمد بن علی، احکام القرآن، لاہور، سہیل اکیڈمی، س و ط ند 433/2

[xvi] روح المعاني 140/6

[xvii] زمخشری، الکشاف 434/1_435، رازی، التفسیر الکبیر 361/11، ابوحیان، البحر المحیط، 489/3

[xviii] مفتی محمد شفیع، معارف القرآن 151/3

[xix] سورۃالمائدہ آیت 62_63

[xx] سورۃالمائدہ: آیت 44

[xxi] الخازن علی بن محمد، لباب التاویل فی معانی التنزیل المسمیٰ بتفسیر الخازن 47/2

[xxii] ترمذی ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ، جامع ترمذي، کراچی سعید ایچ ایم کمپنی، س وطند، 248/1، الھندي، کنزالعمال 113/6، المنذری عبدالعظیم بن عبدالقوی، الترغیب والترھیب من الحدیث الشریف، تحقیق سعید محمد اللحام، دارالفکر للطباعہ والنشر والتوزیع، 231/4، ابن الاثیر مبارک بن محمد، جامع الاصول فی احدیث الرسول، حقق نصوصہ و خرج احادیثہ وعلق علیہ عبد القادر الارناؤط، مکتبۃ الحلوانی، س وطند، 173/10

[xxiii] الہیثمی علی بن ابی بکر، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، بیروت، دارالکتاب س وطند 199/4

[xxiv] یہ سوالنامہ، مضمون نگار نے 2003 میں اپنی پی ایچ۔ڈی کے مقالے کی تحقیق کے سلسلے میں مختلف شعبہائے زندگی سے وابستہ 100 اہم افراد سے بھرایا تھا، جن میں شیخ رشید احمد سابق وفاقی وزیر اطلاعات اور سردار صادق ایاز موجودہ اسپیکر قومی اسیمبلی کے ساتھ دیگر 8 قومی اسیمبلی کے میمبران بھی شامل تھے، ان کے ساتھ پولیس، روینیو، صحت، تعلیم، عدلیہ، صحافت، مذہب، اور دوسرے شعبہائے زندگی سے وابستہ اہم شخصیات شامل تھیں۔

[xxv] رند بشیر احمد، رشوت اور اس کا حل، پی ایچ۔ڈی تھیسز سال 2007، شعبہ اسلامک کلچر، سندھ یونیورسٹی، جامشورو ص 220-222

[xxvi] ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی، السنن، کراچی، ایچ ایم سعید کمپنی، س وطند 52/2

[xxvii] شبلی نعمانی، الفاروق، کراچی دارالاشاعت، 1991ع طند ص 196

[xxviii] محمد قطب، الانسان بین المادیۃ والاسلام، القاہرہ مصر، مطبع دارالکاتب العربی 1952ع طبع 3، ص 157

[xxix] سورۃ آل عمران آیت 14

[xxx] سورۃ الفجر آیت 20

[xxxi] محمد بن عبداللہ خطیب مشکواۃ المصابیح، کراچی قدیمی کتب خانہ س وطند 450/2

[xxxii] ترمذی، الجامع 2/ 77

[xxxiii] سعد یمشرف الدین مصلح بن عبداللہ، گلستاں، کوئٹہ مکتبۃ الحنفیہ س وطند ص 115-116

[xxxiv] الحدید آیت 25

[xxxv] ابن کثیر ابوالفداء اسماعیل، تفسیر القرآن العظیم، بیروت دارالخیر، 1990ع، طند 59/3، ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، القاہرہ، دارابی حیان 1996ع طبع 1، 10/2

[xxxvi] ماہوار بیداری، حیدرآباد، مضمون: "ملک میں جرائم کیوں ہوتے ہیں، حقیقت پسندانہ جائزہ"، ترجمہ اسداللہ اسد سومرو، مارچ 1997

[xxxvii] صحیح بخاری 164/2، صحیح مسلم 123/2

[xxxviii] ابن تیمیہ شیخ الاسلام احمد، الحسبۃ فی الاسلام، کویت، دار ایلاف الدولیۃ للنشر والتوزیع، 1997ع، طبع اولی ص 53

[xxxix] روزانہ کاوش حیدرآباد 23 اپریل 2004 جلد 14، ص 257

[xl] روزنامہ جنگ کراچی، 3 آگست 2001ع ج 65 شمارہ 211

[xli] روزنامہ کاوش حیدرآباد 29 اپریل 2005ع، روزنامہ عبرت حیدرآباد 29 اپریل 2005ع، روزنامہ جنگ کراچی 30 اپریل 2005ع، مضمون کسے وکیل کریں، کس سے منصفی چاہیں، مضمون نگار شاداحمد حقانی۔

[xlii] روزنامہ جنگ کراچی 30 اپریل 2005ع، مضمون کسے وکیل کریں، کس سے منصفی چاہیں، مضمون نگار شاداحمد حقانی۔

[xliii] سورۃ النساء: آیت 58

[xliv] سورۃ النحل آیت 90

[xlv] سورۃ المائدہ آیت 8

[xlvi] وکیع محمد بن خلف، اخبار القضاۃ، بیروت، عالم الکتب، 2001ع، طبع 1، ص 36

[xlvii] شاہ ولی اللہ، ازالۃ الخفاء عن خلافۃ الخلفاء، لاہور سہیل اکیڈمی 1976ع، طبع اول 190/2

[xlviii] شبلی نعمانی، الفاروق، دارالاشاعت کراچی، 1991ع طبع اول، ص 218، سید امیر علی، روح اسلام ص ۴۲۶

[xlix] رند بشیر احمد، رشوت اور اس کا حل، پی ایچ۔ڈی تھیسز، ص 236، ڈاکٹر عبدالرؤف سابق ایڈیشنل سیکریٹری تعلیم پنجاب، بدعنوانی اور رشوت ستانی ص 123

[l] ایکسپریس نیوز اردو ای پیپر، 31 آکتوبر 2013،( http://www.express.pk/story/191261 /)

[li] رند بشیر احمد، رشوت اور اس کا حل، پی ایچ۔ڈی تھیسز، ص 237

[lii] روزنامہ جنگ کراچی، 18 مئي 2005ع ص 5

[liii] سورۃ النساء: آیت 58

AUSTRALIAN JOURNAL OF HUMANITIES AND ISLAMIC STUDIES RESEARCH (AJHISR)
Vol.2, Issue 1, Jan-16 to Jul-16

# QURAN; AS THE FIRST DOCUMENTARY ON LIFE OF PROPHET MUHAMMAD ﷺ

DR. BASHIR AHMED RIND
Associate Professor, University of Sindh, Jamshoro, Pakistan

Abdul Hameed Arain
Lecturer, *Government Sachal* Sarmast Arts & Commerce *College*, Hyderabad, Pakistan

**ABSTRACT:**

Who can describe the greatness of our blessed messenger Muhammad ﷺ better than Allah SWT himself. Quran, the most read book in this universe, is replete with the glorification of his noble character. Allah SWT has exalted his mention. There is not a time when his blessed name is not mentioned around the globe – *Ashadu anna Muhammad ar Rasool Allah!* This article collects and reflects upon some verses from the glorious Quran that open on us a window into his blessed life. No book of biography can be as authentic and filled with as much meaning as the word of Allah SWT himself. We have accordingly embarked upon this humble effort in order to encourage our brethren to dive deep in to the book of Allah and illuminate their lives by following the footsteps of the noblest of all the messengers – Muhammad ﷺ, may the peace and blessings of Allah be upon him and his companions, and may his mention be exalted.

**INTRODUCTION:**

The life, the way of living, the conduct, the behavior, the habits the blessed words, his sayings and the teachings of Prophet Muhammad ﷺ, have been a great motivation for Muslims around the globe. His wisdom and nobility does not have a match and his superior character is without a parallel. This epic of character was not something that he developed after the prophethood. The glowing nature of his personality was evident on everyone from the very early days of his age. No rational, sane and just reader of history can turn the pages about his time without praising the noble character and leadership of our beloved Messenger ﷺ.

Accounts on his life and sayings come to us from countless biographies written on his bessed life and collections of his pearls of wisdom in hadith books. Sahl ibn Abi (died in Muawiya's reign i.e. 41-60h)[i] was a first who prepared a document on the battles of Prophet Muhammad ﷺ. After that a number of biographies were documented and narrated by scholars persistently in all corners of the world and this continues till today. Some writers wrote about the biography, some praised his noble character and some collected and analyzed his noble traditions. There is no one person in the whole world who has been written more about then the Prophet Muhammad ﷺ. Even today hundred of books are being written every day on his esteemed character and noble personality as we write this paper.

All this proves what Allah SWT has mentioned in the Quran when He says:

وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ [ii]

## URDU – EXPLANATORY APPROACH OF ALLAMA ABDUS SATTAR MUHADITH DAHELVI IN NUSRAT UL BARI SHARH OF SAHIH BUKHARI

## نصرۃالباری شرح صحیح بخاری میں علامہ عبدالستار محدث دہلوی کے تشریحی تفردات – URDU

Muhammad Ibrahim Muhammadi
Research Scholar, Department of Comparative religion & Islamic culture, University of Sind, Pakistan

**ABSTRACT:**

ALLAMA ABDUL SATTAR MOHADITH DEHELVI (1905-1966) is a renowned Islamic scholar from IndoPak subcontinent who offered matchless services to Uloom Al-Islamia in general, and hadith sciences in particular. He did not restrict himself to teaching and learning but also influenced and participated in reform and dawah movements in the subcontinent for 40 years. He wrote 28 books covering a broad range of subject areas related to Quranic exegesis, prophetic traditions, usool and jursiprudence. In this paper, we have reviewed his approach towards the explanation of Sahih Al Bukhari in his master-piece 'Nusrat ul Bari'. His approach is very profound and strongly rooted in the manhaj of the pious predecessors of Islam.

**Keywords:** Hadith, Sahih Bukhari, Nusrat ul Bari, Abdus Sattar Mohadith Dahelvi, Quran

دنیامیں جتنی بھی شریعتیں اتاری گئیں ان سب کا نتیجہ قرآن وحدیث کی شکل میں اپنے منطقی مجموعے تک پہنچا ابتدائے آفرینش سے لے کر آج تک جتنی بھی امم پیدا کی گئیں ان کی ضروریات حالات اور علاقوں کے ماحول کے حوالے سے انبیاء کو بھیج کر وہاں کے لوگوں کو توحید کی دعوت بالعموم اور اس کی ضروریات کیلئے بالخصوص احکام دینیہ سے نوازا گیا اطاعت پر انعام اور معصیت پر سزا کا مرحلہ سنادیا گیا اور جس نے بھی اطاعت کی اسے اللہ تعالیٰ کے خصوصی انعام کا حقدار قرار دیا گیا۔ پھر ایک وقت ایسا بھی آیا کہ بنی اسرائیل کو تمام سابقہ اقوام پر فضیلت دے دی گئی چنانچہ قرآن مجید میں اس کا تذکرہ کچھ یوں کیا گیا ہے کہ :

"یابنی اسرائیل اذکروا نعمتی التی انعمت علیکم وانی فضلتکم علی العالمین"(1)

"اے بنی اسرائیل (یعقوب کی اولاد) یاکرو اس میری وہ نعمت جو میں نے تم پر انعام کی اور تمہیں تمام اقوام عالم پر فضیلت بخشی"۔

اب اس آیت کریمہ پر غور فرمائیں تو نہایت طور پر واضح ہو جائے گا کہ فضیلت و کرامت کے حوالے سے بنی اسرائیل جیسی عزت کسی کو بھی عطا نہیں ہوئی۔ لیکن جب یہی قوم اپنے فرائض سے بیگانہ ہوئی اور حیلہ سازیوں کی مرتکب ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں ذلیل بندر بنادیا۔ چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد گرامی ہے کہ :

"فقلنا لھم کونوا قردۃً خاسئین"(2)

"پس ہم نے حکم دیا کہ تم (نافرمانی کے سبب) ذلیل بندر بن جاؤ"۔

یہ آیت واضح کرتی ہے کہ انہیں فضیلت کے منصب سے ختم کر کے جانور بنا دیا گیا۔اس کی وجہ حیلہ سازیاں اور آسمانی کتب کی تشریح میں تحریف تھی چنانچہ قرآن مجید نے اس کی طرف بھی اشارہ فرمادیا کہ :

"یحرفون الکلم عن مواضعہ"(3)

"ان اہل کتاب نے (یہ ظلم کیا کہ تورات اور انجیل کی عبارات میں) تحریف کی اور اسے یکسر بدل ڈالا"۔

اب ذرا دیکھئے کہ اس قوم نے آسمانی کتاب کی عبارات میں تحریف کی اور یہ کتنا بڑا جرم ہے۔دوسرا بڑا جرم جسے قرآن مجید نے واضح کیا ارشاد گرامی ہے کہ :

"یکتبون الکتاب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عنداللہ"(4)

"اپنی طرف سے فتوے لکھ لکھ کر عوام الناس میں تقسیم کیے پھر کہا کہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے"۔

اسی طرح کے کئی ایک جرائم سامنے آئے چنانچہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے قرآن مجید کو نازل بھی فرمایا اور اس کی حفاظت کا ذمہ بھی لیا چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد گرامی ہے کہ :

"انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحفظون"(5)

"بے شک ہم نے ہی قرآن مجید کو نازل کیا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں"۔

اس آیت سے جو کیفیت واضح ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ قرآن مجید کی عبارت میں کوئی بھی ردوبدل نہ کر سکے گا۔کیونکہ اس کا ذمہ اللہ تعالیٰ کا ہے اور وہ اپنے رسول ﷺ کے ذریعے اس کی تشریح بھی کرائے گا اور وہ تشریح بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو گی چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے کہ :

"وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ"(6)

"ہمارا نبی اس وقت تک بولتا ہی نہیں جب تک کہ ہماری طرف سے اجازت نہ ہو جائے"۔

گویا کہ وحی جلی ہو یا وحی خفی ہو وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی ہے۔

قرآن مجید کے فہم و تفہیم تفسیر و تاویل کا دوسرا بڑا ماخذ سنت رسول ﷺ ہے۔یعنی قرآن مجید کی تشریح کیلئے جو کلمات بھی آپ ﷺ کی زبان سے نکلے وہ قرآن مجید کی شرح ٹھہرے۔

نہایت لطف و کرم کی بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نا صرف قرآن مجید کو نازل فرمایا بلکہ اس کی حفاظت اور کی اس کی شرح کا ذمہ بھی خود لیا ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد گرامی ہے کہ:

"لا تحرک بہ لسانک لتعجل بہ ان علینا جمعہ و قرانہ ثم ان علینا بیانہ "(7)

"(آپ ﷺ) جلدی جلدی اپنی زبان کو حرکت میں مت لائیے قرآن مجید کو آپ (ﷺ) کے سینے میں جمع کرنا ہماری ذمہ داری ہے اور اس کی شرح کرنا بھی ہمارا ذمہ ہے"۔

اب اس آیت مبارکہ پر غور فرمایئے تو واضح ہو گا کہ قرآن مجید کا نزول تحفظ اور اس کی شرح اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ لی ہے۔ اسی طرح اس آیت مبارکہ پر غور فرمایئے:

"ھوالذی بعث فی الامیین رسولاً منھم یتلوا علیھم آیتہ ویزکیھم و یعلمھم الکتاب والحکمہ "(8)

"وہ اللہ ہی ہے جس نے امیین میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا جو انہیں آیات قرآنیہ اور اس کی شرح یعنی حکمت سکھاتا ہے اور ان کا تزکیہ کرتا ہے"۔

اسی طرح ایک اور آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ:

"لقد منّ اللہ علی المؤمنین اذ بعث فیھم رسولاً منھم یتلوا علیھم آیاتہ ویزکیھم و یعلمھم الکتاب والحکمہ "(9)

"البتہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے مومنوں پر احسان عظیم فرمایا کہ ان میں نبی اکرم (ﷺ) کو مبعوث فرمادیا جو انہیں قرآن مجید اور حکمت کی (یعنی احادیث) کی تعلیم دیتے ہیں"۔

مندرجہ بالا آیات میں بھی واضح کیا گیا ہے کہ قرآن مجید کی شرح حدیث ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے احادیث کی جمع و تدوین کا کام آئمہ کرام سے لیا اور پھر متأخرین کو توفیق عطا فرمائی کہ وہ ان کتب احادیث کی شرح لکھیں تا کہ عوام الناس کیلئے عام فہم ہو جائے اور لوگوں کو قرآن مجید کی کی صحیح تشریح سمجھ سکیں احادیث کی عبارات عوام الناس کے ذھن سے قدرے رفعت میں ہوتی ہیں ایسی صورت میں لازم ہو جاتا ہے کہ ان احادیث کی شرح دوسری احادیث سے کی جائے۔ اس ضمن میں دیکھا گیا ہے کہ صحاح ستہ کی کتب کی شرح مختلف اوقات میں مختلف علماء اور محدثین نے کی ہے۔ اسیطرح سب سے زیادہ شرح صحیح بخاری کی لکھی گئیں اور دنیا میں مروجہ ہر زبان میں لکھی گئی ہیں اور ان میں سے کچھ شارحین تو صرف شارح ہیں لیکن کچھ شارحین بیک وقت بطور محدّث بخاری کی تدریس بھی کر رہے ہوتے ہیں۔

ان محدثین میں سے ایک محدّث علامہ عبدالستار محدّث دہلوی بھی ہیں جنہوں نے بطور محدّث صحیح بخاری کی تدریس دی اور بطور شارح نصرۃ الباری شرح صحیح بخاری لکھی اور اس کے چند پاروں کی شرح لکھ پائے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پاس بلا لیا اب ان کی تحریرات و شرح میں یہ جائزہ لینا مقصود ہے کہ ان کا طرز شرح استدلال استنباط، استخراج کیا ہے۔ان کا طریقہ بیانیہ کس قدر عام فہم ہے اور لوگوں کیلئے کس قدر مفید ہے اسی کیفیت کا تحقیقی مطالعہ کرنا اور پیش کرنا مقصود ہے
۔

**مصادر سے اخذ ورد اور استنباط میں علامہ عبدالستار دہلوی کا منہج:**

ذیل میں ہم علامہ دہلوی کی نصرۃ الباری شرح صحیح بخاری میں دیگر کتب احادیث سے اخذ احادیث کے منہج کا جائزہ لیں گے۔

۱۔فاضل محدث نے نصرۃ الباری میں عقائد ،تفسیر ،حدیث ، تاریخ ،رجال کی امہات الکتب سے استفادہ کیا ہے

۲۔نصرۃ الباری کو مطلب خیز بامحاورہ اردو ترجمہ کے بعد نہایت اہتمام کے ساتھ احادیث نبویہ ﷺ و آثار سلفیہ سے نصرۃ الباری مرتب کیا گیا ہے، صحاح خمسہ اور دیگر کتب احادیث کی روایات کو اس انداز میں سمو دیا ہے کہ ان تمام تفاسیر کے متعلقہ مقامات کے مطالعہ کے بعد وہی مقام نصرۃ الباری میں دیکھا جائے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے تمام ضروری چیزیں سمیٹ دی گئی ہوں۔اور جامعیت ایسی کہ مذکورہ بالا شرح کی طویل تحقیقی مباحث میں پڑے بغیر مطلوبہ ضروری مواد سے صحیح بخاری کا مقصد واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔

۳۔فاضل محدث نے صحاح خمسہ (مسلم ترمذی ،ابن ماجہ ابو داؤد ،نسائی )اور حدیث کی دیگر کتب سے بکثرت روایات نقل کی ہیں ،جس میں یہ امر ملحوظ خاطر رکھا گیا ہے کہ حدیث پاک کے احکام و مسائل کی تفصیلات قرآن کریم سے مستنبط و ماخوذ معلوم ہوتی ہیں ۔

٤۔فاضل محدث نے احادیث صحیح،حسنہ نقل کی ہیں اور صحت روایت کا خاص خیال رکھا ہے۔تاہم حدیث کے بیان میں صرف اجمالی حوالوں کو کافی سمجھا ہے۔صفحات اور ابواب وغیرہ کے حوالوں کو اکثر بیان نہیں کیا۔شرح میں کہیں کہیں احادیث کی روشنی میں اسباب نزول،سورتوں اور آیتوں کی وضاحت بھی بیان کی ہے۔

٥۔فاضل محدث کے نزدیک مسلم کی تمام احادیث صحیح ہیں ۔لہٰذا کسی جگہ ان کے رواۃ پر نقد جرح نہیں کی گئی دیگر کتب حدیث سے مصنف نے روایات حسب ضرورت با درایت نقل کی ہیں ۔

٦۔نقد رجال جرح و تعدیل کے باب میں آپ نے ابن کثیر کی ا لبدایۃ والنہایہ،ابن حجر عسقلانی کی تہذیب التہذیب اور تقریب التہذیب پر زیادہ اعتماد کیا ہے۔

۷۔ایک اور بات جس کا یہاں ذکر کرنا ضروری ہے یہ ہے کہ مصنف نے عام طور پر احادیث و آثار کا باقاعدہ ترجمہ کرنے کی بجائے جو حاصل مفہوم ہے اسے بیان کیا ہے ،کتب تفسیر وحدیث کی روشنی ہیںشارح نے تفسیرالحدیث بالقرآن کااہتمام بھی کیاہے آپ صحابہ کی تفسیراحادیث کوحجت قرار دیتے ہیں۔مفسر کی رائے میں کوئی صحیح حدیث قرآن کی معارض نہیں۔لہٰذاجہاں کہیں بظاہر باہمی تعارض محسوس ہوتاہے مفسر نے ان کے مابین توفیق و تطبیق کی کوشش کی ہے۔

۸۔فاضل محدث نے اپنے والد گرامی محدث ہند عبدالوہاب دہلوی کے تعلیم کئے ہوئے تمام شروحی نکات اور استدلالات استنباطات اور استخراجات کی روشنی میں شرح لکھی ہے۔

۹۔فاضل محدث نے کسی بھی غالی اور اور جافی کی بیان کردہ کسی بھی روایت اور توجیہ کو بیان نہیں کیا۔

۱۰۔اپنی شرح نصرۃ الباری سے پہلے کی شروح کی اجتہادی کیفیتوں سے گریز کیاہے۔اور کسی بھی قسم کی ایسی شخصی رائے کو بیان کرنا مناسب نہیں سمجھا۔جو قرآن وحدیث کے خلاف ہو۔

۱۱۔نصرۃ الباری سے پہلے کی تمام شروح کے،شرح بالماثور نکات کو جہاں ضرورت محسوس ہوئی وہاں بیان کیا ہے۔(10)

المختصر فاضل محدث کا مصادر سے اخذ اور استنباط قابل قبول اور بہتر نظر آتاہے۔جہاں تک ان کے منہج کو جانچا جائے تو وہ اپنے سے پہلے شارحین،ومؤلفین کی صحیح روش کو رد نہیں کرتے بلکہ اپنے موجودہ وقت کی ضرورت کے پیش نظر نصرۃ الباری میں بخاری کی شرح کرتے ہوئے انہوں نے بہتر منہج اپنانے کی کوشش کی ہے۔بہر حال ان کی شرح کی امثلہ کے ضمن میں یہ بحث مفصل کی جائے گی کہ وہ شرح بخاری کے تقاضے پورے بھی کر سکے یانہیں۔اوراُن کی اس شرح کو شروح بخاری میں کوئی ممتاز مقام حاصل بھی ہوا کہ نہیں۔

علامہ صاحب کے ترجمہ اور حواشی کی خصوصیات:۔

فاضل محدث کے ترجمہ،حواشی کی خصوصیات درج ذیل ہیں۔

"ترجمہ کو بامحاورہ بنانے کی حد درجہ کوشش کی گئی ہے۔

ہر حدیث کا مفہوم آسان لفظوں میں کتاب کے حاشیہ پر بیان فرمایاہے۔مقفع،مسجع عبارات سے گریز کیاہے۔

اگر کوئی جملہ مشکل آگیاہے تواس کی تشریح الگ سے بیان فرمادی ہے۔تاکہ قاری کی سمجھ میں اچھی طرح آسکے اور وہ مشکل میں نہ پڑے

حدیث سے متعلقہ دیگر مذاہب کا بھی ذکر کر دیا گیاہے۔تاکہ قاری ان سے بھی آگاہ ہو جائے اور صحیح،سقیم کاادراک کر سکے۔

جو بات راجح ہے اس کی بھی ساتھ ساتھ نشاندہی فرمائی ہے۔تاکہ قاری اس سے آشنا ہو جائے۔

تشریح اور توضیح ہو یا مسئلہ کی بات فاضل محدث نے اس میں سلفیت کو ملحوظ رکھا ہے"۔(11)

## وجہ تألیف نصرۃ الباری

شرح الجامع المسند الصحیح المختصر

من امور رسول اللہ ﷺ وسننہ وایامہ لامام البخاری

فاضل محدث کے نزدیک شرح لکھنے کی ترجیحات درج ذیل ہیں جن کی وجہ سے انہوں نے اس سعادت کو حاصل کرنے کی کوشش کی ہے۔امام بخاری کے ذاتی وتصنیفاتی کمالات کے بارے میں پروفیسر غلام رسول سعید تذکرہ المحدثین میں لکھتے ہیں کہ:

"امام بخاری کے علمی کمالات کا اعتراف ہر زمانہ کے اہل علم لوگوں نے کیا ہے۔امام بخاری کی زندگی کا اکثر حصہ احادیث کی تلاش میں گزرا موصوف کی تصانیف کی تعداد تو 20 سے زائد ہے لیکن عظمت وشہرت صحیح بخاری کے حصہ میں آئی۔کیونکہ اس مجموعہ کی تمام احادیث صحیح تسلیم کی جاتی ہیں"۔(12)

اسی طرح زہید بن ناصر تحقیق علی البخاری میں لکھتے ہیں کہ:

" صحیح بخاری کتاب اللہ کے بعد صحیح ترین کتاب مانی جاتی ہے مصنف نے حدیث بخاری کی شرح میں دوسری احادیث نقل کرنے سے قبل اسے اصول حدیث کے قوانین کی روشنی میں جانچا ہے۔فقہی ابواب کی ترتیب رکھی ہے"۔(13)

اسی طرح احمد اللہ سید تاریخ حدیث ومحدثین میں لکھتے ہیں کہ:

"امام بخاری بسا اوقات ایک حدیث کو کئی مقامات پر ذکر کرتے ہیں تاکہ مختلف مسائل کا استنباط کرسکیں کل احادیث بشمول مکررات، متعلقات جملہ متابعات کی تعداد نو ہزار بیاسی ہے۔مکررات حذف کرنے کے بعد احادیث مرفوعہ کی تعداد چار ہزار چھ سو تئیس رہ جاتی ہیں"۔

اسی طرح امام ترمذی بخاری، صحیح بخاری کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"میں نے تاریخ اور اسانید میں بخاری سے زیادہ علم والا شخص عراق اور خراسان میں نہیں دیکھا ابن خزیمہ کے مطابق زیر آسمان رسول ﷺ کی حدیث کا زیادہ جاننے والا اور حفظ رکھنے والا امام بخاری سے زیادہ کوئی نہیں"۔(14)

حافظ عبدالرحمٰن بن علی شافعی کہتے ہیں بخاری التزام صحت میں اور مسلم ترتیب ابواب میں سب پر فوقیت رکھتے ہیں۔(15)

اس کے علاوہ بے شمار تقریظات ہیں جو امام بخاری اور صحیح بخاری کے متعلق لکھی گئی ہیں اختصار مطلوب ہونے کی وجہ سے انہیں پر اکتفا کیا گیا ہے۔

مندرجہ بالا دیگر خصوصیات کی بناء پر فاضل محدث نے صحیح بخاری کو سب سے زیادہ ترجیح دی۔"اس کی شرح نصرۃ الباری کو تالیف کیا اور جب علامہ صاحب تفسیر ستاری سے فارغ ہوئے اور اس کی مقبولیت کو دیکھا تو اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ اے اللہ تو مجھے توفیق دے اور میری نصرت فرماتا کہ میں آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر اصح الکتاب بعد کتاب اللہ کی شرح لکھ سکوں یہی وجہ ہے کہ بخاری کی شرح کا نام آپ نے نصرۃ الباری (اللہ کی نصرۃ) شرح صحیح بخاری کے نام سے موسوم کیا ہے اور اتنی محبت سے لکھی کہ مرض الموت میں بھی آخر دم تک نصرۃ الباری شرح صحیح بخاری ہی لکھتے رہے اور وصیت کے طور پر کرم الجلیلی جو ان کے شاگرد ہیں انہیں اس کی تکمیل کی ہدایت کی"۔(16)

## نصرۃ الباری کا اسلوب تبیین۔

فاضل محدث نے بخاری کی شرح کرتے ہوئے نصرۃ الباری میں جو اسلوب تبیین اختیار کیا ہے اس کی کیفیات درج ذیل ہیں۔

۱۔ترجمہ سطروں کے سامنے لکھنے کی بجائے متن کے درمیانی سطروں میں لکھا گیا ہے تاکہ متن اور ترجمہ علیحدہ علیحدہ پڑھنے میں قاری کو کسی قسم کی دقت محسوس نہ ہو ۔

۲۔ترجمہ کی زبان سلیس بنانے کی کوشش کی گئی ہے ۔

۳۔مندرجہ ذیل امہات الکتب کی احادیث سے نصرۃ الباری میں بخاری کی شرح کی گئی ہے۔

- مسند احمد بن حنبل
- صحیح مسلم
- سنن ابی داؤد
- جامع ترمذی
- سنن نسائی
- سنن ابن ماجہ
- مؤطا امام مالک
- مصنف ابن ابی شیبہ
- صحیح ابن خزیمہ
- صحیح ابن حبان
- مستدرک حاکم

- سنن الکبریٰ بیہقی
- سنن دار قطنی
- معجم طبرانی
- مسند بزار
- سنن دارمی
- مشکوۃ المصابیح
- الادب المفرد
- بلوغ المرام
- الترغیب والترھیب
- تلخیص الحبیر ۔

٤۔اختصار کو ملحوظ رکھا ہے ،تاکہ آسانی کے ساتھ سمجھی جاسکے ،تاہم یہ اختصار جامع ہے مخل نہیں ۔

٥۔طویل احادیث کا اختصار زیادہ ملحوظ رکھا ہے ،یعنی باب سے متعلقہ ٹکڑے پر اکتفا فرماتے ہیں ۔

٦۔صحاح ستہ کے علاوہ دوسرے مخرجین کا بھی ذکر فرماتے ہیں ۔

٧۔مختلف مکاتب فکر کے استدلالات نہایت شرح صدر کے ساتھ لاتے ہیں ،یعنی مذاہب متد اولہ میں سے کسی کا مستدل پیش کرنے میں بخل اور تعصب سے کام نہیں لیا،بس یوں تصور کیجئے کہ آپ کو حدیث پیش کرنا ہے وہ کس امام یا مسلک والوں کا مستدل ہے اس کی آپ نے پرواہ نہیں کی۔

٨۔مستدل کی تصحیح و تضعیف محض محدث کی حیثیت سے کرتے ہیں ،قطع نظر اس سے کہ یہ روایت فلاں فقہی مسلک یا کلامی ٹولے کا مستدل ہے۔

٩۔حدیث میں اگر کچھ تنوع ہے تو اسے بھی بیان فرمایا ہے ۔

١٠۔اگر اس کی سند میں کوئی قابل ذکر زیادتی آئی ہے تو اسے بھی واضح کیا ہے ۔

١١۔نصرۃ الباری شرح صحیح بخاری میں احادیث کی ترتیب امام بخاری والی ہی ہے ۔

١٢۔آپ اس امر کا بالخصوص التزام فرماتے ہیں کہ حدیث اپنے مفہوم میں بالکل واضح ہو جائے اس کے اجمال اور اشکال کی شرح کیلئے اس روایت کے متعدد طرق پیش کرتے ہیں جن سے اشکال اور اجمال دور ہو جاتا ہے۔

۱۲۔باب سے متعلقہ تمام مسائل کھول کر بیان کر دیئے ہیں ۔

۱۳۔بدعات و رسومات کی پوری طرح تردید کی گئی ہے۔

۱٤۔ترجمہ وتشریح کی زبان نہایت سادہ استعمال کی گئی ہے ۔حالانکہ کہا جاتا ہے کہ بخاری کو سمجھنے کیلئے فقیہہ ذہن چاہئے لیکن فاضل محدث نے اسے مبتدی کیلئے آسان زبان میں تحریر کر دیا ہے ۔

۱٥۔صحابہ کرام کے آثار کا ذکر کیا ہے ۔تابعین ، تبع تابعین کے اقوال بھی درج کئے ہیں۔

۱٦۔تمام و کمال متن انتہائی صحت اور ثقاہت کے ساتھ بیان کیا ہے ۔

۱۷۔شروع کے 28صفحات پر مشتمل ایک جامع مقدمہ لکھا،جس میں تحصیل علم اور انداز تألیف بخاری لکھا ۔

۱۸۔(۱) حدیث کی تدوین (۲) کتب احادیث کے طبقات (۳) ضرورت حدیث (٤)تحفظ حدیث پر مختصر تحریر سپرد قلم کی۔

وجہ تالیف بخاری،امام بخاری کے حالات وواقعات،عادات وخصائل،زہد وتقویٰ،قوت حافظہ،بے مثال دینی خدمات،علوئے مرتبت،رفعت شان پر بڑی عمدہ گفتگو کی۔

۱۹۔امام بخاری نے باب کی مناسبت سے جو حدیث تالیف کی ہے اس مناسبت کو بھی بیان کرتے ہیں۔یعنی امام بخاری نے جو باب باندھا ہے اس کی تشریح کرتے ہیں۔

۲۰۔نصرۃ الباری میں بخاری کی حدیث کی تشریح میں دوسری حدیث کی عبارت سے بھی بیان کرتے ہیں ۔

۲۱۔وحی کو منزل من اللہ ثابت کرتے ہیں ،بتاتے ہیں کہ تمام انبیاء پر وحی آسمان سے آتی تھی۔

۲۲۔حدیث کی تشریح قرآن مجید کی آیات سے بھی کرتے ہیں ۔

یعنی آیات قرآنیہ سے بطور استشہاد شرح فرماتے ہوئے مسئلہ کی مکمل وضاحت اور تبیین فرماتے ہوئے حدیث کو قرآن کی تشریح کے طور پر اور قرآنی آیات کو حدیث کی شرح میں استشہاد،معاون شرح کے طور پر پیش کرتے ہیں۔

۲۳۔نصرۃ الباری میں بخاری کی احادیث کی شرح میں دوسری کتب احادیث کو صحیح احادیث (جو ان کے نزدیک طبقہ ثانیہ کی کتب احادیث ہیں )کو پیش کر کے امام بخاری کے موقف کی وضاحت کر کے ایک مبتدی کی تسلی کرتے ہیں اور مبتدی قاری کو عالم فاضل

نہیں سمجھتے کہ ان کے سامنے عالمانہ عبارتیں اور مسجع، مقفع عبارتیں پیش کریں وہ تدریس کے انداز میں جیسے ایک طالب علم کو سمجھایا جاتا ہے، ویسے سمجھاتے ہیں تاکہ ایک قاری کسی بھی استاد کے بغیر ان نکات کو اپنے طور پر سمجھ لے جنہیں امام بخاری اس حدیث کی تفہیم میں سمجھانا چاہتے ہیں۔

٢٤۔نصرۃ الباری میں حدیث کی تشریح کرتے ہوئے اس کا ماحصل بیان کر کے دور حاضر کی قباحتوں کو بیان کرنا نہیں بھولتے۔

٢٥۔کئی ایک احادیث بخاری کی شرح کرتے ہوئے وہ قرآن مجید کی آیات کو بطور استشہاد لاتے ہیں اور احادیث بھی بطور معاون شرح کے پیش کرتے ہیں اور دونوں کے ذریعے امام بخاری کے مقصود نکات کو بیان کرتے ہیں اور ایک قاری کے ذہن میں امام بخاری کی احادیث کی مکمل وضاحت کرنے میں بخل سے کام نہیں لیتے۔

٢٦۔حدیث کی شرح کرتے ہوئے تصورات شرکیہ، بدعیہ کی نفی کر کے عقیدہ توحید، شرع دین محمدی کی صحیح تشکیل کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے کسی بھی قاری کو عقیدہ توحید سمجھنے اور شرع دین محمدی سمجھنے، بدعات و سنت نبوی کے فرق کو سمجھنے میں آسانی رہتی ہے۔اس کی وجہ سے امام بخاری کا مدعا، مقصود بھی واضح ہو جاتا ہے۔قاری کی الجھن بھی ختم ہو جاتی ہے۔

٢٧۔ایمان کے حوالے سے جمہور علماء سلف کا مذہب بیان کرتے ہیں۔امام بخاری کی تائید کرتے ہوئے صحابہ کرام، آئمہ کرام و تابعین کرام سب کا مذہب بیان کرتے ہیں کہ ایمان کم اور زیادہ ہوتا ہے۔

٢٨۔معتزلہ کے عقائد کا رد کرتے ہیں جو کہ گنہگار کو مخلد جہنمی بتاتے ہیں ۔جبکہ اللہ تعالی کی طرف سے توبہ کے دروازے کھلے ہوتے ہیں چاہے کوئی کیسا بھی گنہگار کیوں نہ ہو وہ توبہ کرنے سے اللہ تعالیٰ کا محبوب ہو جاتا ہے۔

٢٩۔ہر حدیث کے راوی صحابی کے مختصر حالات بیان کرتے ہیں اور ان کا اعزاز لقب شرف وغیرہ بھی بیان کرتے ہیں اور اگر ان کی اولاد کا کوئی شرف ہے تو اسے بھی بیان کرتے ہیں۔شمائل پر بھی روشنی ڈالتے ہیں تاکہ آپ ایک قاری کو راویان بخاری صحابہ میں سے ان کا اچھی طرح ادراک ہو جائے۔

٣٠۔شرح کرتے ہوئے صرفی، نحوی قواعد کو پیش نظر رکھتے ہیں اور صرفی نحوی تشریح کر کے تشریح کرنے سے شرح میں نکھار پیدا ہو جاتا ہے ۔ اور قاری کی سمجھ میں آسانی سے مسائل آجاتے ہیں۔

٣١۔تابعی یا صحابی کا نام آنے پر ان کا مختصر تعارف بھی شرح میں کرادیتے ہیں جیسے حضرۃ عمر بن العزیز کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ان کی کنیت ابو حفص ہے ۔ ان کی والدہ ام عاصم نام لیلیٰ تھا ان کے والد مصر کے والی تھے اور اپنے وقت کے فقیہہ عالم اور مجتہد، عابد، زاہد اور عارف بالسنن تھے۔ام عاصم حضرۃ عمر بن خطاب کی پوتی تھیں۔

۳۲۔ ہر حدیث سے استدلال استنباط اور استخراج مسائل کرکے اس حدیث کی تشریح میں بیان کر دیتے ہیں ۔

۳۳۔حدیث میں بیان شدہ رجالاً کی تشریح کرتے ہوئے صحابی کے نام کی کنیت اور جہاں کنیت ہو وہاں نام کی وضاحت کر دیتے ہیں۔تاکہ حدیث کا جہل ختم ہو جائے۔

٣٤۔ احادیث کے ظاہر ی تعارض کو ختم کرکے قاری کے ذہن کے سمجھنے کیلئے آسانی کردیتے ہیں ۔

۳٥۔ حدیث کی تشریح میں تاریخ کی تلخ حقیقتیں بھی بیان کرتے ہیں ۔

۳٦۔احادیث کے عموم وخصوص اور مطلق ومقید کے قوانین کو بھی بیان کرتے ہیں۔

۳۷۔معتزلہ فلسفہ دانوں کے اعتراضات کا ردکرتے ہیں۔

۳۸۔حدیث کی شرح کرتے ہوئے عقائدروافض کا رد بھی کرتے ہیں۔

۳۹۔علامہ ابن الصلاح کے نظریہ کا رد بھی کرتے ہیں۔

٤٠۔ شرح کرتے ہوئے فاضل محدث نے کئی ایک ایسے لوگ جو کہ کئی سو سال بعد صحابی ہونے کا دعویٰ کرتے تھے ان کارد کیا ہے۔

٤١۔فاضل محدث بعض اختلافات امت جو کہ بعض اوقات احادیث بخاری سے سمجھ لیے جاتے ہیں ان کے حوالے سے ان احادیث اور ابواب کی مناسبت کو بھی بیان کرتے ہیں تا کہ کسی بھی قسم کا اشکال نہ رہے ۔

٤٢۔اھل بدعات کے استدلالات کا رد کرتے ہیں ۔

٤٣۔ایک حدیث کا دوسری حدیث سے منسوخ ہونا بھی بیان کرتے ہیں ۔

٤٤۔حدیث سے حدیث کا تعارض دور کرتے ہیں ۔

٤٥۔امام بخاری نے جہاں بغیر حدیث کے باب باندھا ہے اس کی وضاحت کرتے ہیں ۔

٤٦۔لوگوں کی طرف سے پیدا کردہ اشکال فی البخاری کی وضاحت کرکے رد کرتے ہیں۔

٤٧۔صرف قرآن مجید سے بخاری کے باب باندھنے کی وضاحت کرتے ہیں ۔(17)

اب ہم علامہ دہلوی صاحب کی تالیف نصرۃالباری شرح صحیح البخاری میں سے اسلوب تبیین کے حوالے سے چند ایک مثالوں کا جائزہ لیں گے۔اس کیلئے یہ اہتمام کیا گیا ہے کہ نصرۃالباری کے جس مقام کو بیان کرنا مقصود ہے اسے شامل کیا گیا ہے اور پھر اس پر چند حروف لکھ دیئے گئے ہیں۔اس سے پہلے کہ ان کے اسلوب تبیین کی امثلہ کو ضبط تحریر میں لا کر ان کا تحقیقی تجزیہ لکھا جائے ضروری ہے کہ فاضل محدث کی وہ سند جو کہ امام بخاری تک جاتی ہے اس کا تذکرہ کر دینا نہایت ضروری ہے کیونکہ لکھا جا چکا ہے کہ وہ اپنی سند سے احادیث کی روایت کر کے اپنے تلمیذان کو پڑھاتے رہے ہیں ان کی سند درج ذیل ہے۔

علامہ صاحب کی سند امام بخاری تک:۔۔۔۔۔

سلسلہ سند:ابو محمد عبدالستار عن عبدالوہاب عن نذیر حسین دہلوی عن محمد اسحاق عن جدہ عبدالعزیز عن شاہ ولی اللہ عن ابی طاہر المدنی عن ابیہ الشیخ ابراہیم کردی عن شیخ احمد قشاشی عن شیخ احمد عبدالقدوس شتناوی عن شیخ شمش الدین محمد بن احمد رملی عن شیخ الاسلام ابو یحیٰ احمد زکریا عن شیخ شہاب الدین ابن علی بن حجر العسقلانی عن زین العابدین ابراہیم بن احمد تنوخی عن احمد بن ابی طالب حجار عن شیخ حسین بن مبارک زبیدی عن ابی الوقت عبدالاول بن عیسےٰ ہروی عن ابی الحسن عبدالرحمان بن مظفر عن ابی محمد عبداللہ بن احمد سرخسی عن ابی عبداللہ محمد بن یوسف عن مطر قریری عن محمد بن اسماعیل البخاری۔

## حدیث کی تشریح قرآن مجید کی آیات کے ذریعے

عن عمر بن الخطاب یقول سمعت رسول اللہﷺ یقول انما الاعمال بالنیات وانما لکل امریٍ مانویٰ ان کانت ھجرتہ الی الدنیا یصیبھا اوْ امراۃٍ ینکحھا فھجرۃ الے ما ھاجر الیہ۔(18)

اس حدیث میں علامہ صاحب کے مطابق امام بخاری اخلاص کے ساتھ نیت کرنے کا تذکرہ کرتے ہیں اور اس کے مقاصد پیش کرتے ہیں۔حدیث بخاری سے انہوں نے درج ذیل استدلالات کیے ہیں۔

1"۔امام بخاری نے بخاری شریف کو بڑی نیک نیتی کے ساتھ مؤلف کیا ہے۔

2۔بخاری پڑھنے والے طلباء اور پڑھانے والے اساتذہ کیلئے بھی لازم ہے کہ نیک نیتی کے ساتھ اس کو پڑھیں اور پڑھائیں اور اس کے نکات کی تفصیل کے ساتھ وضاحت کریں

3۔علم حدیث پڑھانے سے عمل وعقیدہ کی درستگی کر لیں جو کہ نجات دنیاوی اور دینی کا سبب ہے اس کے ذریعے دنیا کمانے کا نہ سوچیں۔

4۔اس حدیث کی تشریح میں سورۃالبینہ قرآن مجید کی آیت پیش کرتے ہیں کہ:

"وَمَآاُمِرُوْٓااِلَّالِيَعْبُدُوااللّٰہَ مُخْلِصِيْنَ لَہُ الدِّيْنَ..."(القرآن:البینہ)

کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان بھی یہی ہے کہ خلوص نیت سے کام ہونا چاہیئے اور ایک حدیث کے ذریعے واضح کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ جس شخص نے ام قیس عورت کیلئے ہجرت کی تھی صحابہ کرام اسے مہاجر ام قیس کہتے تھے۔

5۔ "شرح لکم من الدین ما وصی بہ نوحاً" اس آیت سے استدلال کرتے ہوئے بتاتے ہیں کہ امام احمد، ابن مدینی، ابو داؤد، ترمذی اور دار قطنی کا کہنا ہے کہ یہ حدیث اسلام کا ثلث ہے"۔

المختصر! علامہ سلفی صاحب کا قرآنی آیات کے ذریعے حدیث کی تشریح کا طرز عمل بہتر ہے اور ان کا خیال ہے کہ نیت دل کا وظیفہ ہے زبان کا نہیں۔ بہر حال کچھ علماء اسے زبان سے کہنے کے حق میں بھی ہیں کہ جو کچھ نماز کی صورت میں پڑھا جا رہا ہے اسے زبان سے بھی کہنا چاہیئے یہ لازم ہے اور کچھ علماء اسے صرف جواز کا درجہ دیتے ہیں۔

## تشریح الحدیث بالقرآن اور منکرین حدیث کے رد کی مثال

کیف کان بدأ الوحی الی رسول اللہ ﷺ قول اللہ عزّ و جل (انا اوحینا الی نوح والنبیین من بعدہ حدثنا الحمیدی قال حدثنا سفیان قال حدثنا الانصاری قال اخبرنی محمد بن ابراہیم الیتمی)

فاضل محدث کا انداز تشریح، تصریح ایسا ہے کہ حدیث کی تشریح قرآن مجید سے کرتے ہیں اسی طرح اس باب میں جو امام بخاری نے باب کیف کان بدأ الوحی الی رسول اللہ ﷺ میں انہوں نے اختیار کیا ہے فرماتے ہیں کہ فرمان باری تعالیٰ ہے کہ :

"اِنَّآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْکَ کَمَآ اَوْحَیْنَآ"...

اس آیت کو تشریح میں لکھ کر استدلال کرتے ہیں کہ جیسے سابقہ پیغمبروں پر وحی آتی تھی ایسے ہی آپ ﷺ پر آتی تھی، دین کی ابتداء وحی سے ہوئی ہے۔ کہتے ہیں کہ اس آیت میں منکرین حدیث کا رد ہے۔ جو کہتے ہیں کہ حدیث منزل من السماء نہیں ہے اور جس طرح سابقہ انبیاء پر نازل ہوتی تھی اسی طرح آپ ﷺ پر بھی نازل ہوئی ہے۔ اس طرح اس باب کی تشریح میں فاضل محدث نے قرآن مجید کی آیت کے ذریعے تشریح کی ہے"۔

المختصر اُن کا یہ استدلال منکرین حدیث کے رد میں احسن ہے۔ منکرین حدیث وحی کو منزل من السماء ماننے سے انکاری ہیں اور اسی وجہ سے حدیث کی صداقت میں شبہ پیدا کرتے ہیں۔ قرآن مجید کی آیت کو بخاری شریف کے باب کی شرح میں لانا ایک مثبت عمل ہے جو کہ منکرین حدیث کیلئے ایک کھرا اور سیدھا سادہ سا جواب ہے۔

## حضرۃ جبرائیل کا آپ کو گلے لگانے کی غرض و غایت

حدثنا ( یحیٰ بن بکیر قال اخبرنی اللیث عن عروۃ بن الزبیر عن عائشۃ ام المومنین انھا قالت اوّل ما بدء بہ رسول اللہ ﷺ من الوحی الرؤیا الصالحہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔)(19)

فاضل محدث اس حدیث کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ :"حضرۃ جبرائیل علیہ السلام کی آمد غار حراء میں اور آپ ﷺ سے گفتگو کرنا اور آپ ؤ سے عرض کرنا کہ آپ پڑھیں۔جب آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں قاری نہیں ہوں تو آپ ﷺ کو گلے لگایا۔

1۔حضرۃ جبرائیل علیہ السلام کا پہلی مرتبہ گلے لگانے کا معانقہ کرنے کا مقصد یہ تھا کہ آپ ﷺ کا دل دنیا سے بے رغبت ہو کر فارغ ہو۔

2۔حضرۃ جبرائیل علیہ السلام کا دوسری مرتبہ گلے لگانے کا مقصد آپ ﷺ کے دل کو فیض الٰہی سے معمور کرنا تھا تا کہ اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے جو آپ ﷺ کو دینا ہے وہ لے لیں۔

3۔حضرۃ جبرائیل علیہ السلام کا تیسری مرتبہ کا مقصد یہ تھا کہ آپ ﷺ کو صرف اور صرف اللہ تعالیٰ سے ہی انس ہو اور رہے۔اور الفت بھی حاصل ہو"۔

المختصر !انھوں نے حضرۃ جبرائیل علیہ السلام نے جو آپ ﷺ کو تین مرتبہ گلے لگایا اس کی غایت کی تبیین بڑے اچھے انداز میں کر دی ہے تا کہ کسی بھی قسم کے پیدا شدہ ابہام اور اشکال کو بخوبی حل کیا جا سکے اور یہ ایک اچھی کاوش محسوس ہوتی ہے۔

## حدیث کی تشریح حدیث سے کرنے کی مثال

۔۔۔ثم یرجع الٰی خدیجہ کان امرأ۔۔۔۔۔۔کان یکتب الانجیل باالعبرانیہ ماشاءاللہ وکان شیخاً کبیراً قد عمی فقالت لہ خدیجہ یاابن عم اسمع من ابن اخیک(20)

فاضل محدث اس حدیث میں ورقہ بن نوفل کے پاس آپ ﷺ کو حضرۃ خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لے جانا بیان کر کے واضح کرتے ہیں کہ "یہ سب کچھ تو آپ ﷺ کی تسلی کیلئے تھا ورقہ بن نوفل جو کہ نصرانی عالم تھے اس کے باوجود انھوں نے حضرۃ موسیٰ علیہ السلام کے حوالے سے آپ ﷺ کو تسلی دی وضاحت کرتے ہیں کہ اکثر احکام تورات میں بیان ہو چکے تھے انجیل میں تو صرف ترامیم بیان ہوئیں تھیں علامہ کرمانی کے حوالے سے بھی انہی کیفیتوں کو بیان کرتے ہیں۔

اس ملاقات کے کئی ایک فوائد بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ورقہ سے ملاقات کے بعد آپ ﷺ کے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام تو قوانین الٰہیہ لے کر آئے ہیں اور آپ ﷺ بھی ایک برگزیدہ رسول ہیں۔انہی سے آپ ﷺ کو خبر ملی کہ جس نبی کو بھی ایسی تعلیمات ملیں اُن کے چاہنے والے بھی ان کے دشمن بن گئے۔اسی لئے انہوں نے فرمایا کہ کاش میں اس وقت زندہ رہوں۔اگر زندہ رہا تو آپ ﷺ کی بھرپور مدد کرونگا"۔

المختصر !فاضل محدث نے اس حدیث کی شرح دوسری کتب احادیث کی احادیث سے کی ہے۔(21)

## حضرت ورقہ بن نوفل رضی اللہ عنہ کی کیفیت اسلامی

فاضل محدث نے اسی حدیث کی وضاحت میں کئی ایک دوسری کتب احادیث سے استفادہ کیا ہے۔فرماتے ہیں کہ "ورقہ بن نوفل آپ ﷺ کی باضابطہ دعوت شروع ہونے سے قبل ہی وفات پاگئے تھے۔

ایک اور حدیث سے وضاحت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں نے ورقہ بن نوفل کو جنت میں دیکھا سفید ریشمی کپڑے پہنے ہوئے کیونکہ وہ مجھ پر ایمان لائے تھے۔

ابن مندہ نے انہیں صحابہ میں لکھا ہے۔

علامہ کرمانی نے انہیں اپنی شرح صحیح بخاری میں انہیں مومن لکھا ہے۔

احمد کی تاریخ میں مروی ہے کہ تین سال تک وحی بندرہی لیکن حضرۃ جبرائیل علیہ السلام آپ ﷺ کے پاس آتے رہتے تھے"۔

المختصر !انھوں نے یہاں پر حضرۃ ورقہ بن نوفل کی ایمانی حالت کو کئی ایک دوسری احادیث سے واضح کیا ہے اور حدیث میں خواب کا تذکرہ ہے۔

نبی کا خواب بھی وحی ہوتا ہے۔(22)

بہر حال !ایک مبتدی قاری کے ذہن میں واضح کیا گیا ہے کہ حضرۃ ورقہ بن نوفل بھی ایک صحابی تھے اور وہ بھی جنتی ہیں۔آج تک میرے ذہن میں بھی حضرۃ ورقہ بن نوفل کی کیفیت صحابیت واضح نہیں ہوئی تھی۔اور دعا ہے کہ جو بھی ان کا مطالعہ کرے وہ اپنے ذہن میں سے اس ابہام کو دور کرے۔اللہ تعالیٰ انہیں اس بات کی توفیق عطا فرمائے۔آمین

## تشریح الحدیث بالحدیث

حدثنا موسیٰ بن اسمٰعیل قال حدثنا ابوعوانہ قال حدثنا موسیٰ بن ابی عائشہ قال حدثنا سعید بن جبیر عن ابن عباس فی قولہ عزوجل لاتحرک بہ لسانک لتعجل بہ ۔۔۔۔ قال کان رسول اللہ ﷺ یعالج من التنزیل وکان ممایحرک شفتیہ(23)

فاضل محدث "ممایُحَرِّکُ شَفَتَیۡہِ "کی تشریح میں یہ حدیث لائے ہیں۔جس میں وضاحت کرتے ہیں کہ قرآن مجید کی آیت:

"لَا تُحَرِّکۡ بِہٖ لِسَانَکَ لِتَعۡجَلَ بِہٖ اِنَّ عَلَیۡنَا جَمۡعَہٗ وَقُرۡاٰنَہٗ "(القرآن:القیامہ)

اے نبی آپ قرآن مجید کو پڑھنے میں اپنی زبان وغیرہ کو زیادہ حرکت نہ دیں۔

اس ضمن میں حضرۃ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی وہ حدیث جو کہ انہوں نے سعید بن جبیر سے بیان کی اور سعید بن جبیر نے حضرۃ موسیٰ بن ابی عائشہ رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ موسیٰ بن ابی عائشہ نے اس طرح ہونٹ ہلا کر بتلایا کہ آپ ﷺ اس طرح ہونٹ ہلایا کرتے تھے۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کرام کو آپ ﷺ سے بہت محبت تھی کہ حدیث بیان کرتے وقت آپ ﷺ کی حرکات و سکنات کو بھی بیان کرتے تھے"۔

المختصر انہوں نے اس حدیث کی تشریح دوسری حدیث سے کر دی ہے کہ آپ ﷺ کس طرح وحی کے اخذ میں ہونٹ ہلایا کرتے تھے اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کس طرح آپ ﷺ کی تمام تر حرکات کو ملاحظہ کیا کرتے تھے۔ یہاں پر استاد، شاگرد کیلئے مثالی تعلق اور محبت کا تذکرہ ہے۔

علامہ صاحب کا استدلال کہ حدیث قرآن کی اور قرآن حدیث کی تشریح ہے

فاضل محدث لکھتے ہیں کہ "اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں واضح فرماتے ہیں کہ "اے محمد ﷺ ہم آپ کے ذریعے ہی قرآن مجید کے تمام احکامات کو ان تک پہنچائیں گے اور اس کے محلّات اور مشکلات کو واضح کریں گے"۔

واضح ہو کہ آپ ﷺ کی حدیث قرآن کی شرح ہے۔

اور پھر حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ آپ ﷺ اخذ وحی میں جلدی فرماتے تھے اور اگلا لفظ سننے میں نہ آتا تو گھبراتے اس پر اللہ تعالیٰ نے انہیں تسلی دی کہ آپ فقط سنا کریں۔ تمام وحی کو آپ کے سینے میں جمع کرنا ہمارا کام ہے۔

پھر اس حدیث کی تشریح میں سورۃ النجم کی آیت لاتے ہیں "فَاَوْحٰٓی اِلٰی عَبْدِہٖ مَآ اَوْحٰی" پس آپ سنیں"۔

المختصر انہوں نے یہاں قرآن کی شرح میں حدیث اور حدیث کی وضاحت میں قرآن کی آیت پیش کی ہے اور دونوں کا تعلق بھی واضح کیا ہے جو کہ ایک اچھا اسلوب ہے۔

## حدیث کی مناسبت باب سے بیان کرنا اور غیر بیان شدہ الفاظ حدیث سے بیان شدہ حدیث کے الفاظ کی وضاحت کرنا اور استشہاد لینا

قال کان رسول اللہ ﷺ اجود الناس مایکون فی رمضان حین یلقاہ جبرئیل کان یلقاہ فی کل لیلۃ من رمضان فیدارسہ القرآن(24)

اس حدیث کی تشریح میں باب کی مناسبت بیان کرتے ہیں کہ "آپ ﷺ حضرۃ جبرائیل علیہ السلام سے قرآن مجید کا دور رمضان میں کیا کرتے تھے معلوم ہوا کہ قرآن مجید رمضان شریف میں نازل ہونا شروع ہوا۔

پھر اسی حدیث کے باقی الفاظ کے ذریعے جو بیان نہیں ہوئے ان الفاظ کی وضاحت کر دی ہے جو بیان ہوئے ہیں نیز رمضان میں سخاوت کا زیادہ کرنا اور قرآن مجید کی تلاوت رمضان بطور اذکار کرنا بھی بیان کیا ہے"۔

المختصر! انہوں کے اس انداز تبیین سے حدیث کے اشکال کی مشکلات ختم ہوئی ہیں۔

حدیث کی وضاحت ہو جاتی ہے۔

نیز استشہاد لینے سے حدیث کی غرابت بھی ختم ہو جاتی ہے۔اور یہ ایک اچھی کوشش ہے کہ اس سے مبتدی، قاری کی سمجھ میں حضرۃ امام بخاری کا مقصود، مدلول اچھی طرح سمجھ میں آ جاتا ہے۔

## بخاری میں لفظ عبادت کی تشریح قرآن مجید کی آیات کے ذریعے کرنا اور تشریح الحدیث بالقرآن کی مثال

قلت یقول اعبدوا اللہ وحدہ ولا تشرکوا بہ شیئا واترکوا مایقول اباءکم ویامرنا بالصلاۃ والصدق والعفاف الصلہ (25)

فاضل محدث امام بخاری کی حدیث جس میں ابو سفیان رضی اللہ عنہ اور ہرقل قیصر روم کی گفتگو جو کہ 6ھ میں ان کے زمانہ اسلام سے پہلے ہوئی اس کا ذکر کرتے ہیں کہ "حضرۃ ابو سفیان رضی اللہ عنہ بتاتے ہیں کہ آپ ﷺ ہمیں صرف ایک خدا کی عبادت کی طرف بلاتے ہیں۔عبادت سے مراد منصب غلامی، لازمہ عبادت کے ہیں اس کا باطنی رخ اعلیٰ درجہ کی محبت، تعظیم اور اللہ تعالیٰ سے کامل محبت، شرم و حیا کرنا ہے جیسے قرآن مجید میں ہے کہ:

"وَالَّذِيْنَ آمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ، وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا" ...

وہ کہتے ہیں کہ ابو سفیان رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کی غایت کو خوب سمجھتے تھے۔ایک اور آیت سے وضاحت کرتے ہیں کہ:

"يٰاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ.."(البقرۃ)

اور

"اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ"...

مذکورہ بالا آیات کے ذریعے عبادت کے تصور کی وضاحت کی ہے"۔

المختصر! انہوں نے حدیث کی تشریح میں قرآنی آیات لا کر حدیث کی تشریح کو مزید واضح کر دیا ہے اور اسلام کے ایک بڑے رکن عبادت کا تصور واضح کر دیا ہے۔

### حدیث کی تشریح صرف ونحو سے۔

قال تعالیٰ ان الصلوٰۃ کانت علی المؤمنین کتابا موقوتا۔۔۔۔ (26)

کتاب المواقیت کی صرفی ونحوی تشریح کرتے ہوئے باب کے ترجمہ کی وضاحت کرتے ہیں "کہ کتاب مصدر ہے بمعنی مکتوب یعنی لکھا ہوا یعنی اس باب میں نماز کے اوقات مقررہ کا بیان ہوا ہے اور ان کے اوقات کے مسائل کو بھی زیر بحث لائے ہیں۔ میقات بروزن مفعال کے بتاتے ہیں، اس کا فرق بتاتے ہیں کہ کتاب میں مطلق اوقات درج ہیں۔ خواہ وہ فضیلت والے ہیں یا کراہت والے اور باب کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ باب میں صرف افضیلت والے اوقات کا بیان ہے"۔

المختصر! دیکھا جائے تو یہ فرق صرف ونحو کے حوالے سے واضح ہوا ہے اس فرق کے بیان سے مبتدی قاری بھی اس کتاب میں مواقیت افضیلہ کے باب کو لانے کی غایت کو سمجھ سکتا ہے کہ افضل وقت نماز کیلئے کون سا ہے۔ یہ ایک اچھا استدلال ہے۔

☆قرآن مجید کی سورۃ النساء کی آیت سے باب کو مطابقت دینا علامہ صاحب نے امام بخاری کی آیت قرآنی سے استدلال کر کے نماز کے حوالے سے سورۃ النساء کی آیت کو لا کر نماز کی اہمیت کو قرآن مجید سے واضح کیا ہے کہ نماز مسلمان پر اس قدر لازمی فرض ہے کہ اس کی ادائیگی کا حکم قرآن مجید میں کئی ایک مقامات پر آیا ہے۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اپنے بندے سے بندگی مقصود ہے اور اس بندگی کو ہر حال میں ادا کرنا نہایت ضروری قرار دیا گیا ہے۔ علامہ صاحب کے نزدیک اس کی اہمیت اتنی ہی مسلم ہے جتنی امام بخاری نے وضاحت کرنے کی کوشش کی۔ شاید یہی وجہ ہے کہ انہوں نے نماز کے حوالے سے ایک چھوٹی سی کتاب بھی لکھی ہے (حکم النبی بکفر من لا یصلی) جس میں آپ بے نماز کو کافر قرار دیتے ہیں۔

جبکہ ان کی اس شدت کی تاکید کو دیگر علماء مذاہب اربعہ تسلیم نہیں کرتے بلکہ وہ یہ کہتے نظر آتے ہیں کہ بے نماز کفر کا مرتکب ہو جاتا ہے کافر نہیں ہوتا۔ بہر حال محسوس ہوتا ہے کہ ان کے مؤقف کی شدت کی وجہ شاید اسی باب کی مطابقت کی وجہ سے ہے۔ لیکن ان کی شدت تکفیر کی اس رائے سے دوسرے اتفاق نہیں کرتے۔ ہو سکتا ہے کہ علامہ صاحب بے نماز کو اس شدت کی تنبیہ سے نمازی بنانا چاہتے ہوں۔

باب کی مطابقت کی وضاحت اور تاخیر کی اباحت کی مثال علامہ صاحب نماز کو افضل اوقات میں ہی زیادہ اولیٰ قرار دیتے ہیں جبکہ دوسرے فقہاء اس سے اختلاف رکھتے ہیں۔ تاہم ان کی تاخیر کی اباحت کے قائل بھی ہیں لیکن شرعی عذر کی وجہ سے اور اسی باب کی شرح میں حضرۃ امام حسین کی شرعی عذر پر نماز میں تاخیر کا جواز پیش کر کے اپنے مؤقف کی تائید کرتے ہیں کہ شرعی عذر ہونے پر نماز میں تاخیر کی جاسکتی ہے۔ لیکن دوسری طرف وہ حضرۃ عمر بن عبدالعزیز جو کہ مدینے کے حاکم تھے اور (ان کی والدہ ام عاصم حضرۃ عمر فاروق کی پوتی تھیں جن کا اصل نام لیلیٰ تھا اور ان کے والد امام العصر، مجتہد، فقیہہ عالم تھے) ان سے نماز کی تاخیر ہوئی اور بے سبب ہوئی تو یہاں پر بتاتے ہیں کہ اتنے بڑے عالم، عابد، زاہد کے بیٹے ہو کر جب ان سے نماز میں تاخیر ہوئی تو انہوں نے کئی بار اپنے اللہ کے حضور

معافی مانگی اور ایک عرصہ تک استغفار کرتے رہے۔(27) یہاں پر وہ یہ واضح کرتے ہیں کہ تاخیر کی اباحت شرعی عذر کی بناء پر ہے نہ کہ کاروبار خلافت میں مصروفیت کی بناء پر کچھ بھی ہو جائے نماز کو اپنے وقت پر پڑھ لینا چاہئے یہی اس باب کا تقاضا ہے اور امام بخاری کا بھی یہی مقصود ہے۔

## امام بخاری کی سند میں (رَجُلاً) کی وضاحت کی مثال۔

حدثنا یزید ابن ذدیع عن سلیمان التیمی عن ابی عثمان النعدی عن ابن مسعود ان رجلاً اصاب من امرأۃٍ قبلہ (28)

فاضل محدث نے نصرۃ الباری میں "امام بخاری کی سند میں آئے ہوئے راویان میں سے ایک راوی جسے رجلاً کہہ کر بیان کیا گیا ہے اس کی وضاحت کو نہایت ضروری خیال کرتے ہیں۔ کیونکہ سند کا ابہام متن کے اشکال کو جنم دیتا ہے اور اشکال متن کو ضعف کی طرف لے جاتا ہے جس کی وجہ سے قاری جو کہ امام بخاری کے طریقہ تبیین، تحدیث سے ناآشنا ہوتا ہے۔ وہ امام بخاری کے مقام سے بھی ناواقف ہوتا ہے۔ اسے اس جہل کی وجہ سے اس حدیث کی سند میں سقم نظر آئے گا اور وہ بخاری جو کہ اصح الکتاب بعد کتاب اللہ ہے اس کے بارے میں شک میں مبتلا ہو جائے گا۔

علامہ صاحب نے اس جہل کو رفع کرنا نہایت ضروری سمجھا ہے تا کہ قاری کا ذہن صاف ہو جائے۔ نیز وہ لوگ جو احادیث پر اپنے تحفظات پیش کرتے ہیں یا انہیں صداقت کی حیثیت دینے سے انکاری ہیں یا ان کا کام جامع صحیح بخاری میں اشکال پیدا کرنا ہے ان کی تمام کوششیں ناکام ہو جاتی ہیں اور نصرۃ الباری کی ندرت واضح ہو جاتی ہے اور انہیں یہ توفیق ملتی ہے کہ وہ اس جہل کو ختم کر دیتے ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ رَجُلاً سے مراد ابوالیسر ابو حبہ کعب بن عمر وانصاری یا عامر بن قیس وغیرہ بتایا ہے"۔

المختصر! مندرجہ بالا تمام اسماء گرامی صحابہ کرام کے ہیں۔ جس سے حدیث کا وصل ثابت ہو جاتا ہے اور حدیث کی صداقت بڑھ جاتی ہے۔ ورنہ یہ حدیث مرسل رہ جاتی ہے کیونکہ جس حدیث کے آخر سے صحابی کا نام ہٹا دیا جائے تو وہ حدیث مرسل کہلاتی ہے۔ بہر حال علامہ صاحب کی دینی کوششوں میں سے یہ ایک اچھی کاوش ہے۔ اور اس طرح بخاری میں حدیث مرسل کی موجودگی کا الزام بھی ختم ہو جاتا ہے۔

## احادیث کا ظاہری تعارض ختم کرنے کی مثال (اعمال کی فضیلت کے حوالے سے)

باب فضل الصلاۃ لوقتھا۔۔۔ھشام بن عبد الملک عن شعبہ عن ولید بن عیزار عن عمر والشیبانی عن ابن مسعود قال سألت رسول اللہ ﷺ ای العمل احب الی اللہ۔۔۔۔۔۔(29)

فاضل محدث نے نصرۃ الباری میں شرح صحیح بخاری کے ضمن میں اسلوب تبیین کی کیفیات میں سے ایک کیفیت یہ بھی رکھی ہے کہ وہ احادیث کے ظاہری تعارض کو ختم کرتے ہیں کیونکہ کوئی بھی قاری جب دونوں احادیث میں کوئی فرق دیکھتا ہے تو اسے اشکال ہو جاتا ہے اور حدیث کے سمجھنے میں دشواری ہوتی ہے

۔علامہ صاحب کی یہ ایک اچھی کاوش ہے۔ایک محدث اور شارح کا یہ وطیرہ رہنا چاہئے اس طریقہ سے بخاری شریف جس کا سمجھنا صرف علماء کا کام ہے اس طرح کی شرح سے وہ مبتدی قاری اور متوسط طبقے کے ذہن کیلئے بھی آسان ہو جاتی ہے۔

فاضل محدث نے بخاری شریف کی اس حدیث میں پہلے نماز کو افضل بتایا ہے لیکن اسی حدیث میں مزید اعمال صالحہ کا ذکر بھی ہے کہ وہ بھی افضل ہیں۔اب دیکھنا یہ ہے کہ ان تمام میں سے سب سے زیادہ افضل عمل کونسا ہے۔تمام اعمال افضل تو ہیں ہی لیکن اپنے اپنے مقام پر ایک مبتدی قاری کیلئے یہ بات مشکل ہو جاتی ہے کہ ان تمام اعمال میں سے کسے افضل جانے۔اگر تمام افضل ہیں تو زیادہ افضل کونسا ہے۔اس کیفیت کی وضاحت انہوں نے کر دی ہے کہ دیگر احادیث میں دیگر اعمال کو بھی افضل بتایا گیا ہے اور اب یہ الجھن رہ جاتی ہے کہ کون سا عمل افضل ہے۔دونوں احادیث میں مختلف اعمال کی فضیلت بتائی گئی ہے۔اس کی وضاحت علامہ صاحب کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ "دونوں احادیث میں کوئی تعارض نہیں ہے۔آپ کی عادت مبارکہ تھی کہ سائل کی استعداد دیکھ کر اعمال کی افضیلت بتاتے تھے۔اختلاف سائلین اور اختلاف احوال،او قات کو مد نظر رکھنے مثلاًجب کافر غلبہ کریں تو جہاد افضل ہے۔اور جب قحط پڑ جائے تو صدقہ کرنا اور لوگوں کو کھانا کھلانا افضل ہے۔اسی وجہ سے ایسے ہی قیاس کیا جائے گا۔امام بخاری نے اسی حدیث کو کتاب الجہاد، کتاب الادب اور کتاب التوحید میں بھی بیان کیا ہے"۔

المختصر!بہر حال شارح کی اس کیفیت تبیین سے ایک مبتدی قاری اس حدیث کو اچھی طرح سمجھ سکتا ہے اور دو احادیث کو متعارض نہیں سمجھتا۔اعمال کی افضیلت کے حوالے سے اسے کوئی اشکال نہیں رہتا جیسا وقت ہوتا ہے ویسے ہی اعمال کی ضرورت اس پر واضح ہو جاتی ہے۔اور یوں یہ اعتراض ختم ہو جاتا ہے کہ امام بخاری اپنی مرضی میں احادیث متعارضہ بھی بیان کی ہیں ان کی اس کاوش سے یہ اشکال یا اشتباہ ختم ہو جاتا ہے۔

## احادیث کی شرح میں تاریخی تلخ حقیقتوں کی تبیین کی مثال۔

حدثنا عمر بن حفص قال حدثنا یزید ابن ابراھیم قال حدثنا قتادہ عن انس عن النبی ﷺ انہ قال اعتدلوا فی السجود۔(30)

فاضل محدث کی کیفیت تبیین میں اس گوشے کو بھی واضح کرتے ہیں کہ "حضرۃ انس بن مالک زندہ تھے اور ولید بن عبد الملک حاکم تھا اس کا فرستادہ حاکم حجاج بن یوسف تھا۔یہ دونوں نمازوں کو بلا وجہ مؤخر کیا کرتے تھے۔جس کی وجہ سے رعایا میں بھی یہ تاخیر رواج پانے کا اندیشہ لاحق تھا کیونکہ (الناس علٰے دین ملوکہم)"رعایا اپنے حاکم کے دین پر ہوتی ہے "اس وجہ سے حضرۃ انس بن مالک اسی تاخیر اور تضیع نماز پر روتے تھے۔وہ حجاج کی شکایت کرنے ولید بن عبد الملک سے گئے تھے تا کہ حکام وقت کو نماز اور شعائر اسلام کا پابند بنایا جائے"۔

المختصر!شارح نے وضاحت کی ہے کہ اس وقت جب حضرت انس زندہ تھے،نوابوں،وزیروں کا یہ عالم تھا تو آنے والا وقت تو اس سے کہیں زیادہ بھیانک ثابت ہو سکتا ہے۔لہٰذا کیوں نہ حکام وقت کو ان کی غلطی کا احساس دلایا جائے اور آج بھی اس کی ضرورت سے انکار نہیں ہے۔آج کل کے حکمران بھی ایسے ہی ہیں نمازوں میں تساہل کرتے ہیں،غفلت میں پڑے رہتے ہیں اور پھر آہستہ آہستہ جملہ اعتقادات،وعبادات میں بدعات شروع ہو جاتی ہیں اور مصروفیت کے بہانے

نمازوں میں غفلت مجرمانہ ہو جاتی ہے۔ نیزانہوں نے ولید کی جمعہ کی تاخیر کاواقعہ بھی بیان کیاہے کہ اس نے اتنی تاخیر کی کہ شام ہوگئی۔ یہ صورتیں ضلالت کی طرف لے جاتی ہیں۔اس کیفیت کی تبیین سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ایک مبتدی، قاری کو نماز کی اہمیت،افادیت کاادراک ہو جائےاور تاریخی کیفیات میں جو مجرمانہ غفلت انفرادی یااجتماعی ہوتی رہی ہےاس سے اجتناب کیاجائے یہ نہایت لازم اور ضروری ہے۔

## حوالہ جات خدمات حدیث

1۔ دہلوی، علامہ عبدالستار، تفسیر ستاری، مرتبہ ابو محمد سلطان احمد میانوالوی، ج 1، ص23، مطبوعہ اشاعۃ الکتاب والسنہ کراچی 1965ئ

2۔ // // // // // //25// // // //

3۔ // // // // // //27// // // //

4۔ // // // // // //28// // // //

5۔ // // // // // //29// // // //

6۔ // // // // // // 38// // // // //

7۔ // // // // // //43// // // //

8۔ القرآن، البقرۃ(2):47

9۔ //، //،(2):65

10۔ //، النسائ(4):13

11۔ //، البقرہ(2):79

12۔ //، الحجر(15):9

13۔ //، النجم(52):3

14۔ //، القیامہ(75):17-15

15۔ //، الجمعہ(62):2

16۔ //، آل عمران(3):164

17۔ مقدمہ نصرۃ الباری، مکتبہ ایوبیہ، اے ایم کراچی 1383ھ، ج:1، ص:29-26

18۔ // // // // //ص// // :

19۔ سعید غلام رسول، تذکرۃ المحدثین، فرید بک سٹال 1977 ، ص:200-196

20۔ زہید بن ناصر، تحقیق علی البخاری موقع الاسلام، 1422ھ، ص:ن

21۔ ندوی احمد اللہ سید، تاریخ حدیث اور محدثین، انجمن اساعۃ قرآن عظیم کراچی 1390ھ ج:2، ص:109

22۔ دہلوی شاہ عبدالعزیز محدث بستان المحدثین ایچ ایم سعید کمپنی کراچی 1970، ص:279

23۔ مقدمہ نصرۃ الباری، مکتبہ ایوبیہ، اے ایم کراچی 1383ھ، ج:1، ص:27

24۔ // // // // //ص:20-29

25۔ دہلوی، نصرۃ الباری، ج:1، مطبوعہ دارالکتاب والسنۃ برنس روڈ کراچی، ص:10

26۔ // // // // //ص:28

27۔ دہلوی، نصرۃ الباری، ج:1، مطبوعہ دارالکتاب والسنۃ برنس روڈ کراچی، ص:34

28۔ // // // // //ص:34

29۔ // // // // //ص:35

30۔ // // // // //ص:36

31۔ // // // // //ص:36

32۔ // // // // //ص:37

33۔ // // // // //ص:

34۔ // // // // //ص:3

35۔ // // // // //ص:8

36۔ // // // // //ص:8

37۔ // // // // //ص:9

38۔ // // // // //ص:12

# QADIYANI'S METHODOLOGY OF TAFSEER IN THE FIXATION OF MEANING - AN ANALYTICAL STUDY

## تعینِ معنی میں قادیانیوں کا تفسیری منہج - تجزیاتی وتنقیدی مطالعہ - URDU

Hafiz Muhammad Shahbaz Hassan,
Associate Professor, Islamic Studies Department, Engineering University, Lahore, Pakistan

Saifullah Bhutto
Assistant Professor, Dept. of Basic Sciences, Quaid-e-Awam university of Engineering, Science & Technology, Nawabshah, Sindh, Pakistan

**ABSTRACT:**
The Holy Quran, due to its unique style, eloquence and brevity has many distinctive miraculous features. These peculiarities can not be explained and elaborated without the skill and expertise in classical Arabic language. But it has to be kept in mind that though very important, language has a secondary rank in the deduction of commandments from Quran. The negative aspects related to deduction of meaning based on only language aspects and not the considering the other factors inappropriately neglects the following:

1. Fixation of meaning while considering the particular contexts.
2. Consideration and regard to the meanings of the words which were in use at the occasion of divine revelation of Quran (use of those words can possibly change over the centuries and what is important is referring to the classical Arabic).
3. Consideration towards understadnig the distinction between the actual meaning and the metaphorical meaning.
4. Prefering the rational meaning of the words which can have various different meanings.
5. Understanding the meaning in the light of interpretation provided by the Prophet ﷺ himself and his blessed companions

We see that these prime patternsn of driving the correct meaning of Quranic verses are missing in the Qadyani methodology of Quranic exegesis and in their other books. This paper elaborates these and other relevant aspects in detail while providing detailed evidences and examples.

**KEY WORDS:** Qadiyani, Methodology of Tafseer, context, Fixation of meaning, actual meaning, metaphorical meaning, rational meaning, premise of Arabic Language.

برصغیر میں معروف لغوی تفسیری رجحانات سے انحراف کا باقاعدہ آغاز عبداللہ چکڑالوی (م۱۹۱۸ء) سے ہوا۔اس کی تفسیر تفسیر القرآن بآیات الفرقان کے نام سے طبع ہوئی۔اس کے ایک معاصر خواجہ احمد دین امرتسری نے تفسیر بیان للناس لکھی۔ان کے بعد مولوی عبدالخالق نے بلاغ

القرآن ۱۹۲۳ء- ۱۹۲۵ء تک جاری کیا، جس میں اسی قسم کی تفسیر ہوتی۔ انہی کے ہم عصر مولوی محمد رمضان اور ان کے صاحبزادے نے دروس قرآن اور لوگوں سے مناظرے کر کے اس فکر کو آگے بڑھایا۔ اسی طرح کی تفسیر کا سلسلہ غلام احمد پرویز نے جاری کیا۔

قدیم مفسرین نے لغت سے تفسیر کرتے وقت اس بات کو ملحوظ خاطر رکھا ہے کہ اس کو قرآن وحدیث اور فرامین صحابہ کے خلاف پیش نہ کیا جائے نیز قرآن وحدیث سے متعین ہونے والے معنی کو حتمی قرار دیا جائے۔ سلف صالحین کے منہج تفسیر سے روگردانی کرنے والے بعض مفسرین نے قرآن کی تفسیر صرف اور صرف لغت عرب سے کی ہے اور انہوں نے متکلم قرآن کی مراد کا مطلق لحاظ نہیں رکھا۔

سلف صالحین کے منہج تفسیر سے روگردانی کرنے والے بعض مفسرین نے قرآن کی تفسیر صرف اور صرف لغت عرب سے کی ہے اور انہوں نے متکلم قرآن کی مراد کا مطلق لحاظ نہیں رکھا۔ انہوں نے اس بات کو نظرانداز کر دیا کہ جس ہستی پر یہ قرآن نازل ہوا ہے اس نے الفاظ قرآنیہ کا کیا معنی ومفہوم متعین کیا ہے نیز قرآن کے اولین مخاطب قرآنی الفاظ سن کر ان الفاظ سے کیا مراد لیتے تھے یا اگر انہوں نے عہد نزول قرآن کے معانی الالفاظ کی پاسداری کی بھی تو سیاق وسباق سے کاٹ کر معنی متعین کر لیا۔ محض لفظ کے لغوی معنی پر تکیہ کر کے بیٹھ جانا اور متکلم قرآن کے مقصد اور سیاق وسباق سے غافل ہو جانا لغوی تفسیر کے بنیادی اصول سے انحراف کی راہ ہے۔ دلیل ومدلول میں عدم مطابقت اور الفاظ ومعنی کے باہمی تعلق سے آنکھیں بند کر لینا غلط انداز تفسیر ہے۔

### سیاق وسباق سے معنی کی عدم تعیین

عبارت میں آنے والے مشترک الفاظ کے معانی میں سیاق وسباق کی مدد سے حقیقی مراد کا تعین کیا جا سکتا ہے۔ سیاق وسباق بہت حد تک مرادی معنی تک پہنچانے میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ سیاق وسباق کو مد نظر رکھنا ایک ایسا موقف ہے کہ نظریاتی طور پر اس کا کوئی بھی منکر نہیں ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی ''امت'' اپنے مخصوص اعتقادات و نظریات وفات مسیح، اجرائے نبوت وغیرہ کو ثابت کرنے کے لیے بہت کھینچا تانی کرتی ہے۔ آیات کا سیاق دیکھتے ہیں نہ سباق۔ ان کو اپنے معتقدات کے حق میں دلیل نکالنا ہی مقصود ہوتا ہے۔ جو مسلمان وفات مسیح کے قائل نہیں ہیں انہیں کوستے ہوئے سید طفیل محمد شاہ احمدی لکھتے ہیں:

''اس مقدمہ میں مدعی ست گواہ چست والی مثال صادق آتی ہے یعنی خود مسیح علیہ السلام تو وعدہ متوفیک کے ایفائے اقرار کرتے ہیں۔ مگر یہ چست گواہ انکار کرتے ہیں۔ حضرت مسیح فرماتے ہیں : {كُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ} میں ان کے اوپر (قوم نصاریٰ پر) شاہد تھا جب تک میں قوم میں رہا {فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ} * پس جب توفی کیا تو نے مجھ کو تو تھا تو ہی نگران اوپر ان کے اور تو اوپر ہر چیز کے گواہ ہے

اللہ تعالیٰ نے حضرت مسیح (علیہ السلام) سے توفی یعنی موت طبعی کا وعدہ کیا تھا (اِنِّیْ مُتَوَفِّیْکَ) اسی وعدے کے مطابق آپ وفات پا گئے چنانچہ قیامت کے دن خدا کے حضور اپنی قوم کے بگڑنے کے متعلق اپنی لاعلمی کی وجہ اپنی موت ہی قرار دیتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ جب میں قوم میں سے توفی ہو کر جدا ہو گیا تو پھر مجھے ان کے بگڑنے اور مجھے معبود بنائے جانے کا علم نہیں ہے۔ {فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ} جب تو نے مجھے توفی کر دیا اور میری قوم میری نگرانی میں نہ رہی {كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ} اور تیری نگرانی میں آ گئی تو پھر مجھے ان کے بگڑنے کا کیا علم ہو سکتا ہے۔

اسی کی مزید تشریح میں لکھتے ہیں:

اگر بخیال غیر احمدی صاحبان حضرت عیسی (علیہ السلام) دوبارہ دنیا میں آ کر قوم کو بگڑی ہوئی دیکھ لیں اور پھر قیامت کے دن خدا کے حضور اپنی'' لاعلمی کا اظہار کریں تو یہ بیان آپ کا جھوٹ ہو گا جو نبی کی شان کے خلاف ہے پس توفی سے آپ کی علیحدگی ایک مستقل طور پر یعنی وفات پر قوم سے علیحدگی ہے جس کے بعد وہ دوبارہ دنیا میں نہیں آ سکتے تب ہی تو وہ یہ بیان دیں گے کہ مجھے قوم کے بگڑنے کا کوئی علم نہیں۔'' [۲]

فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ ۳ کا سیاق وسباق اگر نظر انداز نہ کیاجاتاتو بات پوری طرح واضح تھی کہ یہ روز قیامت کا بیان ہے۔ جس کی دلیل یہ ہے کہ عذاب و مغفرت کا حتمی فیصلہ روز قیامت ہی کیاجائے گا، آیت زیر بحث کے متصل بعد عیسیٰ علیہ السلام کا یہ قول ہے:

اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُکَ وَ اِنْ تَغْفِرْلَهُمْ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۴

اس سے اگلی آیت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

هٰذَا یَوْمُ یَنْفَعُ الصّٰدِقِیْنَ صِدْقُهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَآ اَبَدًا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ذٰلِکَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ۵

''آج وہ دن ہے کہ راستبازوں کوان کی سچائی فائدہ دے گی ان کے لیے ایسی جنتیں ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں ابدالآباد ان میں بستے رہیں گے۔ اللہ ان سے خوش ہے اور وہ اللہ سے خوش ہیں، یہ بڑی کامیابی ہے۔''

اس آیت کریمہ سے معلوم ہوتاہے کہ یہ آخرت کا بیان ہے بالخصوص ھذا یوم کے الفاظ قابل غور ہیں جس بات میں اختلاف ہے وہ تو یہ ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کاوصال ہوچکاہے یا نہیں۔ آیت زیر بحث سے ان کی وفات مزعومہ کا ثبوت موجود نہیں۔ ہاں نزول کے بعد ان کاوصال ہوگا جس کا کوئی بھی مسلمان منکر نہیں۔ اور جب عیسیٰ علیہ السلام فَلَمَّا تَوَفَّیْتَنِیْ کہیں گے اس وقت ان کی وفات ہوچکی ہوگی جس میں کوئی اشکال نہیں۔

''نبوت بند ہونے کا اعتقاد گمراہی ہے'' کے عنوان کے تحت سید طفیل محمد شاہ احمدی قرآن کی مندرجہ ذیل آیت کریمہ کو اجرائے نبوت کی دلیل کے طور پر پیش کرتے ہیں:

وَلَقَدْ جَآءَکُمْ یُوسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَیِّنَاتِ فَمَا زِلْتُمْ فِیْ شَکٍّ مِّمَّا جَآءَکُمْ بِہٖ حَتّٰی اِذَا هَلَکَ قُلْتُمْ لَنْ یَّبْعَثَ اللّٰهُ مِنْ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا ☆ اس آیت میں بتایا گیاہے کہ حضرت یوسفؑ کے متعلق بھی لوگوں نے یہ اعتقاد بنالیا تھا کہ اب ان کے بعد خدا کوئی رسول مبعوث نہیں کرے گا۔ لیکن خدا نے ایسا اعتقاد رکھنے والوں کو مسرف اور مرتاب اور گمراہ قرار دیاہے۔ ایسا کہنے والے لوگ متکبر اور سرکش ہوتے ہیں جو خدا اور اس کے رسول کی اطاعت کے جوئے سے آزاد رہنا چاہتے ہیں۔ اور ہوائے نفس کے تحت زندگی بسر کرتے ہیں۔'' ۶

اس آیت سے استدلال بالکل ہی مضحکہ خیز ہے۔ کیونکہ مسلمان حضرت یوسف علیہ السلام کو آخری نبی نہیں مانتے۔ ان کے بعد بھی کثیر نبی آئے اور یہ نکتہ محل بحث نہیں ہے۔ محل بحث تو خاتم النبیین ﷺ کے بعد اجرائے نبوت ہے۔ اور یہ آیت قطعاً اس کی دلیل نہیں۔ مولانا حنیف ندوی لکھتے ہیں:

قرآن حکیم یہ بیان کرناچاہتاہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی قوم نے نہ صرف یہ کہ حضرت یوسف علیہ السلام بلکہ جب ان کا انتقال ہوا تو خوش ہوکر کہا کہ چلو چھٹی ہوئی اب تو کوئی رسول نہیں آئے گا جو ہمیں ہمارے گناہوں پر ٹوکے اور ہماری خواہشات کے خلاف رشد وہدایت کی راہوں پر ڈالے یعنی ان کی خواہش ازراہ کفر وانکار یہ تھی کہ اللہ کا کوئی رسول آئندہ نہ آنے پائے اور ہماری ازراہ ایمان یہ ہے کہ نبوت کے دروزے بند ہوچکے ہیں اور اس لیے اب کوئی جعلساز ہماری سمع خراشی نہ کرے داعیات کفر وانکار اور داعیاتِ ختم وتکمیل میں بڑا فرق ہے۔ ۷

کچھ اسی قسم کا استدلال آیت کریمہ : {یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ اِمَّا یَاْتِیَنَّکُمْ رُسُلٌ مِّنْکُمْ یَقُصُّوْنَ عَلَیْکُمْ اٰیٰتِیْ} ☆ سے بھی کیاجاتاہے۔ طفیل شاہ احمدی لکھتے ہیں:

''اے انسانو! تم میں آئندہ رسول آتے رہیں گے۔ جو کہ تم پر میری آیات پڑھیں گے ان کا انکار مت کرنا۔ قرآن کریم نے نوعِ انسانی کی بہتری کے لیے آئندہ نبیوں کی آمد کو بطور خوشخبری کے بیان فرمایا۔ اسی لیے مضارع بانون ثقیلہ کا صیغہ رکھا۔ یہاں قرآن سے ناواقف بنی آدم کے متعلق کہا کرتے ہیں کہ اس سے مراد نزول قرآن سے پہلے کے لوگ ہیں گویا ان کے خیال میں نزولِ قرآن سے بعد کے لوگ بنی آدم سے خارج ہیں اگر یہ لوگ بنی آدم سے خارج ہوں تب تو بے شک ان کا یہ استدلال ٹھیک ہے ورنہ ان کو فیضان نبوت محمدیہ کا قائل ہوناچاہیے۔'' ۸

جب سلسلہ ارسال انبیاء ورسل موقوف نہیں ہوا تھا تب تو یہی بات تھی کہ رسول آئیں گے مگر جب محمد رسول اللہ ﷺ کو کَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا اور رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا کی حیثیت سے بھیجا گیا تو مزید انبیاء ورسل ارسال نہ کیے جانے کی بات کی گئی۔ مگر اس قسم کے استدلال کرنے والوں کو صاحب ''زجاجہ'' قرآن سے ناواقف قرار دیتے ہیں۔ اور ان پر یہ پھبتی کستے ہیں کہ ''گویا ان کے خیال میں نزول قرآن سے بعد کے لوگ بنی آدم سے خارج ہیں۔'' اگر بنی آدم کے مفہوم میں اس قدر ہی عمومیت پائی جاتی تھی تو کیا پھر نبیوں کو بنی آدم سے خارج قرار دینا پڑے گا کیونکہ نبی تو خود بنی آدم کی طرف آتے رہے ہیں۔ یا پھر یہ کہا جائے گا کہ مرزا صاحب کے ''مبعوث'' ہونے کے بعد لوگ بنی آدم سے خارج ہو گئے ہیں؟ یا ان کو ''فیضان نبوت محمدیہ'' کی ضرورت نہیں رہی! حقیقت یہ ہے کہ اس قسم کی آیات میں بنی آدم کے لیے بنیادی تعلیمات کا بیان ہے۔

اسی طرح سیاق وسباق کو نظر انداز کرتے ہوئے یجتبی اور یصطفی مضارع کے صیغوں کو مستقبل (Future) کے معنی میں لے کر اجرائے نبوت پر استدلال کیا گیا ہے۔ موصوف لکھتے ہیں:

دوسری دلیل {وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ حَتّٰى يَمِيْزَ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ وَ اِنْ تُؤْمِنُوْا وَ تَتَّقُوْا فَلَكُمْ اَجْرٌ عَظِيْمٌ}☆ ''دیکھیے اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے کس وضاحت کے ساتھ رسولوں کی آمد کی بشارت دی ہے بلکہ ان پر ایمان لانا بھی ضروری اور واجب قرار دیا ہے۔ علامہ ابو حیان اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

کما ذکر انہ تعالیٰ یختار من رسلہ من یشاء فیطلعہ علی المغیبات امربا لتصدیق بالمجتبی۔ جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں رسولوں کو منتخب کروں گا تو {اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ} میں ان کی تصدیق اور ماننے کا حکم بھی فرمایا۔'' 9

مذکورہ بالا آیت کا سیاق فعل مضارع کے حال کے معنی کی دلیل ہے۔ رسولوں کو منتخب فرماؤں گا'' کی کوئی دلیل سیاق آیت میں موجود نہیں، مولانا حنیف ندوی لکھتے ہیں:

اس میں مدینہ کے منافقین کا تذکرہ ہے کہ تم یہ نہ سمجھو کہ تمہارا خلا ملا مسلمانوں کو ہمیشہ دھوکہ دے سکے گا اللہ تعالیٰ کو یہ منظور ہے کہ پاکباز'' گروہ اور خبث باطن رکھنے والے آخر کار جدا جدا نظر آئیں، چنانچہ خود تمہارے اعمال، جیسے جہاد سے تخلف، یا جذبہ جہاد سے محرومی وغیرہ ایسی باتیں ہیں کہ جو تمہیں عام مسلمانوں سے ممیز کر کے رہیں گی، باقی رہا یہ کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ تم میں سے ایک آدمی کا نام لے کر کیوں نہیں بتاتا کہ فلاں فلاں منافق ہے تو اس لیے کہ یہ جاننا صرف انبیاء علیہم السلام کا کام ہے تمہارا نہیں۔ تمہارے لیے تو یہی زیبا ہے کہ بغیر غیب کی ٹٹول کے اللہ کے نبیوں پر ایمان لاؤ اور نفاق سے احتراز کرو اور یہ فرمایا کہ '' اللہ اپنے رسولوں میں سے جس کو چاہتا ہے انتخاب فرمالیتا ہے'' تو یہ کوئی اصول نہیں بلکہ سابقہ عادت کی حکایت ہے اس طرح یہ بتانا یہ مقصود ہے کہ آنحضرت کو ماننا نہیں، بلکہ متضمن ہے تمام انبیاء علیہم السلام پر ایمان لانے کو'' 10

اسی طرح کا قادیانیوں کا استدلال یصطفی سے ہے:

اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّ مِنَ النَّاسِ ☆ ''اللہ تعالیٰ رسول منتخب کرتا رہے گا فرشتوں میں سے اور انسانوں میں سے۔''

تعجب ہے کہ منکرین فرشتوں کے رسول بننے کو تو ہمیشہ کے لیے مانتے ہیں 'آیت کے دوسرے حصے کا انکار کرتے ہیں اللہ تعالیٰ نے مضارع کا صیغہ لا کر واضح کر دیا ہے کہ رسالت کا سلسلہ پیچھے نہیں رہ گیا بلکہ آگے بھی جاری ہے۔'' 11

فرشتوں کے رسول بننے کو کوئی بھی مسلمان ہمیشہ کے لیے نہیں مانتا۔ یہ بناء فاسد علیٰ فاسد ہے۔ ملائکہ جو پیغام رسولوں پر لاتے رہے ہیں وہ ختم ہو گیا ہے۔ محل وحی ہی باقی نہیں رہا۔ پھر یہ بھی واضح رہنا چاہیے کہ پیغمبروں کی طرح فرشتے پیغمبر نہیں ہیں کہ ان پر ایک جیسا حکم لگایا جائے۔ فرشتے کسی قوم کی طرف پیغمبر بنا کر نہیں بھیجے گئے اور نہ وہ پیغمبر ہو ہی سکتے ہیں۔ ورنہ مشرکین فرشتوں کا مطالبہ نہ کرتے۔

جن آیات سے اجرائے نبوت پر استدلال کیا جاتا ہے ان کی حیثیت اور نوعیت بیان کرتے ہوئے مولانا حنیف ندوی لکھتے ہیں:

"ان آیتوں کو بار بار پڑھیے اور دیکھیے کہ ان میں کہیں یہ موجود ہے کہ آنحضرت ﷺ کی نبوت کے بعد بھی رسالت کا باقاعدہ سلسلہ جاری ہے، یا وحی والہام کے کواڑ کھلے ہیں۔ ہم نے عرض کیا تھا کہ دعویٰ و دلیل میں مطابقت ہونا چاہیے اور استدلال و استنباط کی اس ہمہ گیر لغزش سے بچنا چاہیے کہ عمومات سے مخصوص و متعین دعویٰ ثابت کیا جائے۔ بات بالکل واضح ہے اگر اللہ تعالیٰ کو یہ منظور تھا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد بھی انسان کو دین کی جامعیت و اکملیت کا اطمینان حاصل نہ ہو اور وہ برابر نئی نئی نبوتوں اور رسالتوں کا منتظر رہے یا دین کا مزاج ہی ایسا ہے کہ ہر ہر آن میں اس میں تغیر و تبدیلی کی گنجائش نکلتی رہتی ہے تو اس کو بڑی وضاحت اور تعین کے ساتھ قرآن میں مذکور ہونا تھا۔ ظل و بروز کے چور دروازوں کی حاجت نہیں۔ جہاں ختمِ نبوت کی کھلی کھلی آیتیں ہیں وہاں اجرائے نبوت کی آیتیں بھی اتنا ہی بین اور واضح ہونا چاہئیں تھیں۔ بلکہ صحیح موقف تو یہ ہے کہ ختم نبوت اور اس کے متعلقات کو اور ان تمام پیرا یہ بیان کو ہونا چاہیے تھا جن سے ختم نبوت کا مسئلہ پر پوری پوری روشنی پڑتی ہے۔" ۱۲؎

اس قسم کے اور بھی بہت سے استدلال ہیں جو نہ صرف سیاق وسباق کے خلاف ہونے کی وجہ سے غلط ہیں بلکہ لغت کے بھی خلاف ہیں۔ مزید برآں صورت وہ بہت سے صحیح اور صریح دلائل سے بھی متصادم ہو جاتے ہیں۔

وَ وَرِثَ سُلَيْمَانُ دَاوُدَ ۱۳؎ میں وراثت کا تعیّن سیاق وسباق سے کیا جا سکتا ہے۔ قادیانیوں کا اس آیت کی روشنی میں دعویٰ ہے کہ "نبیوں کی اولاد ان کی شخصی ملکیت کی وارث ہوتی ہے۔" ۱۴؎ اور دلیل کے طور پر اسی آیت کو پیش کرتے ہیں۔

اس سے مراد نبوت اور بادشاہت کی وراثت مراد ہے جس کے وارث صرف سلیمان علیہ السلام قرار پائے ورنہ حضرت داؤد علیہ السلام کے اور" بھی بیٹھے تھے جو اس وراثت سے محروم رہے" ۱۵؎

اگر مال و دولت کی وراثت ہوتی تو باقی بیٹوں کو بھی حصہ ملتا۔ وَ وَرِثَ سُلَيْمَانَ دَاوُدَ کا سیاق وسباق بھی علم و حکومت سے متعلق ہے۔

مزید برآں احادیث میں بھی اس بات کی صراحت ہے کہ تمام انبیاء کا خاصہ ہے کہ ان کا ذاتی مال ترکہ نہیں صدقہ ہوتا ہے۔ ارشاد نبوی ہے:

لا نورث ما ترکنا صدقۃ ۱۶؎

"ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا جو کچھ (مال و دولت) ہم چھوڑیں وہ سب صدقہ ہے۔"

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لا یقتسم ورثتی دینارا ما ترکت بعد نفقۃ نسائی و مؤونۃ عاملی فھو صدقۃ ۱۷؎

"میرا ورثہ دینار کی صورت میں تقسیم نہیں ہو گا، میں نے اپنی بیویوں کے خرچہ اور اپنے عاملوں کی اجرت کے بعد جو کچھ چھوڑا ہے وہ سب صدقہ ہے۔"

بالخصوص مذاہب باطلہ (قادیانیت، عیسائیت وغیرہ) کے رد میں آپ نے سیاق وسباق کو نمایاں کیا ہے۔ مثلاً ارشاد باری تعالیٰ ہے:

فَلَوْ لَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَاۤ اِيْمَانُهَاۤ اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ لَمَّاۤ اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ مَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ۱۸؎

"تو کیوں نہ کوئی بستی ایمان لائی ہوتی جس کو ایمان سے نفع بھی ہوتا مگر یونس کی قوم جب وہ ایمان لا چکے تو ہم نے یہ ذلت کا عذاب اس سے دنیا میں دور کر دیا اور ایک وقت تک ان کو آسودگی سے متمتع کیا۔"

مرزا قادیانی کی تحدیانہ پیش گوئیاں جب غلط ہو گئیں تو اس نے یونس علیہ السلام کی قوم کا سہارا لیا۔ اس کے پیروکار بھی اسی کا سہارا لیتے ہیں کہ قوم یونس علیہ السلام کو عذاب کا وعدہ دیا تھا مگر ان کے ڈر جانے سے عذاب ٹل گیا۔ اسی طرح مرزا صاحب نے بھی جس جس کے بارے میں موت کی

پیش گوئی کی تھی اس کے ڈر جانے سے اگر ٹل گیا تو اس میں تعجب کی کون سی بات ہے؟ مفسر موصوف اس کے جواب میں سیاق وسباق کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"ایسا کہنا سیاق قرآنی کے صریح خلاف ہے۔ قرآن مجید کی اسی آیت میں صاف مذکور ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام کی قوم جب ایمان لائی تو ان پر سے کفر کی سزا ہٹ گئی تو یہ بدیہی ہے کہ ایمان لانے کے معنے یہ ہیں کہ اس نبی کو خدا کا مرسل سمجھیں اور اس کی مخالفت چھوڑ کر اس کا اتباع کریں۔ ہم مانتے ہیں کہ ایسا ایمان موجب نجات ہوتا ہے لیکن کیا مرزا صاحب کے مخالف جن کے حق میں ان کی پیشین گوئیاں تھیں، ایسا ایمان لائے کیا عبداللہ آتھم (عیسائی) ایمان لایا تھا؟ کیا منکوحہ آسمانی کا ناکح اپنے فعل سے تائب ہوا تھا؟ وغیرہ، ہر گز نہیں۔ پھر حضرت یونس علیہ السلام کے قصے کو کیا تعلق؟ جو کچھ اس قصے میں ہے ہمیں مسلم ہے اور جو ہے وہ ان کو مفید نہیں بلکہ مضر ہے۔" ۱۹؎

**لغت عرب، فہم عرب اور عہدِ نزولِ قرآن کے معانی الالفاظ کا عدمِ لحاظ**

الفاظ قرآنیہ کا حقیقی معنی ومفہوم سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ لغت عرب اور عصر نزول القرآن کے معانی الالفاظ کو نظر انداز نہ کیا جائے۔ لغتِ متغیر اور تطور شدہ لغت کی مدد سے اگر الفاظ قرآنی کا معنی متعین کیا جائے تو مراد متکلم کے خلاف ہو سکتا ہے۔ اگر صاحب قرآن حضرت محمد ﷺ نے متکلم قرآن کی مراد کی تعیین کر دی ہو تو محض لغت عرب کی بناپر، یا اس کے کم فہم کی بناپر، ایک نیا معنی تجویز کرنا جہل کا ثبوت ہے۔

حیات ووفات مسیح، رفع ونزول مسیح اور ختم نبوت ودیگر اس قسم کے عقائد میں قادیانیوں/ مرزائیوں بلکہ خود مرزا صاحب نے لغت عرب اور فہم عرب سے انحراف کیا ہے۔ مثلاً تمام قادیانی مرزا غلام احمد سمیت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں آنے والے لفظ رفع سے مراد رفع درجات مراد لیتے ہیں۔ سید طفیل محمد شاہ احمدی لکھتے ہیں:

"رفع کے معنی رفع درجات کے ہیں نہ کہ رفع جسم۔ ان معنوں کی تائید قرآن شریف فرماتا ہے۔ چنانچہ جتنی جگہ رفع کا لفظ آیا ہے سب جگہ رفع درجات کے معنوں میں آیا ہے۔ دیکھیے {وَ لَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا}☆، {وَّ رَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا}☆ا، {نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ}☆ب، {اَنْ تُرْفَعَ}☆ج، {يَرْفَعُهٗ}☆د، {رَّافِعَةٌ}☆ھ، {مَرْفُوْعَةٍ}☆و" ۲۰؎

یہ سارے دلائل غیر متعلق ہیں۔ یہ دعویٰ کو قطعاً ثابت نہیں کرتے۔ کیونکہ دلیل وہ چاہیے تھی جس میں رفع کے بعد الی (Preposition) ہوتا۔ اس لیے کہ بحث {بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ} ۲۱؎ کی ہو رہی ہے جس کا معنی ہے: "بلکہ اسے (عیسی علیہ السلام) اللہ نے اپنی طرف اٹھالیا۔" عربی لغت میں کوئی ایک مثال بھی نہیں مل سکتی جس میں **رفع الی** کا معنی درجات بلند کرنا ہو۔

پھر موصوف نے جو آیات پیش کی ہیں ان سب آیات میں رفع درجات مراد ہی نہیں ہو سکتا۔ اگر رفع کا معنی رفع درجات ہو تو پھر نرفع درجات کا موصوف کیا ترجمہ کریں گے یعنی ترجمہ یوں بنتا ہے، نرفع درجات: بلند کریں گے ہم درجات درجات۔ اس معنی سے جملہ بھی بگڑ جاتا ہے۔

ترفع کا لفظ مساجد کے بارے میں ہے جس سے مراد 'اونچا کرنا' زیادہ واضح ہے۔ یرفعہ میں یرفع کا لفظ عمل صالح کے لیے آیا ہے تو کیا عمل صالح کے بھی درجات بلند کیے جاتے ہیں۔ اس سے مراد اصل میں عمل صالح کا اللہ تعالیٰ کی طرف اٹھنا ہے۔ اس جملے سے پہلے آنے والے الفاظ الیہ یصعد الکلم میں یصعد کا لفظ بھی بلندی درجات کی نفی کر رہا ہے اسی طرح مرفوعۃ کے لفظ سے رفع درجات مراد نہیں لیا جا سکتا کیونکہ یہاں قرآن مجید کا بیان ہے جو آسمانوں پر فرشتوں کے حوالے کیا گیا وہ واقعتاً مرفوعۃ بلند مقام پر رکھے ہوئے صحیفے ہیں۔

سورۃ الغاشیہ میں تو مرفوعۃ کا لفظ سرر (چارپائیاں، تخت) کی صفت کے طور پر آیا ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے:

فِيْهَا سُرُرٌ مَّرْفُوْعَةٌ ۲۲؎ "اس (جنت) میں تخت ہوں گے اونچے بچھے ہوئے۔"

مرزا غلام احمد قادیانی نے بل رفعہ اللہ سے مراد "عزت کے ساتھ موت" لیا تھا اور تائید کے طور پر ادریس علیہ السلام کے بارے میں {وَّ رَفَعْنٰہُ مَکَانًا عَلِیًّا}[۲۳] کو پیش کیا تھا۔ اس کے جواب میں قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری مرحوم نے مرزا صاحب کے لغوی تصرف کو واضح کرتے ہوئے لکھا:

آیت {وَّ رَفَعْنٰہُ مَکَانًا عَلِیًّا}☆ جو حضرت ادریس کی شان میں ہے۔ وہ نہ ان مرادی معنی پر دلالت کرتی ہے۔ اور نہ مرزا صاحب کے کچھ مفید ہی" ہے۔ کیونکہ یہاں رفع کا لفظ مَکَانًا عَلِیًّا سے مضاف ہے۔ اور جس کے یہ معنی ہیں۔ کہ رب کریم نے حضرت ادریس کو رتبہ علیا پر فائز کیا اور منصب برتر پر ممتاز فرمایا۔ ایسا ہی دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

تِلْکَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰی بَعْضٍ مِنْهُمْ مَّنْ کَلَّمَ اللّٰهُ وَ رَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰت ☆۱

"یہ رسول ہیں۔ جن میں سے بعض کو بعض پر ہم نے فضیلت دی ہے۔ اور بعض کے درجے ہم نے بلند کیے ہیں۔"

اس میں رفع کو درجات کی طرف مضاف کیا ہے۔ پس واضح ہوا کہ مرزا صاحب نے یہ مرادی معنی تو اللہ تعالیٰ کے مقصود (مطلوب) کلام کے خلاف کئے ہیں۔ لہٰذا روشن ہوا۔ کہ رفع کے معنی یہاں بھی وہی ہیں۔ جو لغت میں ہیں اور جو ہر جگہ لیے اور سمجھے سمجھائے بولے جاتے ہیں یعنی بلند کرنا اب چونکہ یہاں رفع کا لفظ ہے۔ اور وہ الیٰ کی طرف مضاف ہے۔ تو صاف اور سیدھے معنی جن کو لغت کی امان حاصل ہے۔ یہ ہیں۔ کہ ہم نے عیسیٰ کو اپنی طرف اوپر اٹھالیا۔" [۲۴]

اگر {رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَیْهِ}[۲۵] میں رفع سے مراد "عزت کے ساتھ موت" ہو تو {اِنِّیْ مُتَوَفِّیْکَ وَ رَافِعُکَ اِلَیَّ} [۲۶] میں متوفی سے موت مراد لے کر رافع سے "عزت کی موت" کیسے مراد لے لیں گے؟

اس طرح رفع کا جو معنی مرزا صاحب نے بیان کیا ہے اس کی روشنی میں {اِنِّیْ مُتَوَفِّیْکَ وَ رَافِعُکَ اِلَیَّ } کا ترجمہ یوں بنتا ہے:

"میں آپ کو موت دینے والا ہوں اور آپ کو عزت کی موت دینے والا ہوں۔"

کوئی بھی سلیم العقل شخص اس ترجمہ کو درست نہیں مان سکتا، لہٰذا رفع کا مرزا صاحب کا بیان کردہ معنی باطل ٹھہرا۔ پھر یہ بھی واضح رہے کہ "رفع جسمی اور اعزاز میں مخالفت نہیں بلکہ یکجا جمع ہو سکتے ہیں" [۲۷]

مرزا قادیانی اور دیگر قادیانی مسلمانوں پر اعتراض کرتے ہیں وہ تقدیم و تاخیر مان کر قرآن کی ترتیب الٹتے ہیں جو کسی مسلمان کا کام نہیں۔ طفیل شاہ احمدی لکھتے ہیں:

"ان علماء کی کس قدر دلیری ہے کہ قرآن کریم کی ترتیب پر اعتراض کرنے سے نہیں چوکتے۔" [۲۸]

جو علمائے کرام آیت کریمہ {اِذْ قَالَ اللّٰهُ یٰعِیْسٰٓی اِنِّیْ مُتَوَفِّیْکَ وَ رَافِعُکَ اِلَیَّ وَ مُطَهِّرُکَ مِنَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَ جَاعِلُ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْکَ فَوْقَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ}[۲۹] میں متوفی سے وفات بمعنی موت لیتے ہیں وہ متوفیک اور رافعک الی میں تقدیم و تاخیر کے قائل ہیں ان پر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ وہ قرآن کی ترتیب پر اعتراض کرتے ہیں۔ حالانکہ وہ تفسیر کے اعتبار سے رفع کو پہلے اور وفات کو بعد میں مانتے ہیں۔

یہ بات مسلم ہے کہ واؤ ترتیب کے لیے نہیں آتی بلکہ عطف و جمع کے لیے آتی ہے، اس کی مثالیں قرآن مجید میں بکثرت موجود ہیں مثلاً

وَ اسْجُدِیْ وَ ارْکَعِیْ [۳۰] حالانکہ سجدہ رکوع کے بعد ہوتا ہے مگر اس کا ذکر پہلے کیا گیا ہے۔

اسی طرح فرعون کے بارے میں ہے: {فَاَخَذَهُ اللّٰهُ نَکَالَ الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰی}[۳۱]

کیا مرزائی آخرت کو دنیا سے پہلے مانتے ہیں یا ان پر بھی ترتیب الٹنے کا اعتراض ہو سکتا ہے؟

ایسے ہی دیکھیے ارشادِالٰہی: {خَلَقَکُمْ وَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ}۳۲ جن کو پہلے پیدا کیا تھا ان کا ذکر بعد میں کیا۔

خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوۃَ۳۳ حالانکہ حیات کے بعد موت ہوتی ہے۔

نیز دیکھیے {وَلَقَدْ اُوحِیَ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکَ}۳۴

ان آیات کریمہ میں واؤ ترتیب کے لیے نہیں ہے۔ کسی حکمت کی خاطر بعد والی چیز کا تذکرہ پہلے کر دیا جاتا ہے۔۳۵

اگر آیت زیر بحث میں واؤ ترتیب کے لیے بھی مان لی جائے تو بھی قادیانیوں کا دعویٰ ثابت نہیں ہوتا۔ مناظر اسلام مولانا منظور احمد چنیوٹی فرماتے ہیں:

''اگر بالفرض زیرِ بحث آیت میں بقول مرزا بیانِ ترتیب بھی مان لیں گے پھر بھی اس کا مزعومہ ثابت نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ مرزا قادیانی کی تفسیر کے مطابق ترجمہ یوں ہوگا: ''اے عیسیٰ! میں تجھے پہلے موت دینے والا ہوں اس کے بعد تیرا روحانی رفع یا رفع درجات کروں گا، اس کے بعد تجھے کافروں سے پاک کروں گا اور اس کے بعد تیرے متبعین کو تیرے دشمنوں پر غالب کروں گا۔''

اب مرزائیوں کے خیال کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات کشمیر کی طرف ہجرت کرنے کے بعد تطہیر یعنی واقعہ صلیب سے ۸۷ سال بعد کشمیر میں ہوئی گویا کہ مطھرک من الذین کفروا کا وقوع پہلے اور موت ورفع بعد میں ہوا۔ حالانکہ ترتیب آیت میں یہ چیز تیسرے نمبر ہے، لہٰذا مرزائیوں کے مطابق بھی آیت اپنی ترتیب پر باقی نہ رہی اور ہم پر عدم ترتیب کا اعتراض کرنا سراسر فضول ہو گیا۔

الجھا ہے پاؤں یار کا زلفِ دراز میں لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا۔۳۶

آیت کی ترتیب اور تقدیم ماحقہ التاخیر کی توجیہ پیش کرتے ہوئے مولانا چنیوٹی لکھتے ہیں:

''اور آیت بالا میں لفظی ترتیب نہ ہونے کا اصل اور تحقیقی جواب یہ ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام کے بارے میں عیسائی اور یہودی دونوں افراط و تفریط کا شکار ہوئے۔ اگر ایک جانب عیسائیوں نے انھیں درجہ معبود تک پہنچا دیا تو یہودیوں نے ان کی رسالت و نبوت تک کو تسلیم نہ کر کے ان کی سخت توہین و تذلیل کا ارتکاب کیا۔ قرآنِ کریم اس آیت میں ان دونوں کے عقیدوں کی تردید کر دینا چاہتا ہے۔ سب سے پہلے مُتَوَفِّیْکَ اس لیے لایا گیا تا کہ عیسائی غور کر سکیں کہ جس پر موت آ سکے وہ خدا کیسے ہو سکتا ہے؟ اور اس کے معاً بعد وَرَافِعُکَ اِلَیَّ لا کر یہ بتا دیا گیا کہ یہودیوں کا ان کی شان میں گستاخی کرنا سراسر ظلم ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی رسالت و نبوت کی بنا پر انھیں اپنے پاس بلا لیا۔ یہ ان کی مقبولیت عنداللہ کی کھلی دلیل ہے، لہٰذا عیسائیوں کو ان کے خدا ہونے کا اور یہودیوں کو ان کے کمتر ہونے کا عقیدہ ترک کر دینا چاہیے' اور افراط اور تفریط چھوڑ کر اعتدال کا راستہ اپنانا چاہیے۔ اور چونکہ شرکِ خداوندی گستاخیٔ رسول سے بڑا جرم تھا اس لیے تردید کرتے وقت بھی اس کا لحاظ کیا گیا اور مُتَوَفِّیْکَ کو پہلے ذکر کیا گیا ہے۔''۳۷

وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِہِ الرُّسُل۳۸ سے بھی مرزائی مرزا سمیت وفات مسیح پر استدلال کرتے ہیں۔ خلت کا معنی ''فوت ہو گئے'' } لیتے ہیں۔ قاضی سلیمان سلمان منصور پوری اس معنی کو خلاف لغت عرب قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

''قابل غور یہ ہے کہ ترجمہ میں یہ الفاظ ''ان سے پہلے سب نبی فوت ہو گئے ہیں۔'' قرآن مجید کے کن الفاظ کا ترجمہ ہیں۔ ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ {قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِہِ الرُّسُلُ} کا یہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ مگر مرزا صاحب براہ نوازش کسی لغت کی کتاب میں یہ تو دکھلائیں۔ کہ خَلَتْ یا خَلَا بمعنی موت زبان عرب میں آیا بھی ہے؟ آپ اس جگہ صرف اپنے دعویٰ کی تائید میں ایسے مصروف ہوئے ہیں کہ خواہ لغت اور محاورہ آپ کے ترجمہ کی غلطی کو صاف ظاہر کر رہا ہو۔ مگر آپ کو اس کی ذرا پرواہ نہیں' اچھا صاحب۔ اگر خلت کے معنی فوت ہو جانا ہی ہیں۔ تو آپ اس آیت {سُنَّۃَ اللہِ الَّتِیْ قَدْ

خَلَتْ مِنْ قَبْلُ}☆ کا کیا ترجمہ کرتے ہیں۔ کیا یہی کہ وہ سنت الٰہی ہے جو تم سے پہلے فوت ہو چکی ہے اگر آپ ایسا ترجمہ کریں گے۔ تو آیت ہذا کے ساتھ ملے ہوئے الفاظ {وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا} آپ کے اس ترجمہ کی سخت تکذیب کریں گے۔"۳۹

لغوی وضاحت کرتے ہوئے قاضی منصور پوری رقمطراز ہیں:

واضح ہو کہ خَلَتْ کا مصدر خَلَوٌ ہے۔ اور چند معنی میں مستعمل ہے:

(۱) ۔جدا ہونا یا تنہا ہونا، چنانچہ اس آیت میں ہے: {وَ اِذَا خَلاَ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ}☆ "جب ایک دوسرے کے پاس سے تنہا ہوتے ہیں۔"

(۲)۔ ہوتے رہنا، چنانچہ اس آیت میں ہے: {وَ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ}☆ا "کوئی امت نہیں مگر اس میں ڈرانے والا ہوا ہے۔" اور اس آیت میں ہے: {قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ سُنَنٌ}☆ب "تم سے پہلے کئی دستور ہوتے رہے ہیں۔"

(۳)۔ چلے آنا، چنانچہ اس آیت میں ہے: {سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ}☆ج "یہ سنت الٰہی ہے جو پہلے سے چلی آتی ہے۔"

پس {قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ} کا صحیح ترجمہ یہ ہے: "ہوتے رہے ہیں ان سے پہلے رسول۔

مزید لکھتے ہیں:

"یہ یاد رکھو کہ خَلَا اور خَلَتْ لغت میں زمانہ کی صفت کے لیے آتا ہے۔ دیکھو قرون خالیہ۔ مثلاً عرب بولتے ہیں۔ خَلَتْ یا خَلُوْنَ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ (رمضان کی فلاں تاریخ گزری) اور اہل زمانہ کے لیے مجازاً۔ اور اس سے بخوبی معلوم ہو سکتا ہے۔ کہ خَلَتْ کا سیدھا اثر رسالت پر ہے نہ رسولوں کے وجود پر۔ لہٰذا آیت قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ کا مفہوم یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ سے پہلے بھی بہت رسول رسالت کر چکے ہیں۔ تبلیغ احکامِ رسالت کر چکنا متضمن اس امر کا نہیں کہ سب کے سب مر بھی چکے ہیں۔ گو ان میں سے اکثر مر بھی چکے ہوں۔" ۴۰

حقیقی اور مجازی معنی مراد لینے کے اصول سے انحراف

یہ اصول تمام مفسرین اور علماء اسلام کے نزدیک تسلیم شدہ ہے کہ الفاظ کا حقیقی معنی متعذر ہو تو تب مجازی معنی مراد لیا جاتا ہے بصورت دیگر حقیقی معنی ہی درست ہوتا ہے۔ حقیقی معنی متعذر ہونے کی تین صورتیں بعض علماء نے ذکر کی ہیں۔ مفتی تقی عثمانی صاحب نے مندرجہ ذیل تین صورتیں بیان کی ہیں:

۱۔ حقیقی معنی عقلی طور پر یا قطعی مشاہدے کی رو سے ممکن نہ ہوں۔

۲۔ عرف اور محاورے کے اعتبار سے اس لفظ یا جملے کے حقیقی معنی متروک ہو گئے ہوں۔

۳۔ عبارت کے سیاق وسباق میں کوئی قرینہ ایسا ہو جو حقیقی معنی کو اختیار کرنا ناممکن بنا دے۔ ۴۱

حقیقی و مجازی معنی کا مذکورہ بالا اصول متفقہ ہے اور ایسا بدیہی (Self evident) ہے کہ اس کی معقولیت سے انکار ممکن نہیں۔ اسے ملحوظ رکھے بغیر کسی کی بات کو بھی درست طور پر سمجھنا ممکن نہیں۔

خاتم اور آخر کے حقیقی معنی مراد لینے کی بجائے مرزائی اور قادیانی ان الفاظ کے مجازی معنی مراد لیتے ہیں یعنی بہتر اور افضل۔ کیونکہ اگر آخری مراد لیا جائے تو مرزا صاحب کی نبوت کے ثبوت میں یہ معنی بھی رکاوٹ بنتا ہے۔ طفیل محمد شاہ احمدی لکھتا ہے:

"حضور آخر الانبیاء افضل الانبیاء کے معنوں میں ہیں۔ خاتم اور آخر کا ایک معنی علامہ محمد اقبال کے ایک اردو شعر کی روشنی میں متعین کرتے ہیں ؎

چل بسا داغ آہ! میت اس کی زیبِ دوش ہے

آخری شاعر جہاں آباد کا خاموش ہے ☆

اس اردو شعر سے استدلال کرتے ہوئے موصوف لکھتے ہیں:

''اس شعر میں ڈاکٹر صاحب نے داغ کو دہلی کا آخری شاعر قرار دیا ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ کیا دہلی میں داغ کے بعد کوئی شاعر نہیں ہوا۔'' خلاصہ کے طور پر لکھتے ہیں:

آخری اور خاتم کے معنی احادیث اور شعراء اور ادباء کے محاورے میں سب سے افضل ہونے کے ہیں لہٰذا آنحضرت ﷺ خاتم الانبیاء اور آخر الانبیاء بمعنی افضل الانبیاء ہیں۔''[۴۲]

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

''عربی زبان میں خاتم کا لفظ سب سے افضل ہونے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ چنانچہ حسن بن وہب نے ابو تمام شاعر کو خاتم الشعراء قرار دیا ہے۔''[۴۳]

اس قسم کے استدلالات میں الفاظ کا حقیقی معنی مراد لینے کی بجائے مجازی معنی مراد لیا گیا ہے۔ مولانا عبداللہ معمار☆ لکھتے ہیں:

''یہ استعمال مجازی ہے۔ حقیقی معنی پہلے ہوتے ہیں۔ اگر وہ نہ ہو سکیں تو پھر مجازی۔ چونکہ یہاں حقیقت متعذر نہیں اس لیے وہی مراد ہو گی۔ مجاز کے لیے قرائن کی ضرورت ہے اور وہ یہاں نہیں ہیں۔ یہ اسی طرح ہے جیسے ہم کہتے ہیں کہ وہ بے نظیر شاعر ہے۔ وہ بے نظیر ادیب ہے۔ یا لَا نَظِيْرَ لَهٗ فِي الْأَخْلَاقِ کہ اخلاق میں اس کا کوئی نظیر نہیں۔ تو اس کے معنی عام طور پر یہی ہوتے ہیں کہ وہ دوسروں سے اچھا ہے اور اگر کوئی مخالف عیسائی کہے کہ پھر جب بے نظیر کے معنی اعلیٰ اور اچھے کے ہیں۔ تو جب خدا کو تم بے نظیر کہتے ہو اس کے یہ معنی کیوں نہیں ہو سکتے کہ وہ سب سے اعلیٰ ہے۔ نہ یہ کہ وہ واحد محض ہے۔ تو ہم کہیں گے یہ استعمال مجازی ہے اور اللہ کے متعلق حقیقی۔ اس لیے کہ اس کا واقعی کوئی شریک نہیں۔ اسی طرح خاتم الشعراء وغیرہ میں استعمال مجازی ہے اور خاتم النبیین میں حقیقی یعنی آپ آخری نبی ہیں۔''[۴۴]

خاتم الشعراء، خاتم المحدثین اور آخر المجتہدین وغیرہ تراکیب میں خاتم اور آخر کا مجازی معنی افضل مراد لینے کا مولانا حنیف ندوی دو طرح سے جواب دیتے ہیں۔ لکھتے ہیں:

''بات زیادہ الجھاؤ کی نہیں، جواب کی ایک صورت تو یہ ہے کہ یہ بااعتبار زاعم کے ہے یعنی جب ایک شخص کسی کو خاتم الشعراء کہتا ہے تو وہ واقعی یہ سمجھتا ہے کہ اس کے بعد شعر کہنا بے کار ہے ورنہ مدحت میں غلو جو مقصود اور مبالغہ کی جان ہے بے معنی ہو کر رہ جاتا ہے۔ اسی طرح خاتم المحدثین اور آخر المجتہدین کے الفاظ استعمال کرنے والا یہی سمجھتا ہے کہ محدثیت واجتہاد کی یہ آخر کڑیاں ہیں ورنہ یہ ترتیب بے مزہ ہو گی۔ کیونکہ اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ ان الفاظ کے استعمال سے ایک گونہ فضیلت ثابت کرنا ہی مقصود ہے تو ان میں زور کیا خاک باقی رہے گا۔''[۴۵]

آخر المحدثین اور خاتم الشعراء وغیرہ القابات اور مجاز و حقیقت کا فرق بیان کرتے ہوئے مولانا ندوی لکھتے ہیں:

''اب یہ کہنے والا یا زاعم نہ تو پیغمبر ہے اور نہ یہ کوئی پیشین گوئی ہی ہے بلکہ مدح کا ایک انداز ہے، جو اختیار کیا گیا ہے۔ اس لیے اگر اس کے بعد بھی کوئی شخص شعر و سخن کے ذوق سے بہرہ مند ہو جاتا ہے یا محدثیت واجتہاد کی مسند پر بیٹھ جاتا ہے تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں۔ دوسرا انداز یہ ہے کہ مجاز و حقیقت کے استعمال میں فرق ہے، جب کوئی لفظ اپنے موضوع لہ معنوں میں استعمال ہو گا تو وہ حقیقی ہو گا۔ اور جب کسی مناسبت سے ہو ان معنوں میں استعمال نہ ہو سکے گا تو یہ مجاز ہو گا۔ مثلاً شیر کا ایک استعمال یہ ہے کہ وہ ایک درندے کا نام ہے۔ اور ایک یہ ہے کہ اس کے معنے بہادر شجاع کے ہیں۔ پہلا استعمال حقیقی ہے اور دوسرا مجازی۔''[۴۶]

حقیقی و مجازی معنی مراد لینے کا اصول بیان کرتے ہوئے مولانا ندوی موصوف لکھتے ہیں:

''پھر مجازی معنے وہاں مراد ہوتے ہیں جہاں حقیقت متعذر ہو جہاں یہ حال ہو کہ حقیقت کی تائید میں قرائن ہی نہیں، شواہد و دلائل کا ایک انبار ہو جیسا کہ آپ دیکھ چکے، وہاں مجازی معنوں کے لیے کوئی وجہ جواز ہی پیدا نہیں ہوتی۔''[۴۷]

خاتم الشعراء، خاتم الفقہا اور خاتم المفسرین جیسے القاب کے بارے میں سید مودودی لکھتے ہیں:

''کسی زبان میں بھی یہ قاعدہ نہیں ہے کہ اگر کسی لفظ کو اس کے حقیقی معنی کے بجائے کبھی کبھی مجازاً کسی دوسرے معنی میں بولا جاتا ہو تو وہی معنی اس کے اصل معنی بن جائیں اور لغت کی رو سے جو اس کے حقیقی معنی میں ان میں اس کا استعمال ممنوع ہو جائے۔ آپ کسی عرب کے سامنے جب کہیں گے کہ ''جاء خاتم القوم'' تو وہ اس کا یہ مطلب ہر گز نہ لے گا کہ قبیلے کا فاضل و کامل آدمی آ گیا، بلکہ اس کا مطلب وہ یہی لے گا کہ پورا کا پورا قبیلہ آ گیا ہے حتیٰ کہ آخری آدمی جو وہ گیا تھا وہ بھی آ گیا۔ اس کے ساتھ یہ بات بھی نگاہ میں رہنی چاہیے کہ خاتم الشعراء، خاتم الفقہاء اور خاتم المحدثین وغیرہ القاب جو بعض لوگوں کو دیئے گئے ہیں ان کے دینے والے انسان تھے اور انسان کبھی یہ نہیں جان سکتا کہ جس شخص کو وہ کسی صفت کے اعتبار سے خاتم کہہ رہا ہے اس کے بعد پھر کوئی اس صفت کا حامل پیدا نہیں ہو گا۔ اسی وجہ سے انسانی کلام میں ان القاب کی حیثیت مبالغے اور اعتراف کمال سے زیادہ کچھ ہو ہی نہیں سکتی۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ کسی شخص کے متعلق یہ کہہ دے کہ فلاں صفت اس پر ختم ہو گئی تو کوئی وجہ نہیں، ہم اسے بھی انسانی کلام کی طرح مجازی کلام سمجھ لیں۔ اللہ نے اگر کسی کو خاتم الشعراء کہہ دیا ہوتا تو یقیناً اس کے بعد کوئی شاعر نہیں ہو سکتا تھا۔ اور اس نے جسے خاتم النبیین کہہ دیا، غیر ممکن ہے کہ اس کے بعد کوئی نبی ہو سکے اس لیے کہ اللہ عالم الغیب ہے اور انسان عالم الغیب نہیں ہیں۔ اللہ کا کسی کو خاتم النبیین کہنا اور انسانوں کا کسی کو خاتم الشعراء اور خاتم الفقہاء وغیرہ کہہ دینا آخر ایک درجہ میں کیسے ہو سکتا ہے؟'' [۴۸]

ایک حدیث مبارکہ سے بھی آخر کو بمعنی افضل لیا جاتا ہے۔ طفیل شاہ احمدی لکھتے ہیں:

انا آخر الانبیاء و مسجدی آخر المساجد۔ اس حدیث میں آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جن معنوں میں میری مسجد آخری مسجد ہے انہی معنوں میں میں آخر الانبیاء ہوں۔ یہ نہیں کہ آپ کی مسجد کے بعد اور مسجدیں بند ہو گئیں بلکہ آپ کی مسجد بلحاظ افضل ہونے کے آخری مسجد ہے۔ اسی طرح آپ انبیاء میں افضل ہیں۔''[۴۹]

یہ استدلال غلط ہے کیونکہ حدیث زیر بحث انی أخر الانبیاء و مسجدی أخر المساجد [۵۰] میں أخر المساجد سے مراد انبیاء کی آخری مسجد ہے۔ اس کی وضاحت مندرجہ ذیل حدیث سے ہوتی ہے:

انا خاتم الانبیاء و مسجدی خاتم مساجد الانبیاء [۵۱]

''میں خاتم الانبیاء ہوں اور میری مسجد مساجد انبیاء کی خاتم ہے۔''

مسجد النبی کو آخر المساجد کہا گیا ہے تو اس کا مجازی معنی افضل المساجد نہیں لیا جا سکتا کیونکہ وہ تمام مساجد سے افضل نہیں ہے۔ اس کی فضیلت مسجد الحرام کے بعد ہے اس لیے مسجد نبوی کی فضیلت بیان کرتے ہوئے مسجد الکعبۃ کو مستثنیٰ کیا گیا ہے۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ارشاد نبوی ہے:

صلاة فی مسجدی هذا خیر من ألف صلاة فی غیره من المساجد الا المسجد الحرام [۵۲]

''میری اس مسجد (مسجد نبوی) میں نماز ادا کرنا مسجد حرام کے علاوہ باقی مساجد کی ہزار نمازوں سے بہتر ہے۔''

مذکورہ بالا تفصیلات سے معلوم ہوا کہ قادیانیوں اور مرزائیوں کا خاتم النبیین سے افضل النبیین مراد لینا مجازاً ہے جو حقیقی اور مجازی معنی مراد لینے کے مسلمہ اور متفق علیہ اصول کے خلاف ہے۔

## عقل سے معنی کے تعین کا منہج

بعض عقلی تفاسیر اس بنیاد پر کی جاتی ہیں کہ لوگ اپنے مخصوص نظریات کا دفاع یا تائید کرنا چاہتے ہیں۔ اس وجہ سے بعض دفعہ التفسیر العقلی نصوص کتاب وسنت کے بھی خلاف ہوتی ہے۔ مثلاً اجرائے نبوت کی عقلی دلیل، قادیانی/مرزائی یہ پیش کرتے ہیں کہ چونکہ نبوت ورسالت رحمت ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت منقطع نہیں ہوسکتی۔ سید طفیل محمد شاہ احمدی لکھتے ہیں:

"اگر نبوت رحمت ہے اور محسنوں کے قریب {اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ} ☆اور محسن کے متعلق فرمایا: {بَلٰى مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ}☆ا اور پھر فرمایا: {كَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ}☆ب پس رحمت مومنوں کو حاصل رہے گی جب تک دنیا میں مومن اور محسن رہیں گے۔ رحمت بھی خدائے تعالیٰ کے وعدہ کے مطابق ملتی رہے گی۔ ہاں اگر دنیا میں مومن اور محسن پیدا ہونے بند ہو جائیں تو بے شک یہ رحمت بھی بند ہو جائے گی۔ علماء سے پوچھو کہ امت محمد یہ اس الرحم الراحمین ☆ج کی رحمت سے کیوں محروم ہو گئی۔ کون سا ایسا قصور کیا جس پر یہ عتاب نازل ہوا۔"[۵۳]

یہ عقلی دلیل اس لیے بھی غلط ہے کہ کسی بھی مسلمان کا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ اللہ کی رحمت رسالت محمدی میں انقطاع واقع ہوا ہے یا ہوگا۔ بلکہ آپ کی رسالت تا قیامت ہے۔ رسالت کے رحمت ہونے سے ہر گز یہ ثابت نہیں ہوتا کہ امتی بھی نبی بنتے رہیں گے۔ جس طرح نبوت ورسالت رحمت ہے اسی طرح نص قطعی سے یہ بات ثابت ہے کہ قرآن مجید رحمت ہے[۵۴] تو کیا اس بنیاد پر (مذکور بالا استدلال کی طرح) یہ دعویٰ صحیح ہوگا کہ قرآن (کلام اللہ) چونکہ اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے لہٰذا امت محمدیہ کو اور قرآن بھی ملتے رہیں گے۔ اس استدلال کے ساتھ پھر یہ بھی پوچھا جائے: "علماء سے پوچھو کہ امت محمد یہ اس ارحم الراحمین کی رحمت سے کیوں محروم ہو گئی۔ کون سا ایسا قصور کیا جس پر یہ عتاب نازل ہوا۔" عقلِ سلیم قادیانیوں اور مرزائیوں کے مذکورہ بالا استدلال کو کبھی درست تسلیم نہیں کرسکتی۔

نصوص کتاب وسنت کو انداز کر کے جن لوگوں نے التفسیر العقلی کی ہے انہوں نے غلط رجحان اختیار کیا ہے۔ البتہ تمام احکام شریعت اور روح شریعت کو مد نظر رکھ کر جن مفسرین نے عقلی تفسیر کی ہے وہ قابل قدر ہے۔ اتجاہ التفسیر العقلی کی تصحیح بھی اس کے مطابق کی جاسکتی ہے۔ کیونکہ بعض اوقات عقل سے تعیینِ معنی کی احتیاج محسوس ہوتی ہے حتیٰ کہ یہ ضرورت معانی الالفاظ کی تخصیص میں بھی پیش آتی ہے۔ مثلاً اللہ تعالیٰ ہر چیز کا خالق ہے۔ جبکہ خود ازل سے ہے اور وہ مخلوق نہیں ہے۔ اس لیے عقلی دلیل سے اس کا خود کو تخلیق کرنا محال ہے۔ امام آمدی {اَللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ} [۵۵] کی تفسیر میں کل کے عموم کے بارے میں لکھتے ہیں:

فقد خرجت ذاته وصفاته بدلالة ضرورة العقل عن عموم اللفظ [۵۶]

"ضرورتِ عقلی کی دلالت سے اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات لفظ (کل) کے عموم سے مستثنیٰ ہو جائیں گی۔"

مرزا غلام احمد قادیانی آیت کریمہ {وَ مَا جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا لَّا يَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَ مَا كَانُوْا خٰلِدِيْنَ}[۵۷] کو وفات مسیح کی دلیل کے طور پر پیش کرتے ہیں۔ ان کا استدلال عقلی ہے کہ جب کوئی جسم خاکی بغیر طعام کے نہیں رہ سکتا تو پھر حضرت مسیح کیونکر اب تک زندہ ہیں۔ قاضی سلیمان منصور پوری اس کے جواب میں لکھتے ہیں:

اس آیت کا صرف یہ مطلب ہے کہ کوئی جسم ایسا نہیں جسے طعام (غذا) کی حاجت نہ ہو۔ مگر آیت میں یہ کہاں ہے کہ کوئی جسم ایسا نہیں جو فلاں مدت تک بغیر طعام کے زندہ نہ رہ سکے۔ اور جب یہ نہیں تو مرزا صاحب کے لیے یہ دلیل بھی نہیں۔ مرزا صاحب کا خیال ہے کہ جو شخص ان کی

طرح ہر روز دو وقت کھانا نہ کھاتا ہو، وہ مردہ ہے۔ اگر یہی صحیح ہے تو فرنچ قوم کے نزدیک، جو دن میں آٹھ دفعہ کھاتے ہیں، کل ہندوستان مردہ ہے۔ اور جو جینی بودہ پچاس پچاس روز کا برت رکھتے ہیں مردہ در گور ہیں۔ [۵۸]

یہ بھی واضح رہنا چاہیے کہ ہر جسم کے محتاجِ طعام ہونے کا یہ مطلب ہر گز نہیں ہے کہ سب کا طعام بھی یکساں ہو۔ حتیٰ کہ اس حیاتِ ارضی میں بھی لوگوں کے طعام میں بہت تفاوت پایا جاتا ہے۔ مولانا منصور پوری لکھتے ہیں:

اسی طرح ضرور ہے کہ سفلی اور کثیف زندگی والوں کا طعام نوعیت میں اور ہو، اور علوی لطیف زندگی والوں کا طعام اور۔ [۵۹]

اس کی ایک دلیل نبی اکرم ﷺ کا صوم طیٔ کے بارے میں ارشاد بھی ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

انی ابیت یطعمنی ربی ویسقین [۶۰]

"مجھے تو رات کو میرا رب کھلا دیتا ہے اور وہی مجھے سیراب کر دیتا ہے۔"

اهل السماء کے کھانے کے مختلف ہونے کی ایک دلیل ظہور دجال کے بارے میں ارشاد نبوی بھی ہے۔ اس دن طعام پر کنٹرول دجال کا ہو گا۔ اسماء رضی اللہ عنھا نے نبی اکرم سے دریافت کیا:

یارسول الله، انا والله لنعجن عجینتنا فما نختبزها حتی نجوع فکیف بالمؤمنین یومئذ قال یجزیهم مایجزی اهل السماء من التسبیح والتقدیس [۶۱] "یارسول اللہ بخدا ہم آٹا گوندتے ہیں پکانے تک ہمیں بھوک لگ جاتی ہے (یعنی بھوک برداشت نہیں کر سکتے) اس روز مومنین کا کیا حال ہو گا؟ تو آپ نے فرمایا: جس طرح آسمان پر رہنے والوں کا مایۂ حیات اللہ تعالیٰ کا ذکر تسبیح و تقدیس ہے۔ یہی چیز اہل ایمان کو (اس روز) کفایت کرے گی۔"

یہ تسبیح و تقدس یعنی سبحان الملک القدوس کا ورد اگر اہل ایمان کو کفایت کر سکتا ہے تو مسیح علیہ السلام اہل السماء ہو کر کیونکر دنیوی غذا سے مستغنی نہیں ہو سکتے۔ نصوص اور قرائن و شواہد کے مقابلے میں التفسیر العقلی مقبول نہیں ہوتی۔

عقلی تفسیر وہی مقبول ہوتی ہے جو نصوص شریعت کے معارض نہ ہو۔ وہی عقلی استدلالات قابل تسلیم ہوتے ہیں جنہیں شرعی نصوص یا شواہد و قرائن کی تائید حاصل ہو۔ اس کی ایک مثال محمد شہاب الدین ندوی کے آیت کریمہ {قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا وَ يَسْفِكُ الدِّمَآءَ} [۶۲] کی روشنی میں پیش کیے جانے والے مندرجہ ذیل استنباطات اور استدلالات ہیں:

۱۔ آدم علیہ السلام سے پہلے زمین میں ایک قسم کی مخلوق کا وجود تھا۔

۲۔ اس مخلوق میں شر پسند افراد بھی موجود تھے جو خون ریزی کرتے تھے۔

۳۔ وہ گوشت پوست رکھنے والی یا دوسرے لفظوں میں مادی مخلوق تھی جس کی رگوں میں خون دوڑتا تھا۔ ظاہر ہے کہ بغیر گوشت پوست کے خون کا وجود نہیں ہو سکتا۔

۴۔ وہ مخلوق ہتھیار چلانا جانتی تھی جو خون ریزی کا لازمہ ہے۔

۵۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کی انگلیوں کی بناوٹ انسان جیسی رہی ہو گی ورنہ ہتھیار چلانا ممکن نہیں، ظاہر ہے کہ موجودہ میں انواع (Species) سوائے انسان کے اور کوئی بھی نوع ہتھیار نہیں چلا سکتی۔

۶۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ خود ہتھیار بنانا بھی جانتی تھی کیونکہ ہتھیار چلانے لیے ہتھیار بنانا ضروری ہے۔ ۶

۷۔ ہتھیار بنانے کیلیے چونکہ ذہانت کی ضرورت ہے اس لیے ثابت ہوتا ہے کہ وہ کوئی ذہین مخلوق تھی۔

۸۔ نیز اس سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ وہ شرعی اعتبار سے مکلف بھی رہی ہو گی جیسا کہ اس موقع پر لفظ "فساد" دلالت کر رہا ہے۔ اس کا مقابل لفظ "صلاح" ہے اور یہ الفاظ (اصلاح وفساد) شرعی اعتبار سے مکلف مخلوق ہی کے حق میں استعمال کیے جا سکتے ہیں۔

۹۔ ان تمام حقائق سے ثابت ہوتا ہے کہ اس کا اپنا کوئی نظام تمدن بھی ضرور رہا ہو گا خواہ اس کا درجہ و مرتبہ کچھ ہی کیوں نہ ہو۔

یہ تمام حقائق منطقی اعتبار سے بغیر کسی تاویل کے اس کے محض ایک اشارے (اشارۃ النص) و کنایات تک کی قدر و قیمت بغیر کسی تاویل کے متعین کی جا سکتی ہے۔ [۶۳]

خلاصہ بحث: مذکورہ بالا مباحث سے یہ بات واضح ہوئی کہ قادیانیوں نے قرآنی الفاظ کے معانی کی تعیین میں سیاق وسباق سے معنی کی تعیین، لغت عرب، فہم عرب اور عہدِ نزولِ قرآن کے معانی الالفاظ کا لحاظ اور حقیقی ومجازی معنی کی تعیین کے صحیح اصول کو بہت سے مقامات پر پیشِ نظر نہیں رکھا، نیز انہوں نے عقل سے قرآنی الفاظ کی معانی کی تعیین میں صحیح قواعد کو مد نظر نہیں رکھا۔

## مصادر و مراجع اور حواشی

ا۔ صدر انجمن احمدیہ، سالار والا۔

☆۔ المائدۃ: ۵/ ۱۱۷

۲۔ سید طفیل محمد شاہ احمدی،: زجاجہ (رہنمائے تبلیغ)، احمد اکیڈمی ربوہ (اس کتاب کا پہلا ایڈیشن قادیان سے شائع ہوا تھا۔)، ص: ۷۳، ۷۲

۳۔ المائدۃ: ۵/ ۱۱۷

۴۔ ایضا: ۵/ ۱۱۸

۵۔ ایضا: ۵/ ۱۱۹

☆ المؤمن: ۴۰/ ۳۴

۶۔ زجاجہ، ص: ۱۲۹، ۱۲۸

۷۔ مولانا محمد حنیف ندوی،: مرزائیت نئے زاویوں سے، محمد سرور طارق (مرتب) طارق اکیڈمی، ڈی گراؤنڈ، فیصل آباد، ص: ۱۰۸

☆ الاعراف: ۷/ ۳۵

۸۔ زجاجہ، ص: ۱۳۱، ۱۳۰

☆ آل عمرٰن: ۳/ ۱۷۹

۹۔ زجاجہ، ص: ۱۲۹

۱۰۔ مرزائیت نئے زاویوں سے، ص: ۱۰۶، ۱۰۵

☆ الحج: ۲۲/ ۷۵

۱۱۔ زجاجہ، ص: ۱۳۰

۱۲۔ مرزائیت نئے زاویوں سے، ص: ۱۰۲

۱۳۔ النمل: ۲۷/ ۱۶

۱۴۔ زجاجہ، ص: ۴۲۷

نوٹ: اس رائے کی ان کو اس لیے ضرورت پیش آئی کہ مرزا صاحب کی وراثت تقسیم ہوئی تھی جبکہ انبیاء کا ترکہ صدقہ ہوتا ہے۔

۱۵۔ حافظ صلاح الدین یوسف،: احسن البیان، شاہ فہد قرآن کریم پرنٹنگ پریس، مدینہ منورہ، ص: ۱۰۴۶۔۱۰۴۷

۱۶۔ صحیح بخاری، کتاب الفرائض ۸۵، باب ۳: قول النبی ﷺ : لا نورث ما ترکنا صدقۃ، ح: ۶۷۲۸، ۶۷۲۷، ۶۷۲۶، ۶۷۳۰، مکتبہ قدوسیہ، اردو بازار، لاہور

۱۷۔ ایضاً، ح: ۶۷۲۹

۱۸۔ یونس: ۹۸/۱۰

۱۹۔ مولانا ثناءاللہ امر تسری،: تفسیر ثنائی، ثنائی اکیڈمی، مکلورڈ روڈ، لاہور، ص: ۲۶۲

☆الاعراف: ۷/ ۱۷۶

☆ا۔ مریم: ۵۷/۱۹

☆ب۔ یوسف: ۱۲/ ۷۶

☆ج۔ النور: ۳۶/۲۴

☆د۔ فاطر: ۳۵/ ۱۰

☆ھ۔ الواقعۃ: ۳/۵۶

☆و۔ عبس: ۱۴/۸۰؛ الغاشیۃ: ۱۳/۸۸

۲۰۔ زجاجہ، ص: ۷۹

۲۱۔ النساء: ۴/ ۱۵۸

۲۲۔ الغاشیۃ: ۸۸/ ۱۳

۲۳۔ مریم: ۱۹/ ۵۷

☆مریم: ۱۹/ ۵۷

☆ا۔ البقرۃ: ۲/ ۲۵۳

۲۴۔ قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری،: تائید الاسلام، کریمی پریس، لاہور، ط: ۱۳۴۴، ۲ھ، ص: ۱۷

۲۵۔ النساء: ۴/ ۱۵۸

۲۶۔ اٰل عمرٰن: ۵۵/۳

۲۷۔ مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی: شہادۃ القرآن، نعمانی کتب خانہ، اردو بازار لاہور، ط: ۲۰۰۱، ص: ۲۹۶

۲۸۔ زجاجہ، ص: ۷۲

۲۹۔ اٰل عمرٰن: ۵۵/۳

۳۰۔ اٰل عمرٰن: ۳/ ۴۳

۳۱۔ النّٰزعٰت: ۷۹/ ۲۵

۳۲۔ البقرۃ: ۲۱/۲

۳۳۔ الملک: ۲/۶۷

۳۴۔ الزمر: ۳۹/ ۶۵

۳۵۔ بعض الفاظ قرآنیہ کی تقدیم وتاخیر کے لیے دیکھیے تائید الاسلام، ص: ۱۴۔۱۵

۳۶۔ مولانا منظور احمد چنیوٹی،: ردمرزائیت کے زرین اصول، نفیس پبلشرز، اردو بازار لاہور، ص: ۱۲۲۔۱۲۳

۳۷۔ ردمرزائیت کے زرین اصول، ص: ۱۲۳۔۱۲۴

۳۸۔ اٰل عمرٰن: ۳/ ۱۴۴

☆ الفتح: ۲۳/۴۸

۳۹۔ تائید الاسلام، ص: ۳۴

☆البقرۃ:۲/۷٦

☆ا۔فاطر:۳۵/ ۲۴

☆ب۔اٰل عمرٰن۳/ ۱۳۷

☆ج۔الفتح:۴۸/۲۳

۴۰؎تائیدالاسلام،ص:۳۵

۴۱؎ مفتی محمد تقی عثمانی،:علوم القرآن اور اصول تفسیر،مکتبہ دارالعلوم،کراچی،ص:۳۹۹

☆۔علامہ محمد اقبال،:کلیاتِ اقبال: بانگ درا،الفیصل ناشران وتاجران کتب،غزنی سٹریٹ،اردو بازار،لاہور،ط:۱۹۹۱ء،ص:٦۲

۴۲؎ دیکھیے زجاجہ،ص:۱۰۳۔ ۱۰۵۔

۴۳؎ ایضاً،ص:۱۰۹۔

☆۔یہ فرضی نام ہے۔ان کی طرف منسوب کتاب محمدیہ پاکٹ بک کو بہت سے علمائے کرام نے مرتب کیا ہے۔

۴۴؎ مولاناعبداللہ معمار: محمدیہ پاکٹ بک بجواب احمدیہ پاکٹ بک،اشرف پریس ایبک روڈ،لاہور،ط:۳،ص:۴۹۸

۴۵؎ مرزائیت نئے زاویوں سے،ص: ۹۱۔

۴٦؎ ایضاً،ص:۹۲۔

۴۷؎ ایضاً،ص:۹۲۔۹۳۔

۴۸؎ سیدابوالاعلیٰ مودودی،:سیرت سرور عالم،ادارہ ترجمان القرآن لاہور،ط:۱۹۷۸ء،۱/۱۹۵۔۱۹٦

۴۹؎زجاجہ،ص:۱۰۵۔

۵۰؎ امام مسلم بن حجاج القشیری،:الصحیح،نور محمد اصح المطابع،کراچی،ط : ۱۹۵٦،۲ء،۱/۴۴٦

۵۱؎ علاءالدین علی المتقی الہندی،:کنزالعمال فی سنن الاقوال والافعال،مؤسسۃالرسالۃبیروت،ط:۱۹۷۹ء،۱۲/۲۷۰

۵۲؎ امام مسلم بن حجاج القشیری،:مختصر صحیح مسلم،حافظ زکی الدین عبدالعظیم المنذری(ملخص)،المکتب الاسلامی، بیروت، ط:۱۴۰۵،۵ھ/۱۹۸۵ء،ص: ۲۰٦۔

☆۔ الاعراف:۷/ ۵٦

☆ا۔البقرۃ:۲/ ۱۱۲

☆ب۔یوسف:۱۲/ ۲۲

☆ج۔ارحم الرٰحمین

۵۳؎ زجاجہ،ص:۹۹

۵۴؎ مثلاًارشاد باری تعالیٰ ہے:{یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ} (یونس ۱۰/ ۵۷۔۵۸) ''لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے نصیحت اور دلوں کی بیماریوں کی شفاآچکی ہے۔اور وہ ایمان والوں کے لیے ہدایت اور رحمت ہے۔''

{وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ}(الاسراء۱۷/ ۸۲) ''اور ہم جو قرآن نازل کر رہے ہیں وہ شفا ہے اور ایمان والوں کے لیے رحمت ہے۔''

۵۵؎الزمر: ۳۹/ ٦۲

۵٦؎ امام محمد بن علی الآمدی،:الاحکام فی اصول الاحکام،دارالکتاب العربی،بیروت،۲/ ۳۳۹

۵۷؎ الانبیاء:۲۱/ ۸

۵۸؎ تائیدالاسلام،ص: ۳۱

۵۹؎ ایضاً،ص:۳۳

۶۰ے صحیح بخاری، کتاب الصوم ۳۰، باب التنکیل لمن اکثر الوصال ۴۹، ح: ۱۹۶۵۔۱۹۶۶، کتاب المحاربین ۸۷، باب کم التعزیر والادب ۲۹، ح: ۱۸۵۱، کتاب التمنی ۹۵، باب مایجوز من اللو ۹، ح: ۲۴۲ ۷، کتاب الاعتصام بالکتاب والسنۃ ۹۷، باب مایکرہ من التعمق ۵، ح: ۲۹۹ ۷، (اس آخری حوالہ میں یسقین کی بجائے یسقینی کا لفظ ہے۔ معنی ایک ہی ہے)۔ مختصر صحیح مسلم ۱/ ۱۶۰ (الفاظ بخاری کی مذکورہ بالا آخری حدیث کے مطابق ہیں) مسند احمد میں ان الفاظ میں اور اسی معنی کی تقریباً اٹھائیس احادیث ہیں مثلاً ۲/ ۲۳،۳/ ۴، ۱۲۴/۵،۳۱۵/۶،۳۶۴/ ۱۲۶ وغیرہ۔ سنن الدارمی میں انی ابیت یطعمنی ربی ویسقینی کے الفاظ ہیں۔ (ابو محمد عبداللہ بن عبدالرحمن بن الفضل بن بہرام الدارمی،: سنن الدارمی، کتاب الصوم، باب النہی عن الوصال فی الصوم، دار الفکر، شارع سلیمان الحلبی، القاہرۃ، ط: ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء، ۲/ ۷۔۸)

۶۱ے امام احمد بن حنبل،: المسند، المکتب الاسلامی، بیروت، ۶/ ۴۵۶

۶۲ے البقرہ ۲/ ۳۰

۶۳ے محمد شہاب الدین ندوی،: تخلیق آدم اور نظریہ ارتقاء، مجلس نشریات اسلام، ناظم آباد نمبر ا، کراچی، ص: ۶۳۔۶۴

# URDU –THE GUIDANCE FROM THE PROPHETIC SEERAH IN THE MATTERS RELATED TO DEALINGS

# معاملات میں رسول اکرم ﷺ کی سیرت– URDU

Dr. Khan Hafiz Munir Ahmed
Chairman /Department of Comparative Religion and Islamic Culture

Basheer Ahmed Dars
Lecturer Mehran University, SZAB Khairpur Mir's

**ABSTRACT:**
The blessed life of our beloved messenger Muhammad ﷺ is declared as the best example for the believers in the glorious Quran. Accordingly, people from all walks of life, all professions and all backgrounds can find the most illustrious guidance from his seerah. Such an esteemed status and position cannot be claimed by any religious leader, politician, philosopher or any ruler of the state. Even the adherents of other faiths cannot present the lives of their prophets and messengers as a perfect example for all the members of society. In this article, we have briefly reflected on the aspects of seerah related to dealings (muamalat). All the noble guidance and pearls of wisdom on this topic from the seerah cannot be covered in a few pages. We have accordingly restrained ourselves to a few key aspects. Keeping these most valuable aspects from the life of best of the creations ﷺ at the top of our priorities is not only a prime need of the present age but also a source of success for the whole humanity.

**Keywords:** Seerah, dealings, Quran, prophetic traditions, sunnah

رسول اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ ایک ایسا بے کراں بحر ہے، جس میں لامحدود موتی وجواہرات موجود ہیں، جس کی تلاطم خیز موجیں امن ومحبت کی سفینوں کو دنیا کے ساحلوں تک پہنچاتی رہیں گی۔اس بے کراں بحر کا آب،آبِ حیات سے کم نہیں جو غواص سیراب ہوئے ہوئے وہ تاریخ میں ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ اس مضموں میں معاملات میں رسول اکرم ﷺ کی سیرت سے چند جھلکیاں پیش کی جائیں گی۔لیکن اس کوشش کو "چڑیا کا سمندر سے چونچ لینے" کے برابر بھی نہ سمجھا جائے۔ سیرت کے اس پہلو پر چند مثالیں لکھنے سے پہلے سیرت کی لغوی اور اصطلاحی تعریف لکھنا مناسب ہوگا :

**السیرۃ لغۃً:**

"سیرت وہ طریقہ یا حالت ہے جس پر انسان ہوتا ہے جیسے عربی میں کہا جاتا ہے **فلان له سيرة حسنة**، فلاں اچھے حال میں ہے،ارشاد باری تعالی ہے:
**(سنعيدها سيرتها الأولى)**[1]. ہم اسے پہلی حالت میں لوٹائیں گے۔"

**السیرۃ اصطلاحًا:**

"سیرت کا اصطلاحی معنی ہے زندگی کی تاریخ وقصہ اور اس پر لکھی کتابوں کو "کتب السیر کہاں جاتا ہے۔ جیسے عربی میں کہتے ہیں: **قرأت سيرة فلان** یعنی فلاں کی زندگی کی تاریخ پڑھی اور سیرت نبویہ سے مراد رسول اکرم ﷺ کی زندگی کے واقعات، آپ کی خلقی و خُلقی صفات، آپ کے غزوات اور سراپا کا مجموعہ ہے"

رسول اکرم ﷺ کی سیرت ایک کامل نمونہ ہے یہ صرف ایک عقیدت بھرا جملہ نہیں یا صرف اسلامی عقیدے کا اظہار نہیں بلکہ تاریخ کا مسلمہ فیصلہ ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ رہتی دنیا کے تمام انسانوں کیلئے ایک مشعل راہ کی حیثیت رکھتی ہے، رسول اکرم کی سیرت کا تعلق صرف آپ کی ذاتی زندگی کے معاملات سے نہیں ہے بلکہ زندگی کے تمام شعبہ جات میں ہماری مکمل رہبری و رہنمائی کرتی ہے، رسول اکرم ﷺ نے ہمیں صرف عبادات اور عقائد کی تعلیم نہیں دی بلکہ معاشرتی زندگی کے تمام پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے۔ دنیا میں بہت سارے انقلابی، لیڈران گذرے ہیں لیکن ان کی زندگیاں ایسی نہیں جو بنی نوع انسان کی رہنمائی کر سکیں۔

بقول سید سلیمان ندوی

غرض دنیا کے اسٹیج پر ہزاروں قسم کی زندگیوں کے نمونے ہیں، جو بنی آدم کی عملی زندگی کے لیے سامنے ہیں؛ لیکن بتاؤ کہ ان مختلف اصنافِ انسانی میں سے کسی کی زندگی نوعِ انسانی کی سعادت، فلاح اور ہدایت کی ضامن اور کفیل اور اس کے لیے قابل تقلید نمونہ ہیں؟۔[2]

رسول اکرم ﷺ نے اپنے پیروکاروں میں ایسے لوگ تیار کئے تھے جن کو دنیا کا مثالی انسان کہا جا سکتا ہے۔ وہ سب گلدستہ سیرت کے نمایاں پھول ہیں

نعیم صدیقی رقم طراز ہیں:

"اس کے نقوش بے شمار افراد کی کتابِ حیات کے اوراق کی زینت ہیں، ابو بکر و عمر، عثمان و علی، عمار و یاسر، خالد وخویلد اور بلال وصہیب رضوان اللہ علیہم اجمعین، سب کے سب ایک ہی کتابِ سیرت کے اوراق ہیں۔[3]

غیر بھی رسول اکرم ﷺ کی سیرت کے مدح خواں نظر آتے ہیں

ابر بروس سمتھ اپنی کتاب "Mohammed & Mohammedanism" میں لکھتے ہیں کہ:

"Head of the state as well as the Church,
He was Caesar and Pope in one;
but, he was pope without the pope's pretensions,

and Caesar without the legions of Caesar,
Without a standing army,
without a bodyguard,
without a palace,
without a fixed revenue.
If ever any man had the right to say that he ruled by a right divine, it was Mohammad for he had all the power without instruments, and without its support.
He cared not for the dressing of power.
The simplicity of his private life was in keeping with his public life."4

رسول اکرم ریاست کے سربراہ ہونے کے ساتھ عبادت گاہ کے بھی سربراہ تھے.

آپ ایک ہی وقت میں قیصر (ریاست کے سربراہ) اور پوپ (مزہبی پیشوا) بھی تھے۔

آپ پوپ (مزہبی پیشوا) تو تھے لیکن ان کی طرح بناوٹ سے سوا۔

آپ قیصر (رومی بادشاہ) کی طرح حکمران تو تھے پر ان (قیصر) کی طرح خونخوار لشکر اور محلات بنانے کے سوا، ذاتی محافظوں کے دستوں کے سوا ، اپنا ذاتی نفع حاصل کرنے کے سوا، آپ ہتھیاروں کے سوا طاقتور شخصیت کے مالک تھے، آپ نے طاقت کی پوشاک زیب تن نہ کی، آپ کی ذاتی زندگی عوامی زندگی کا عکس تھی"

کے۔ایس رام کرشنا، ھندوستانی فسلفے کے ماہر پروفیسر تھے اپنی کتاب" Muhammad, the Prophet of Islam "

میں رسول اکرم ﷺ کی سیرت کو ایک کامل نمونہ قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

"The personality of Muhammad! it is most difficult to get into the whole truth of it.
Only a glimpse of it I can catch. What a dramatic succession of picturesque scenes.
There is Muhammad, the prophet. There is Muhammad, the warrior; Muhammad the businessman; Muhammad the statesman; Muhammad the orator; Muhammad the reformer;
Muhammad the refuge of orphans; Muhammad the protector of slaves;
Muhammad the emancipator of women; Muhammad the judge; Muhammad the saint. All in all these magnificent roles, in all these departments of human activities, he is alike a hero."

"محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کا مکمل احاطہ کرنا ناممکن ہے-میں تو صرف اس کی ایک معمولی سی جھلک دیکھ پایا ہوں- (ان کی اعلٰی زندگی) ایک کے بعد ایک قابلِ دید عمل سے بھری پڑی ہے-

یہ ہیں محمد (ﷺ)! محمد ﷺ! ایک پیغمبر، محمد! ﷺ ایک مجاھد، محمد ﷺ ایک تاجر

محمد ﷺ ایک سیاستدان، محمد ﷺ ایک فصیح خطیب، محمد ﷺ ایک مجدد،

محمد ﷺ یتیموں کے ماویٰ، محمد ﷺ غلاموں کی حفاظت کرنے والے

عورتوں کو ظلم سے نجات دلانے والے، ایک قاضی، ایک درویش!

انسانی زندگی کے تمام شعبہ جات میں اور ان تمام کرداروں میں وہ ایک عظیم ہیرو کی مانند ہیں"

رسول اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ زندگی کے تمام تر شعبہ جات کیلئے ایک مکمل نمونہ ہے لیکن ہم صرف معاملات کے حوالے سے چند مثالوں پر اکتفا کریں گے۔ لوگوں سے معاملات کرتے وقت آپ کی سیرت سے چند مثالیں مشت از خروارے کے طور پر تحریر کی جاتی ہیں:

لوگوں سے انتہائی محبت سے پیش آنا:

جہاں آپ تمام جہانوں کیلئے رحمت تھے وہاں آپ نے انفرادی سطح پر انسانیت کو خوب محبتوں سے نوازا ہے جس کی بے شمار مثالیں موجود ہیں پر مشت از خروارے کے طور پر یہاں پر ایک مثال دی جاتی ہے،

"عن أنسٍ: أن رجلاً من أهل البادية كان اسمه زاهرًا يُهدي النبي – صلَّى الله عليه وسلَّم – الهدية من البادية، فيجهِّزه النبي – صلَّى الله عليه وسلَّم – إذا أراد أن يخرج، فقال رسول الله: ((إنَّ زاهرًا باديتُنا ونحن حاضروه))، وكان رسول الله – صلَّى الله عليه وسلَّم – يحبه وكان رجلاً دميمًا، فأتاه رسول الله – صلَّى الله عليه وسلَّم – وهو يبيعُ متاعه، فاحتضنه من خلفه ولا يبصره الرجل، فقال: أرسلني، مَن هذا؟ فالتفت فعرف النبي – صلَّى الله عليه وسلَّم – فجعل لا يألو ما ألصق ظهره بصدر النبي – صلَّى الله عليه وسلَّم – حين عرَفه، وجعل رسول الله – صلَّى الله عليه وسلَّم – يقول: ((من يشتري العبدَ؟))، فقال: يا رسول الله، إذن والله تجدُني كاسدًا، فقال رسول الله – صلَّى الله عليه وسلَّم –: (لكن عند **الله** لستَ بكاسدٍ – أو قال: – لكن عند **الله** أنت غالٍ)"[5]

انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

ایک شخص دیہات سے تھے ان کا نام زاہر تھا وہ رسول اکرم کی خدمت میں گاؤں سے تحفے بھیجا کرتے تھے، اور رسول اکرم ان کو (شہر سے) ضرورت کی چیزیں دلایا کرتے تھے جب وہ جانے کا ارادہ کرتے تھے تو رسول اکرم فرمایا کرتے کہ "زاہر ہمارے دیہاتی ہیں اور ہم اس کے شہری ہیں" زاہر شکل وصورت کے خاص نہیں تھے اور رسول اکرم ان سے محبت کرتے تھے ایک دن وہ بازار میں خرید فروخت کر رہے تھے تو رسول اللہ ﷺ نے ان کو پیچھے سے دونوں ہاتھوں سے پکڑ لیا کہ وہ آپ کو دیکھ نہ پائے، زاہر کہنا لگا اے بندے مجھے چھوڑ دو، لیکن جب پیچھے مڑنے پر پتا چلا کہ رسول اکرم ﷺ ہیں تو پوری طاقت سے اپنی پشت رسول اکرم کے سینے سے لگا دی اور رسول اکرم فرمانے لگے "اس غلام کو مجھ سے کون خریدے گا؟ زاہر کہنے لگا بیچتے وقت تو مجھے آپ بہت کم قیمت پائیں گے۔ آپ نے فرمایا تم کم قیمت نہیں، اللہ کے نزدیک بہت قیمتی ہو۔

پر لطف انداز سے نیکی کی رغبت دینا:

رسول اکرم ﷺ اپنے صحابہ کرام کو انتھائی محبت اور پر لطف انداز سے نیکی کی ترغیب دلایا کرتے تھے،اس طرح کہ وہ اس نیکی کے کام کو دل سے قبول کرلیں اور آپ کی ترغیب کا انداز انتہائی پر لطف ہوتا تھا جیسا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے مسجد میں سونے پر فرمایا تھا:

**نعم العبدُ عبدُالله بن عمر لو كان يقوم من الليل))، قال سالم بن عبدالله بن عمر: فكان عبدالله بعد ذلك لا ينام من الليل إلا قليلاً.**[6]

عبداللہ بہت اچھے بندے ہیں اگر تھجد نماز کا اہتمام کرلیں،سالم بن عبداللہ بن عمر کہتے ہیں عبداللہ بعد میں بہت تھوڑا سویا کرتے تھے۔

صحابہ کی ہمت افزائی کرنا:

رسول اللہ ﷺ نیکی کے کاموں میں اپنے صحابہ کرام کی خوب ہمت افزائی فرمایا کرتے تا کہ ان کی علم اور عمل کی طرف رغبت میں اضافہ ہوا آپ ﷺ نے موسی الالاشعری رضی اللہ عنہ کی جب تلاوت سنی تو دوسرے دن فرمایا:

اگر آپ مجھے کل رات دیکھ لیتے میں آپ کی تلاوت کو خوب توجہ سے سن رہا تھا، آپ کو لحن داؤدی عطا کیا گیا ہے"

**لو رأيتَني وأنا أستمع لقراءتك البارحة، لقد أوتيتَ مزمارًا من مزامير آل دواد**[7]

اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم حسان بن ثابت جب اسلام ور رسول اکرم کے دفاع میں شاعری کرتے ہوئے مشرکین مکہ کو جواب دیتے تو رسول اللہ اکرم ان کو دعا دیتے ہوئے خوب ہمت افزائی فرماتے :

**اهجُهم ورُوحُ القُدُس معك.**

جواب دیتے رہو جبریل تمہارے ساتھ ہے۔

غیر مسلمین کے ساتھ حسن سلوک:

رسول اللہ کے حسن اخلاق کی ہی وہ طاقت تھی جس نے آپ کے اعداء کے دل بھی نرم کر دیئے تھے اور کئی لوگ حسن اخلاق سے متاثر ہر کر حلقہ بگوش اسلام ہوئے، یہاں تک کہ آپ ﷺ نے غیر مسلم کی عیادت بھی کی۔

"عیادت کرنا انسانی ہمدردی کا اظھار ہے،دین اسلام نے بیمار کی عیادت کی تاکید کی ہے تا کہ مریض سے ہمدردی کا اظھار کیا جاسکے رسول اکرم ﷺ کی سیرت مبارکہ سے یہ بالکل واضح ہے کہ آپ غیر مسلم کی بھی بیمار پرسی کرتے تھے

سیدنا انس فرماتے ہیں کہ ایک یہودی لڑکا رسول اکرم کی خدمت کیا کرتا تھا جب وہ بیمار ہو گیا تو رسول اکرم ان کی عیادت کیلئے تشریف لے گئے آپ ﷺ ان کے سرہانے بیٹھ کر اسلام کی دعوت دی تو وہ لڑکا اپنے والد کی طرف دیکھنے لگا اور رہ اپنے بچے کو کہنے لگا ابوالقاسم کی بات مان لے اس یہودی لڑکے نے اسلام قبول کر لیا رسول اکرم جب وہاں سے نکلے تو فرما رہے تھے کہ

"تمام تعریف اس اللہ کیلئے جس نے اس بچے کا جھنم سے سے بچالیا"

کاروباری معاملات میں نبوی طریقہ کار:

معیشت کے استحکام کیلئے جہاں رسول اکرم ﷺ نے کاروبار کے بہت سنہری اصول بتائے ہیں وہاں رسول اکرم ﷺ نے اپنے پیروکاروں کو غیر مسلم لوگوں کے ساتھ کاروباری تعلقات استوار کرنے کی اجازت دی ہے، یقیناً اس سے بھی کسی ملک اور قوم کی معیشت زیادہ سے زیادہ مستحکم ہو گی جس کی دلیل تحقیق مضمون کا یہ پیرا ہے:

"ذریعہ معاش کا گذران زندگی سے جزولا ینفک کا تعلق ہے لہذا دین اسلام نے غیر مسلم کے ساتھ کاروباری روابط قائم کرنے کو بھی جائز قرار دیا شرعی حدود کی پابندی کے ساتھ ان کے یہ تمام معاملات جائز ہیں، غیر مسلم سے کاروباری نوعیت کے کام بھی لئے جا سکتے ہیں اور اسی طرح ان کے پاس کاروباری نوعیت کا کام کیا بھی جا سکتا ہے جس کے دلائل یہ ہیں:

(1) رسول اللہ ﷺ نے ہجرت کے دوران بنی دیل قبیلہ سے ایک شخص کو راستے کی رہنمائی کیلئے مزدوری پر رکھا جو آپ اور ابو بکر رضی اللہ عنہ کو مدینہ کا راستہ دکھاتا رہا۔

**أن عائشة ـ رضى الله عنها ـ زوج النبي ﷺ قالت واستأجر رسول الله ﷺ وأبو بكر رجلا من بني الديل، هاديا خريتا وهو على دين كفار قريش، فدفعا إليه راحلتيهما، وواعداه غار ثور بعد ثلاث ليال براحلتيهما صبح ثلاث[8].**

"ہم سے یحییٰ بن بکیر نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے لیث نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے عقیل نے کہ ابن شہاب نے بیان کیا کہ مجھے عروہ بن زبیر نے خبر دی اور ان سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بنو دیل کے ایک ماہر راہبر سے مزدوری طے کر لی تھی۔ وہ شخص کفار قریش کے دین پر تھا۔ ان دونوں حضرات نے اپنی دونوں اونٹنیاں اس کے حوالے کر دی تھیں اور کہہ دیا تھا کہ تین راتوں کے بعد صبح سویرے ہی سواروں کے ساتھ غار ثور پر آجائے۔"

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ غیر مسلم سے اجرت پر کام لیا جا سکتا ہے۔

(2) رسول اکرم نے خیبر کی زمینیں یھودیوں کو اس شرط پر دی تھیں کہ جو بھی کاشتکاری ہو گی اس کا نصف ان کو دیا جائے گا یہ معاھدہ سیدنا ابو بکر کی خلافت کا مکمل عرصہ اور سیدنا عمر کے خلافت کے شروعاتی دور تک قائم رہا ۔[9]

(3) اسی طرح رسول اکرم ﷺ نے اپنی زرہ ایک یھودی کے پاس گروی رکھ کر ادھار میں تیس صاع جو لئے تھے۔[10]

دعوت و تبلیغ کی راہ میں رکاوٹ بننے والے معاملات کا حل:

رسول اکرم ﷺ ہر خطا اور غلطی سے معصوم تھے، لیکن اس دعوت و تبلیغ کے میدان میں اگر آپ کو یہ محسوس ہوا کہ شیطان لوگوں کے دلوں میں آپ کیلئے وساوس پیدا کر دے گا تو رسول اکرم ﷺ نے اس قسم کے وساوس کو بھی ختم کیا تاکہ مدعووین آپ کیلئے کسی قسم کی شک وشبہ کا تصور بھی نہ کر سکیں۔ جیسا کہ حدیث میں آتا ہے کہ

كان النبي ﷺ معتكفا فأتيته أزوره ليلا فحدثته ثم قمت لأنقلب فقام معي ليقلبني وكان مسكنها في دار أسامة بن زيد فمر رجلان من الأنصار فلما رأيا النبي ﷺ أسرعا فقال النبي ﷺ على رسلكما إنها صفية بنت حيي فقالا سبحان الله يا رسول الله قال إن الشيطان يجري من الإنسان مجرى الدم وإني خشيت أن يقذف في قلوبكما شرا أو قال شيئا[11]

صفیہ رضی اللہ عنھا فرماتی ہیں کہ وہ ایک دفعہ رسول اکرم سے ملنے مسجد میں آئیں آپ ﷺ مسجد میں اعتکاف کئے ہوتے تھے، آپ ﷺ سے باتیں کی اور پھر اٹھی تو آپ بھی میرے ساتھ کھڑے ہوئے۔ صفیہ کی رہائش گاہ محلہ اسامہ بن زید میں تھی وہاں سے دو انصاری گذرے جب انہوں نے رسول اکرم کو دیکھا تو تیز چلنے لگے، رسول اکرم ﷺ نے ان کو فرمایا یہ صفیہ ہیں تو وہ کہنے لگے، سبحان اللہ اے اللہ کے رسول! ( ہم آپ پر شک کریں گے )

رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ شیطان انسان میں ایسے گردش کرتا ہے جیسے خون گردش کرتا ہے مجھے یہ ڈر تھا کہیں تمہارے دلوں میں کوئی براوسوسہ نہ ڈال دے۔

یہاں رسول اکرم ! ﷺ نے دونوں صحابہ کرام کو انتہائی اچھے انداز میں سمجھایا اور پیدا ہونے والی غلط فہمی کا پہلے ہی خاتمہ کر دیا

یہاں پر زندگی کے کچھ معاملات کی صرف چند مثالیں پیش کی گئیں ہیں جن سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے زندگی کے تمام معاملات کو انتھائی حکیمانہ انداز میں حل فرمایا، اور آپ ﷺ کی سیرت ہمارے لئے مشعل راہ ہے ہم زندگی کے تمام مسائل میں اسی پر حکمت طریقے سے رہنمائی لیتے ہوئے زندگی گذاریں گے تو یقینا ہماری دنیا و آخرت میں نجات کا ذریعہ ہو گا۔

خاتمۃالبحث:

یقینارسول ﷺ کی سیرت رہتی دنیاکیلئے ایک کامل نمونہ ہے، ہدایات وحکمت کوایسابہتاہواچشمہ ہے جس سے سیر اب ہونے والے قافلے دنیابھر میں امن ، محبت کی خوشبو پھیلاتے رہیں گے ، یہ ایسامنبع ہے جو کبھی خشک نہیں ہوگا، آپ ﷺ کی سیرت میں زندگی کے تمام شعبہ جات کی رہنمائی موجود ہے، جس میں امن وصلح کی کرنیں بھی ہیں تو حکمت ومصلحت کے پر سکون جلوے بھی ہیں، جس میں عفوودر گزر، ریاضت، عبادت، جود وسخاکاایسانور ہے جس نے اہل دنیاکوہدایت سے منور کردیا۔آپ ﷺ کی سیرت ایک ایساسراج منیر ہے جو قیامت تک اس دنیاکوروشن رکھے گا۔

## مراجع وحواشی

[1] القرآن 21:20

[2] خطباتِ مدراس، ص١٦، سید سلیمان ندوی، زکریا بک ڈپو دیوبند ١٩٩٦ء۔

[3] نعیم صدیقی، محسنِ انسانیت، مرکزی مکتبہ اسلامی ١٩٩٥ء۔

[4] Borsworth Smith , 1874, cited by Rahman, 1981, p. 183

[5] رواه أحمد (12669)، وقال شعيب الأرناءوط: إسناده صحيح على شرط الشيخين

[6] البخاري 1121، 3738، مسلم 2479.

[7] مسلم (1322) والبخاري (4660)

[8] صحیح بخاری ، کتاب الاجارة، حدیث نمبر: 2264

[9] صحیح البخاری کتاب الحرث والمزارعة حدیث نمبر: 2328

[10] صحیح البخاری، کتاب الاستقراض حدیث نمبر 2386

[11] صحیح مسلم کتاب السلام باب بیان أنہ یستحب لمن رئی خالیا بامرأة وکانت زوجتہ أو محرما لہ أن یقول ھذہ فلانة لیدفع ظن السوء بہ حدیث نمبر 2175، صحيح البخاري-الاعتكاف (1930)، صحيح البخاري-الاعتكاف (1933)، صحيح البخاري-الاعتكاف (1934)، صحيح البخاري-فرض الخمس (2934)، صحيح البخاري-بدء الخلق (3107)، صحيح البخاري-الأدب (5865)، صحيح البخاري-الأحكام (6750)، سنن أبي داود-الصوم (2470)، سنن أبي داود-الأدب (4994)، سنن ابن ماجه-الصيام (1779)، مسند أحمد-باقي مسند الأنصار (337/6)

AUSTRALIAN JOURNAL OF HUMANITIES AND ISLAMIC STUDIES RESEARCH (AJHISR)
Vol.2, Issue 1, Jan-16 to Jul-16

# URDU –ROLE OF MADRISAH DAR-UR-RASHAD IN THE SPIRITUAL, EDUCATIONAL AND LITERARY HISTORY OF SINDH

# سندھ کی دینی ،علمی اور ادبی تاریخ میں مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو کا کردار– URDU

Abdul Aziz Nuhrio
Government Sachal Sarmast Arts and Commerce College, Pakistan

Saifullah Bhutto
Quaid-e- Awam university of Engineering, Science and Technology, Pakistan

**ABSTRACT:**

People of Sindh came in contact with Quran and Hadith and the universal message of Islam through the great Muslim scholars who frequently came here to preach the holy message which later laid the foundation of Islamic state in the region. The schools built by the scholars and 'Muhadditheen' of Sindh in Debal and Mansoorah earned a worldwide fame. It was because of such great religious institutions that Mansoorah was named as "Baghdad-e-Sani" (the second Baghdad) as it re-established the scholarly glory that Baghadad was once lit with. Despite subsequent upheavals in the following times, many individuals and families stoodout as the torch-bearers of the the spiritual upbringing and Islamic learning. The services of the Rashdi family are indeed unforgetable in this regard. This family produced a number of renowned experts in the fields of learning and literature. They blessed the whole region with their invaluable services. The religious and educational services of Rashdi family in Pir Thando area are believed to be the glowing annals of history. Pir Rashid-ud-Din Shah Rashdi laid the foundations of a small madirsah in the village called Pir Jhando. He appointed Qazi Abdul Ghani Keerio of Khadher and Qazi Fateh Muhammad Nizamani from Tando Qaiser for the education and guidance of his offsprings. As a result, his son Syed Rushdullah Shah turned out as an eminent scholar. He later invited Molana Ubedullah Sindhi form Amrot Sharif in 1901 and laid the foundation of the Madirsah 'Dar-ur-Rashad' and established an Islamic library full of unique and precious books brought form all corners of the world. Molana Ubedullah Sindhi was appointed as a headmaster of this institute. Molana Najam-ud-Din from Jhellum, Molana Muhammad Ahmadani Laghari and Molana Abdullah Laghari etc started working as teachers. Because of its good governanace by these eminent scholars, this Madirsah attracted students form far and wide. Molana Mehmoodul Hassan Deobandi, Molana Ashraf Ali Thanvi and the vice chancellor of Aligarh University Dr. Ziauddin were requested to visit the institute and provide their valuable suggesztions regarding the institute and the examination processes. At the graduation of first batch, a convention was organized on September 12, 1910. Shaikh Hussain bin Mohsin Ansari Yamani was the Chief Guest on the ocassion. The Madrisah Dar-ur-Rashad kept thriving and continued adding value to the community. The scholars who graduated form this 'madrisah' opened other institutes of this kind in their native areas and prmoted the cause. One candle lit many others. The founder of madrisah Dar-ul-Huda Therhi, Habibullah Memon, son of Qazi Abdullah, was also a graduate of this

Madrisah. Madrisah Dar-ur-Rashad can justly be entitled as the “Umm-ul-Madaris” (Mother of Madrisahs).

**Keywords:** Dar ul Irshad, Baghdad e Sani, Madrasa, Islamic Education, Sindh

برصغیر پاک وہند میں اسلام کا آفاقی پیغام باب الاسلام سندھ کے ذریعے پہنچا اور پھیلا۔ ۹۳ھ میں محمد بن قاسم ثقفی کے ہاتھوں سندھ کا علاقہ فتح ہوا اور اسلامی سلطنت کی بنیاد رکھی گئی۔ یہاں تابعین اور تبع تابعین بھی تشریف لائے، جن میں موسیٰ بن یعقوب ثقفی، اسرائیل بن موسیٰ بصری، یزید بن ابی کبشہ دمشقی، ربیع بن صبیح، مکحول بن عبداللہ شامی، عبدالرحمٰن اوزاعی اور ابو معشر نجیح بن عبدالرحمٰن سندھی خصوصی طور پر قابلِ ذکر ہیں، جن کے درس وتدریس کے ذریعے یہاں کے باشندوں کا تعلق براہِ راست کتاب وسنت سے ہوا۔

اہلِ عرب کو علم حدیث اور اس کی اشاعت سے خاص دلچسپی رہی ہے۔ اس لئے وہ جہاں بھی پہنچے وہاں قرآن اور حدیث کی درسگاہیں قائم ہوئیں۔ سندھ میں منصورہ اور دیبل کی اسلامی ریاستوں میں سندھی علماء اور محدثین کی قائم کردہ درسگاہیں عالمی شہرت رکھتی ہیں، جہاں سے مشہور علماء اور حدیث کے ماہرین پیدا ہوئے، جنہوں نے خدمتِ حدیث میں بڑی شہرت حاصل کی۔ خود عرب کے لوگ بھی ان سے علم حاصل کرنے کیلئے سندھ تشریف لائے تھے۔ مؤرخینِ سندھ کے علماء کے مقام ومرتبہ اور ان کی علمی خدمات کا اعتراف کرتے ہیں اور ان کی زبان دانی پر خراجِ تحسین پیش کرتے ہیں۔ مشہور محدث علامہ ابو سعد عبدالکریم سمعانی نے اپنی مایہ ناز کتاب "الانساب" میں ان سندھی علماء ومحدثین کا ذکر کیا ہے، جنہوں نے دیبل اور منصورہ میں بڑے مدارس ومکاتب قائم کیے۔ سندھ کی تخت گاہ "منصورہ" کا بنیاد عربوں نے رکھا تھا جس کو علمی فیض، دینی مدرسوں اور خصوصًا علم حدیث کی تعلیم کے لحاظ سے بغدادِ ثانی کہا جاتا تھا۔

دیبل اور منصورہ کی اسلامی ریاستوں کے اختتام کے بعد رفتہ رفتہ محدثین اور علمِ حدیث کے علمبرداروں کی آمد ورفت کم ہوتی گئی اور علمی فیض کا سلسلہ جاری نہ رہ سکا۔ لیکن ان نامساعد حالات کے باوجود کئی ایسی ہستیاں اور خاندان نظر آتے ہیں، جنہوں نے علم کا چراغ روشن کیے رکھا۔

اسی طرح سرزمینِ سندھ میں راشدی خانوادہ کی علمی ادبی خدمات بھی ہرگز نظرانداز نہیں کی جاسکتیں۔ اس مایہ ناز خاندان نے علم وادب کے ہر پہلو مثلًا تاریخ، سیرت، رجال، حدیث، فقہ، لغت، حکمت، فلسفہ، تفسیر، ادب، علم العروض اور شعر میں مستند اور مانے ہوئے ماہر پیدا کیے، جنہوں نے پوری سندھ کو فیضیاب کیا۔ اس خاندان کو سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ اور شاہ اسماعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے قافلہ مجاہدین کی میزبانی کا بھی شرف حاصل ہے۔

راشدی خاندان کے مورثِ اعلیٰ سید محمد راشد شاہ المعروف روضے دھنی رحمۃ اللہ علیہ ہیں، جن کی طرف یہ خاندان منسوب ہے۔ انہوں نے اپنے بیٹے سید صبغت اللہ شاہ (اول) کو دستار یعنی "پگ" عطا کی، اس لئے ان کی اولاد پیر پگارو کہلائی۔ دوسرے بیٹے سید محمد یاسین شاہ کو "جھنڈا" عنایت کیا، جس کی وجہ سے ان کی اولاد جھنڈے والے کہلاتی ہے۔ اس طرح یہ خاندان دو حصوں میں منقسم ہوگیا۔

سندھ میں قرآن اور حدیث کی دینی اہمیت کو واضح کرنے، شرک وبدعت کے خلاف جہاد اور علم کی شمع فروزاں کرنے میں جھنڈائی خاندان کی خدمات قابلِ ذکر اور تاریخ کا حصہ ہیں۔

مشہور محقق اور تاریخدان پیر حسام الدین راشدی لکھتے ہیں:

"پیر سائیں روضے والے رحمۃ اللہ علیہ کے دوسرے فرزند پیر محمد یاسین کی اولاد کو جھنڈے والی شاخ کہا جاتا ہے......... اس خاندان کے بڑوں نے علوم

دینی، خاص طرح حدیث کی لافانی خدمت کی اور ایک عظیم الشان خطی کتابوں کا نادر کتب خانہ قائم کیا، جس کے قلمی نسخوں کی شہرت پورے عالمِ اسلام میں آج تک قائم ہے۔"(1)

سید محمد یاسین شاہ جھنڈے والے اوّل کے فرزند سید رشید الدین شاہ راشدی بیعت دھنی نے اپنے گاؤں "پیر جھنڈو" (نزد نیو سعید آباد) میں چھوٹے پیمانے پر دینی مدرسہ کا بنیاد رکھا، جہاں طلبہ کو قرآن مجید حفظ کروانے کے ساتھ ترجمہ بھی پڑھایا جاتا تھا۔اس مدرسہ کے اثر کی وجہ سے ارد گرد کے قصبوں میں بھی چھوٹے بڑے کئی مدرسے کھلے اور دینی تعلیم کا چرچا بلند ہوا۔ پیر صاحب کو اپنی اولاد کی تعلیم کا بھی بیحد فکر تھا۔اس لئے وقت کے بڑے بڑے علماء کو بلا کر اپنے بیٹوں کی تعلیم کا انتظام کیا، جن میں قاضی عبدالغنی کیریو کھڈھری اور مولانا قاضی فتح محمد نظامانی ٹنڈو قیصر والے قابلِ ذکر ہیں۔ان کوششوں کے نتیجہ میں ان کے بڑے فرزند سید رشداللہ شاہ چوٹی کے عالم بن گئے اور دوسروں نے بھی بہتر تعلیم حاصل کی۔

پیر رشداللہ شاہ نے شروع میں قرآن مجید اور مروجہ فارسی خواہ عربی کی ابتدائی کتب قاضی عبدالغنی کیریو کے پاس پڑھیں۔اس کے بعد عربی کی باقی کتب کی تکمیل قاضی فتح محمد نظامانی کے پاس کی جو اپنے وقت کے بڑے جید عالم اور خوشنویس بھی تھی۔اسی اثنا میں مولانا عبیداللہ سندھی کے پیر جھنڈو میں آمد کے دوران حدیث کی کچھ کتابیں اُن سے پڑھیں۔

پیر رشید الدین شاہ نے مدرسہ کے ساتھ دینی لائبریری کا بھی انتظام کیا،اس لئے ان کے پاس بڑے بڑے علماء،اسکالرز اور بزرگوں کی آمد ورفت رہتی تھی۔ مولانا عبیداللہ سندھی بھی کبھی کبھی امروٹ شریف تحصیل گڑھی یاسین سے تشریف لاکر ان کی علمی مجالس میں شرکت کرتے تھے۔ مطلب اسی طرح ہمیشہ علمی بزم آرائی عروج پر رہتی تھی۔

مولانا مفتی عبدالقادر لغاری مولانا عبیداللہ سندھی کی پیر جھنڈو آمد کا ذکر اس طرح کرتے ہیں:

"مولانا صاحب کو مطالعہ کا زیادہ شوق تھا۔ جب انہیں علم ہوا کہ گوٹھ پیر جھنڈہ تحصیل ہالا ضلع حیدرآباد میں پیر سائیں محمد راشد شاہ روضے دھنی کے پوتے پیر رشید الدین شاہ عرف بیعت دھنی موجود ہیں اور بڑے خدار سیدہ بزرگ ہیں اور ان کے پاس ایک نایاب کتب خانہ بھی موجود ہے،اس وقت مولانا کو مطالعہ کے شوق نے اس طرف آنے کیلئے مجبور کیا۔ رُک اسٹیشن سے ریل گاڑی میں سوار ہو کر سرھاڑی اسٹیشن پر اترے اور وہاں سے 12 میل پیدل سفر کر کے رات کو کسی وقت آکر پیر جھنڈو کی مسجد شریف میں سو گئے۔ صبح پیر سائیں رشید الدین صاحب العلم الثالث اور ان کے فرزند مولانا رشداللہ شاہ سے ملے اور اپنا علمی مدعا پیش کیا۔ پھر بزرگوں نے کھلے دل سے مولانا صاحب کو کتب خانہ دیکھنے اور مطالعہ کرنے کی اجازت دے دی۔ اگر مولانا صاحب مطالعہ کیلئے کوئی کتاب لے جانے کی اجازت مانگتے تھے تو بھی ان کو امروٹ شریف تک کتاب لے جانے کی اجازت دیتے تھے۔ جب بھی مجلس میں بیٹھتے تھے تو علمی گفتگو اور سلوک و معرفت کی باتیں ہوتی تھیں۔ مولانا بھی امروٹ شریف سے پیر جھنڈو آتے رہتے تھے۔"(2)

مولانا عبیداللہ سندھی اس طرح رقمطراز ہیں کہ:

"مولانا رشید الدین صاحب العلم الثالث کی صحبت سے مستفید ہوا۔ میں نے ان کی کرامتیں دیکھیں۔ ذکر اسماء الحسنیٰ میں نے انہیں سے سیکھا۔ وہ دعوت و توحید وجہاد کے مجدد تھے۔ پھر حضرت مولانا ابوالتراب رشداللہ صاحب العلم الرابع سے علمی صحبتیں رہیں۔ وہ علم حدیث کے بڑے جیّد عالم اور صاحبِ تصنیف تھے۔ان کے ساتھ قاضی فتح محمد کی علمی صحبت بھی ہمیشہ یاد رہے گی۔"(3)

پیر رشید الدین شاہ صاحب کے وقت میں مدرسہ میں قرآن کریم کی تعلیم کیلئے دو مشہور اساتذہ کرام حافظ محراب شر بلوچ اور حافظ محمد امین مُتوہ کچھ بُھج والے مقرر تھے۔

پیر رشید الدین شاہ ۱۳۱۷ھ میں وفات پا گئے، لیکن ان کے بعد بھی مولانا عبید اللہ سندھی نے پیر جھنڈو آنے کا سلسلہ منقطع نہیں کیا۔

پیر رشد اللہ شاہ کو خیال آیا کہ ناظرہ اور حفظ قرآن کا مدرسہ تو حضرت بیعت دھنی کا شروع کیا ہوا ہے جس سے سینکڑوں حفاظ اور ہزاروں طلبہ ناظرہ قرآن کریم پڑھ کر مختلف علاقوں میں سلسلۂ تعلیم شروع کر چکے ہیں۔ کیوں نہ ایسا مدرسہ قائم کیا جائے جس میں علومِ اسلامیہ پڑھائی جائیں، تاکہ مسلمان قرآن پاک اور حدیث شریف کو سمجھ کر اسلام کی خدمت کر سکیں۔ یہ ارادہ کر کے مولانا عبید اللہ سندھی کو امروٹ شریف سے بلا کر مدرسہ کے بابت مشورہ کیا۔ مولانا عبید اللہ کو تعلیم دینے کا بہت زیادہ شوق تھا، مگر ان کی طبیعت کے موافق انہیں کوئی مناسب جگہ نہیں مل رہی تھی۔ یہاں پیر جھنڈو میں مطالعہ کیلئے آنے جانے اور علمی مجالس کی وجہ سے قلبی تعلق بھی قائم تھا۔ اس لئے مدرسہ قائم کرنے کا مشورہ قبول کر کے مدرسہ کی نگرانی، انتظام اور اہتمام کا کام اپنے ذمہ لیا۔ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کر کے مولانا سید رشد اللہ شاہ راشدی اور مولانا عبید اللہ سندھی نے ماہ رجب ۱۳۱۹ھ مطابق 1901ء بروز جمعرات مدرسہ کا افتتاح کیا اور مدرسہ کا نام "مدرسہ عربیہ اسلامیہ دار الرشاد" رکھا۔ سندھ کی تاریخ میں یہ اوّل دینی درسگاہ شمار ہوتی ہے۔

مولانا عبید اللہ صاحب فرماتے ہیں کہ مدرسہ شروع کرتے وقت پیر صاحب کے خاندان کی مستورات نے اپنے سونے کے زیورات تک دے کر مدرسہ کی مدد کی۔ مدرسہ میں جو پہلے اساتذہ کرام مقرر کیے گئے، وہ حسبِ ذیل ہیں:

1. مولانا عبید اللہ صاحب صدر مدرس اور مہتمم مدرسہ دار الرشاد
2. مولانا نجم الدین صاحب ڈھریالہ ضلع جہلم والے مدرس ثانی
3. مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری ڈیرہ غازی خان والے استاذ الکل مدرس ثالث
4. مولانا عبد اللہ صاحب لغاری مدرس رابع
5. حافظ امین محمد صاحب متوہ کچھ بُھج والے
6. مولانا محمد امیر صاحب جھنگ ضلع پنجاب

مولانا عبد اللہ لغاری کو فارسی پڑھانے کیلئے مقرر کیا گیا اور باورچی خانہ کا انتظام بھی ان کے سپرد کیا گیا۔ مولانا عبید اللہ صاحب کے زیرِ اہتمام مدرسہ دار الرشاد اپنی تعلیمی اور انتظامی بہتری کی وجہ سے اتنا مشہور ہوا کہ بڑے بڑے علماء دور دراز سے دار الرشاد کا نام سُن کر اس کا ملاحظہ کرنے کیلئے آتے تھے۔ مثلاً مولانا شیخ الہند محمود الحسن صدر مدرس دار العلوم دیوبند، حضرت مولانا اشرف علی تھانوی، ڈاکٹر ضیاء الدین وائیس چانسلر علی گڑھ یونیورسٹی اور مولانا محمد میاں ناظم جمعیت علماء ہند بھی مدرسہ کے ملاحظہ اور پیر صاحب سے ملاقات کیلئے تشریف لائے تھے۔ علاوہ ازیں حضرت مولانا غلام محمد صاحب صدر مدرس مدرسہ نعمانیہ لاہور کو خصوصی طور پر طلبہ کے امتحان کیلئے بلایا گیا۔

آٹھ دس سالوں کی تعلیم کے بعد 12 ستمبر 1910ء مطابق شعبان ۱۳۲۷ھ فارغ التحصیل طلباء کی دستار بندی کیلئے ایک جلسہ منعقد ہوا، جس کی صدارت مولانا شیخ حسین بن محسن انصاری الیمانی قاضی ریاست بھوپال نے کی، جو علامہ نواب صدیق حسن خان بھوپالی کے استاد تھے اور علامہ قاضی محمد بن علی شوکانی الیمانی مصنف "نیل الاوطار شرح منتقی الاخبار" کے بیٹے صفی الدین احمد کے شاگرد تھے۔ ان کو فتح الباری شرح صحیح بخاری کی چودہ جلدیں برزبان یاد تھیں۔[4]

ان کے پیر جھنڈو آنے کا ذکر پیر رشد اللہ شاہ کے پوتے مولانا پیر وہب اللہ شاہ ولد ضیاء الدین شاہ اس طرح کرتے ہیں:

"معلوم ہو کہ مذکورہ شیخ علامہ شوکانی کے فرزند کے شاگرد تھے، جیسے سندوں سے واضح ہے۔ انہیں نواب صدیق حسن خان نے یمن سے بلا کر اپنے شہر بھوپال بڑی عزت و تکریم کے ساتھ رکھا۔ مرحوم نواب صاحب کو حدیث کے علم کے ساتھ زیادہ محبت اور شوق تھا۔ انہوں نے بھی مذکورہ شیخ سے حدیث کا

علم اور اجازتیں حاصل کی تھیں۔ ہمارے جد امجد قدس سرہ کی مرحوم نواب صاحب کے ساتھ مسلسل خط و کتابت رہتی تھی......... پھر ہمارے جد امجد قدس سرہ کو خیال آیا کہ تیرہویں صدی ہجری کے آخری دور میں احمد بن محمد بن علی شوکانی حدیث کے حافظ و مفسر گذرے ہیں، جن کی علمِ حدیث میں سند کا سلسلہ حافظ ابن حجر رحمۃاللہ علیہ سے ملتا ہے۔ان کی حدیث کی سند بالا جازۃ حاصل کی جائے۔آپ نے مذکورہ شیخ کو اپنے گاؤں آنے کی دعوت دی۔ پیرانہ سالی کے باوجود انہوں نے "پیر جھنڈو" آنے کی دعوت قبول کی۔ان کے تشریف لانے والے دن جد امجد قدس سرہ بذاتِ خود سرہاڑی اسٹیشن پہنچے۔گاڑی کے پہنچنے سے پہلے آپ نے اسٹیشن ماسٹر کو کہا کہ "ہمارا ایک معمر اور معزز عالم گاڑی میں آنے والا ہے،اس لئے گاڑی کی روانگی میں جلدی نہ کی جائے۔"اس نے کہا آپ فکر نہ کریں، مہمان کو آرام سے اتاریں گے۔جب گاڑی پورے وقت پر اسٹیشن پہنچی تو آپ نے خود فرسٹ کلاس کے ڈبہ میں چڑھ کر شیخ صاحب کو گاڑی سے اتارا، تب تک گاڑی کھڑی رہی۔ شیخ صاحب عربی لباس میں ملبوس تھے۔آپ نے شیخ صاحب کی سواری کیلئے ایک اونٹ تیار کرایا تھا۔آپ نے شیخ صاحب کو اونٹ کے پچھلے خانے میں بٹھایا اور خود اگلے خانے میں بیٹھے،اس لئے کہ اونٹ سواروں کی عادت تھی کہ اونٹ چلاتے وقت زبان سے خوامخواہ بیہودہ الفاظ نکالتے ہیں۔اس لئے شیخ صاحب کے ادب کی وجہ سے آپ خود سوار بنے۔اس طرح شیخ صاحب کو لے کر خیریت سے درگاہ شریف (پیر جھنڈو) پہنچے۔[5]

اس جلسہ میں مندرجہ ذیل علماء کی دستار بندی ہوئی:

1. پیر ضیاءالدین شاہ ولد پیر رشد اللہ شاہ
2. مولانا محمد اکرم صاحب انصاری ہالائی
3. مولانا محمد الیاس جمالی کھتیر و تحصیل ہالا
4. مولوی ابوالحسن درس ہو تھی مشائخ نزد ٹنڈو آدم
5. مولوی جان محمد درس ہو تھی مشائخ نزد ٹنڈو آدم

علامہ حسین بن محسن انصاری نے ان فارغ التحصیل علماء کو سندیں عنایت کیں۔علاوہ ازیں پیر رشد اللہ شاہ، ان کی اولاد اور ہمعصر علماء کرام کو حدیث پاک کی عام اجازت دی۔اس جلسہ میں مولانا محمد لغاری نے ایک عربی نظم پڑھی، جس کی پہلی اور آخری مصرع اس طرح ہے:

**اذاکان الرشید دلیل قوم - سیھد یھم الیٰ دار الرشاد**

**ایاملک الملوک لک البقاء - آدم آبق الیٰ یوم التناد**

اس جلسہ کے بعد مولانا نجم الدین صاحب نے مدرسہ دار الرشاد سے اجازت لے کر اورینٹل کالج لاہور میں جا کر ملازمت اختیار کی۔

سنہ ۱۳۲۷ھ مطابق 1910ء رمضان شریف کے بعد مدرسہ عالیہ میں مندرجہ ذیل اساتذہ کرام تعلیم دینے کیلئے مقرر کیے گئے:

1. مولانا عبیداللہ صاحب صدر مدرس اور مہتمم مدرسہ دار الرشاد
2. مولانا محمد صاحب لغاری صدر مدرس
3. مولانا خدابخش (مصنف ارشاد الصرف)
4. مولانا محمد اکرم صاحب انصاری ہالائی (شارح ارشاد الصرف)
5. مولانا احمد علی صاحب لاہوری
6. مولانا محمد الیاس صاحب جمالی

7. حافظ امین محمد صاحب متوہ
8. ڈاکٹر مولوی محمد علی شاہ انگریزی کے استاد

مولانا عبداللہ لغاری صاحب کو سفارت (چندہ جمع کرنے) کا کام سپرد کیا گیا۔ مولانا محمد الیاس جمالی کو طلبہ کی خوراک کا انتظام سپرد ہوا اور مولانا محمد الیاس جمالی صاحب ایک اہل اللہ بزرگ اور اپنے اساتذہ کا بیحد فرمانبردار اور مدرسہ کا سچا خدمتگار ثابت ہوا۔ مولانا عبیداللہ صاحب سندھی مہتمم مدرسہ مہینہ کی تکمیل پر اساتذہ اور ملازمین کو تنخواہیں ادا کرتے تھے اور مولانا محمد الیاس صاحب کو مدرسہ کے اخراجات کیلئے پیسے دیتے تھے۔ بسا اوقات پیسے نہ ہونے کی صورت میں مولانا محمد الیاس مرحوم اپنی بیوی کے زیورات تک گروی رکھ کر مدرسہ کے طلبہ کیلئے آٹا خریدتے تھے۔ ان دنوں آٹا سرھاڑی اسٹیشن سے لاتے تھے، جو پیر جھنڈو سے بارہ میل کی مسافت پر تھا یا شہداد پور سے لاتے تھے جو پیر جھنڈو سے بیس میل دور تھا، چونکہ اس وقت نیو سعید آباد ایک چھوٹا سا قصبہ تھا اور سارا سامان مل نہیں سکتا تھا۔

ماہ شعبان ۱۳۲۸ھ مدرسہ کی سالانہ چھٹی ہوئی۔ رمضان شریف کے بعد مولانا محمد علی شاہ سرکاری ملازمت ملنے پر پتھورو میں ہیڈ ماسٹر بن گئے۔ اس لئے قاضی عبدالرزاق روہڑی والے کا انگریزی پڑھانے کیلئے تقرر ہوا۔ ان کے ساتھ ماستر خیر محمد سو لنگی جوہی والے حساب وغیرہ سکھانے کیلئے مقرر کیے گئے تھے۔

ماہ رجب ۱۳۲۹ھ میں مولانا عبیداللہ مدرسہ میں موجود نہیں تھے۔ مدرسہ کے طلبہ کا آپس میں معمولی اختلاف ہوا، جس کے نتیجہ میں پیر صاحب نے ایک طالبِ علم کو گاؤں سے چلے جانے کا حکم دیا اور وہ پیر جھنڈو چھوڑ کر چلے گئے۔ وہ طالب علم امروٹ شریف والے بزرگ کے بھتیجے تھے۔ جب مولانا عبیداللہ صاحب سفر سے لوٹے اور انہیں اس بات کا علم ہوا تو بہت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ تعلیمی سال کا اختتام تھا۔ ماہ شعبان میں مدرسہ کی سالانہ چھٹی ویسے ہوتی ہے، ہمارے آنے تک یہ معاملہ مہمل کیا جاتا۔ مدرسہ کا معاملہ تھا اور یہ فیصلہ ہمیں کرنا تھا نہ کہ پیر صاحب کو، کیونکہ پیر صاحب گاؤں کے مالک ہیں، گاؤں کے مکینوں اور جماعت کا فیصلہ ان کے اختیار میں ہے لیکن مدرسہ میں ان کو مداخلت نہ کرنی چاہئے تھی۔ اس لئے وہ شعبان ۱۳۲۹ھ میں مدرسہ سے مستعفی ہو گئے۔ پھر پیر رشداللہ شاہ نے ان کے مدرسہ میں رہنے کیلئے بہت اصرار کیا تو مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری کو مدرسہ میں بٹھایا اور پیر صاحب سے کہا کہ ان کی خدمت کرتے رہیں گے تو مدرسہ قائم رہے گا، آپ کو عبیداللہ کی کمی محسوس نہیں ہوگی۔

پھر مولانا عبیداللہ سندھی صاحب، مولانا عبداللہ لغاری، مولانا احمد علی لاہوری، مولوی محمد صالح واڈھو کنڈیارو والے اور قاضی عبدالرزاق کو اپنے ساتھ نواب شاہ لے گئے۔ وہاں پر "دارالرشاد" ہی کے نام سے نیا مدرسہ کھولا، لیکن تھوڑے ہی عرصہ میں شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندی کے طلب کرنے پر دیوبند چلے گئے، لیکن دوسرے علماء کچھ سالوں تک پھر بھی پڑھاتے رہے۔ پیر جھنڈو میں مولانا محمد صاحب لغاری، مولانا محمد اکرم صاحب انصاری، مولوی محمد الیاس جمالی اور حافظ امین محمد متوہ باقی رہ گئے۔ ماہ شوال ۱۳۲۹ھ میں تعلیم کا آغاز ہوا اور دور دراز سے طلبہ تعلیم حاصل کرنے کیلئے آنے لگے۔ سندھ، پنجاب اور بلوچستان تک مدرسہ عالیہ دارالرشاد کی شہرت ہو گئی تھی۔ اس وقت تعلیم وتدریس کیلئے مندرجہ ذیل اساتذہ کرام مقرر کیے گئے:

1. مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری استاذ الکل ڈیرہ غازی والے صدر مدرس اور مہتمم مدرسہ دارالرشاد
2. مولوی خدا بخش صاحب مصنف ارشاد الصرف مدرس دوم
3. مولوی محمد اکرم صاحب انصاری ہالائی مدرس سوم
4. مولوی محمد الیاس جمالی مدرس چہارم
5. حافظ محمد امین صاحب متوہ معلم القرآن

مدرسہ میں پورا سال نہایت محنت شاقہ اور جانفشانی سے تعلیم دی گئی۔ ماہ شعبان ۱۳۳۰ھ میں حسب دستور مدرسہ کی سالانہ چھٹیاں ہوئیں۔ اسی دوران

مولانا محمد الیاس جمالی وفات پاگئے ،اِنَّالِلّٰہِ وَاِنَّااِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ.

ماہ شوال 1330ھ میں پھر تعلیم شروع ہوئی اور مندرجہ ذیل اساتذہ کرام تعلیم دینے کی غرض سے مقرر ہوئے:

1. مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری صدر مدرس اور مہتمم
2. مولانا خدابخش صاحب مصنف ارشادالصرف
3. مولانا محمد اکرم صاحب انصاری محشی ارشادالصرف
4. حافظ محمد امین صاحب متوہ کچھی معلم القرآن

اس سال بھی اساتذہ کرام نے پوری محنت سے پڑھایا۔ماہ شعبان ۱۳۳۱ھ میں مدرسہ کی سالانہ چھٹی ہوئی۔ماہ رمضان کے بعد شوال ۱۳۳۱ھ میں تعلیم کا پھر سے آغاز ہوااور مندرجہ ذیل علماء کرام کا تقرر عمل میں آیا:

1. مولانا محمد صاحب صدر مدرس
2. مولانا محمد اکرم صاحب انصاری مہتمم اور مدرس مدرسہ
3. مولانا الٰہی بخش صاحب ریاست بہاولپور
4. حافظ محمد امین صاحب متوہ کچھی

کچھ وقت کیلئے مولوی بہاؤالدین صاحب ڈیرہ غازی خان والے اور مولوی نور محمد صاحب انڈھڑ داماد مولانا حماداللہ صاحب ہالیجوی پنو عاقل والے بھی تعلیم دینے کیلئے تشریف لائے تھے۔سال کے اختتام پر ماہ شعبان ۱۳۳۲ھ مطابق 19 جولائی 1914ء پر مندرجہ ذیل علماء کرام کی دستار بندی ہوئی:

1. مولانا سید عبداللہ صاحب سر بازی(مکران،ایران)
2. مولانا قاضی حبیب اللہ میمن ٹیڑھی خیر پور میرس(بانی مدرسہ دارالہدیٰ ٹھیڑھی)
3. مولانا عبدالحیٔ صاحب نوحانی کنگور وشاخ نزڈ گری

ماہ شوال ۱۳۳۲ھ میں تعلیم شروع ہوئی اور مندرجہ ذیل اساتذہ کا تقرر ہوا:

1. مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری صدر مدرس
2. مولانا محمد اکرم صاحب انصاری ہالائی
3. مولانا عبداللہ صاحب لغاری مہتمم مدرسہ دارالرشاد
4. مولانا ولی محمد صاحب حاجی پوری ڈیرہ غازی خان والے

مولانا عبیداللہ سندھی کو ان کے استاد شیخ الہند مولانا محمود الحسن صاحب صدر مدرس دارالعلوم دیوبند نے کابل کی طرف ہجرت کر کے جانے کا حکم دے دیا تھا۔اس لئے وہ جھنڈے والے پیر صاحبان سے الوداعی ملاقات کیلئے ۱۳۳۳ھ مطابق 1915ء میں پیر جھنڈو تشریف فرماہوئے اور دوماہ تک قیام کیا۔آپ مسجد کے بالاخانہ میں رہتے تھے۔کبھی کبھار طلبہ کو بلا کر سبق بھی پڑھاتے تھے۔اس عرصہ میں جو شخصیات مولانا سندھی سے ملاقات کیلئے تشریف لائیں،وہ حسبِ ذیل تھیں:

1. مولانا محمد میاں صاحب ناظم جمعیت علماءہند
2. شیخ عبدالرحیم سندھی حیدرآبادی(آپ ڈاکٹر ضیاءالدین کے نانا تھے)شیخ عبدالمجید سندھی ان کی وجہ سے ہی دائرہ اسلام میں داخل ہوئے۔

3. ڈاکٹر ضیاءالدین وائیس چانسلر علی گڑھ یونیورسٹی
4. مولوی علی اسداللہ شاہ امروٹ شریف والے

اس مختصر قیام کے دوران مولانا عبیداللہ سندھی طلبہ کو پڑھاتے رہے۔ بالآخر مؤرخہ ۲۵ شعبان ۱۳۳۳ھ مطابق 19 جولائی 1915ء مندرجہ ذیل علماء کی دستار بندی ہوئی:

1. مولانا پیر احسان اللہ شاہ راشدی (صاحبزادہ مولانا سید رشداللہ شاہ) گوٹھ پیر جھنڈو
2. مولوی عبدالعلیم صاحب متوہ (کچھ بُھج)
3. مولوی عطاءاللہ صاحب انڈھڑ پنوعاقل
4. مولوی غلام رسول لاشاری میرو خان
5. مولوی محمد مبارک بھٹو
6. مولوی علی حیدر جمالی کنڈیاری تحصیل ہالا

دستار بندی کے موقعہ پر مولانا محمد اکرم انصاری نے حسبِ ذیل نظم پڑھی، جس میں مدرسہ دارالرشاد کی تعریف تھی اور پیر صاحبان کے نام و اوصاف بھی اشارتاً بیان کیے ہوئے تھے:

**الا یا دار دارا للرشاد ادام للہ جودک بازدیاد**

**رشید الدین رباک بلطف ورشد اللہ زادک بالایاد**

**ضیاء الدین یلمع من جبینک و نور اللہ یفشي في التراب**

**اماما صرت للمدارس في السند وفضل اللہ رغما للحساد**

ماہ شوال ۱۳۳۳ھ میں مدرسہ عالیہ میں مولانا محمد صاحب احمدانی لغاری، مولانا محمد اکرم صاحب انصاری ہالائی، مولانا ولی محمد حاجیپوری اور حافظ محمد امین متوہ نے بطور مدرس خدمات انجام دینا شروع کیں۔ کبھی کبھی رئیس الفقہاء قاضی فتح محمد نظامانی بھی تعلیم دینے آتے تھے۔ اساتذہ کی محنت، حسن انتظام اور عمدہ تعلیم کی وجہ سے پورے سندھ کے طالبِ علم مدرسہ دارالرشاد میں آکر جمع ہوئے۔ پنجاب اور مکران سے بھی طالبِ علم پہنچے اور اپنی اپنی اہمیت و لیاقت کے مطابق ہر ایک نے خوب علم حاصل کیا۔ مؤرخہ ۲۵ شعبان ۱۳۳۴ھ مطابق جون 1916ء میں مندرجہ ذیل علماء اور حفاظ کرام کی دستار بندی ہوئی:

1. مولوی عبدالقادر احمدانی لغاری سانگھڑ
2. مولوی دین محمد شیخ وارنی شریف بہاولپور
3. مولوی رحیم بخش سومرو شکارپور
4. حافظ محمد قاسم متوہ (یہ حافظ امین محمد متوہ کے بھتیجے تھے)
5. حافظ محمد ابراہیم مناہجہ چھتن شاہ تحصیل سکرنڈ ضلع نوابشاہ
6. حافظ خان محمد میر بحر گوٹھ پیر جھنڈو تحصیل ہالا ضلع حیدرآباد

7. حافظ مولاداد بروہی دوڑ ضلع نوابشاہ

مولوی محمد اسماعیل پٹھان بھی مذکورہ علماء کے ہم سبق تھے، لیکن وہ مجبوراً دستار بندی کی مجلس میں شریک نہ ہوسکے، کیونکہ انہیں پیر رشداللہ شاہ نے حیدر آباد دکن کتابیں نقل کرنے کیلئے بھیجا تھا۔ دستار بندی مؤرخہ ۲۵ شعبان ۱۳۳۴ھ ہوئی اور مولوی صاحب ۸ رمضان ۱۳۳۴ھ گوٹھ پیر جھنڈو تشریف فرما ہوئے۔

رمضان شریف کے بعد شوال ۱۳۳۴ھ میں مدرسہ میں تعلیم کا پھر سے آغاز کیا گیا اور وہی اساتذہ کرام مولانا محمد صاحب لغاری، مولانا محمد اکرم صاحب انصاری، مولوی ولی محمد صاحب حاجیپوری اور حافظ امین محمد صاحب متوہ تعلیم دیتے رہے۔ لیکن ابھی صرف تین ماہ کا عرصہ ہی ہوا تھا کہ محرم ۱۳۳۵ھ مطابق نومبر 1916ء انگریز حکومت کا حکم پہنچا کہ پیر جھنڈو والوں کا مدرسہ بند کیا جائے، کیونکہ اس مدرسہ کے مولوی سرکار کے باغی ہوتے ہیں۔ باقی اگر پیر صاحب اپنے بچوں کی تعلیم کیلئے ایک عالم رکھے تو اسے اجازت ہے۔ اس لئے سب اساتذہ اور طلبہ بادل نخواستہ چلے گئے، صرف مولانا ولی محمد حاجیپوری (ڈیرہ غازی خان) پیر صاحبان کی تعلیم کیلئے ٹھہر گئے۔ اس فیصلہ سے علمی حلقوں میں بے انتہا دکھ پہنچا۔

پیر صاحب نے حکومت سے مطالبہ کیا کہ یہ مدرسہ ہمارا شخصی مدرسہ نہیں ہے، بلکہ جماعت کا قومی مدرسہ ہے اور غیر قانونی بند کیا گیا ہے، جس پر حکومت نے مؤرخہ 23 اپریل 1919ء کو مدرسہ جاری کرنے کی اجازت دی۔[(6)]

سال ۱۳۳۷ھ مطابق 1919ء میں پیر صاحب نے ایک بڑا جلسہ منعقد کر کے مولانا عبدالقادر لغاری کے دست مبارک سے مدرسہ کا افتتاح کرایا۔ مولانا نور الحق علوی (پروفیسر غلام جیلانی برق کے بھائی) کو اورینٹل کالج لاہور سے اور مولانا محمد اکرم انصاری کو ہالا سے بلایا گیا اور تعلیم کا سلسلہ دوبارہ شروع کیا گیا جو ایک سال تک چلتا رہا۔ پھر تحریک خلافت شروع ہوئی۔ پیر رشداللہ شاہ تحریک خلافت کے مرکزی سر گرم قائدین میں سے تھے۔ اہلِ مدرسہ نے بھی تحریک میں بھرپور حصہ لیا۔ انگورہ فنڈ جمع کرنے کیلئے ایک ماہ تک تعلیم بند کی گئی۔ تیرہ ہزار روپے پیر صاحب کے نام سے انگورہ فنڈ میں جمع کیے گئے۔ دو سال تک تحریک خلافت میں حصہ لینے کے بعد پیر رشداللہ شاہ مؤرخہ ۲۲ رمضان المبارک ۱۳۴۰ھ مطابق 21 مئی 1922ء اس فانی دنیا سے الوداع کر گئے۔ اس طرح مدرسہ دارالرشاد کے ایک دور کا بھی اختتام ہوا۔

الغرض سندھ میں دینی علم کی ترقی و ترویج و اشاعت میں مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو کے اساتذہ، طلبہ اور فیض یافتگان کا بڑا حصہ ہے۔ مذکورہ بالا علماء کرام کے علاوہ مولانا محمد مدنی، مولانا نور الحق علوی، مولانا قطب الدین انڈھڑ ہالیجوی، مولانا محمد خلیل، مولانا محمد نور، مولانا غلام قادر میمن، مولانا مفتی محمد سلیمان بگھیو اور مولانا ابوسعید شرف الدین دھلوی وغیرہم بھی مدرسہ دارالرشاد کے اساتذہ کرام میں شامل ہیں۔

مدرسہ سے فیض حاصل کرنے والے تلامذہ میں مولانا حکیم محمد معاذ پیرزادہ، مولانا خیر محمد نظامانی، مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی، مولانا محمد عظیم شیدا، مولانا حبیب اللہ میمن ٹیڑھی، مولانا عزیزاللہ میمن ٹیڑھی، مولانا امید علی سندھی، مولانا غلام حسین جمالی، مولانا شفیع محمد منگیو، مولانا شفیع محمد نظامانی، مولانا دوست محمد کھمیر، مولانا محمد طیب کھمیر، مولانا محمد پریل منگیو، مولانا محمد اسماعیل بھٹو، مولانا محمد صادق انڈھڑ، مولانا عزیزاللہ جروار، مولانا سید محب اللہ شاہ راشدی، مولانا سید بدیع الدین شاہ راشدی، مولانا محمد ہاشم نہڑ یوریگستانی، مولانا نصیر الدین نہڑ یوریگستانی وغیرہ شامل ہیں۔[(7)]

نصاب:

مدرسہ دارالرشاد میں درس نظامی کی تعلیم دی جاتی تھی۔ نصاب میں جامیٹری، ریاضی، انگریزی، علم طبعی، علم کیمیا، تاریخ اور جغرافیہ وغیرہ کی کتب بھی شامل تھیں۔

ڈاکٹر سید صالح محمد شاہ بخاری لکھتے ہیں کہ :

"راقم کو پانچ سال اس مدرسہ میں رہنے اور خدمت کرنے کا موقعہ ملا تھا۔ اس عرصہ میں پرانے کاغذات کی ورق گردانی کرتا رہتا تھا، جو اس وقت کے بہترین یادگار ہیں۔ اس کے علاوہ نصاب میں رکھی ہوئی کتب کو بھی دیکھنے کا موقعہ ملا۔ معلوم ہوا کہ جامیٹری، ریاضی، انگریزی، علم طبعی، علم کیمیا، تاریخ اور جغرافیہ وغیرہ کی بھی کافی کتابیں تھیں۔ اس وقت کی سالانہ کارروائیں دیکھنے کے بعد معلوم ہوا کہ اس مدرسہ میں ہر قسم کی تعلیم دی جاتی تھی۔"(8)

مدرسہ کی شوریٰ نے عربی تعلیم عام کرنے کیلئے یہ صورت مقرر کی کہ ابتدائی کتب کا سندھی میں ترجمہ کرایا جائے۔ اس لئے مولانا قاضی فتح محمد نظامانی سے صرف، نحو اور فقہ کی کتب کے ترجمے کروائے گئے۔ مثلاً ارشاد الصرف، علم الصیغہ، شافیہ، کافیہ، نحو میر، ہدایۃ النحو، مالابد منہ، اصول شاشی، حصن حصین وغیرہ۔

تبلیغ واشاعت کا سلسلہ شروع کرنے کیلئے چھوٹی چھوٹی دینی کتب چھپوا کر مفت تقسیم کی گئیں اور گردونواح کے قصبوں میں جمعہ کے دن وعظ و تبلیغ کیلئے مدرسہ کی طرف سے طلباء و علماء بھیجے جاتے تھے۔

انجمن السواد الاعظم :

مدرسہ میں فتویٰ دینے کا شعبہ کھولا گیا، جس کا نام "انجمن السواد الاعظم" رکھا گیا۔ اس کے ارکان میں مدرسہ دارالرشاد کے اساتذہ کے علاوہ مولانا سید رشد اللہ شاہ، مولانا قاضی فتح محمد نظامانی، مولانا پیر ضیاء الدین شاہ، مولانا محمد صادق مہتمم مدرسہ مظہر العلوم کھڈہ کراچی، مولوی محمد صدیق مدرس مدرسہ مظہر العلوم کھڈہ، مولوی عبدالکریم درس کراچی، مولوی محمد عثمان نورنگ زادہ کھورواہی معلم الفقہ سندھ مدرسۃ الاسلام کراچی و مصنف "تفسیر تنویر الایمان" سندھی شامل تھے۔

اگر پیر جھنڈو میں کوئی عالم فتویٰ لکھتا تھا تو مدرسہ دارالرشاد کے علماء دستخط کر کے مدرسہ مظہر العلوم کھڈہ کراچی کی طرف بھیجتے تھے۔ جب وہاں کے علماء تصدیق کر کے بھیجتے تھے تو وہ تحریر ایک رجسٹر میں نقل کی جاتی تھی۔ اس کے بعد سائل کو فتویٰ دی جاتی تھی۔ اس طرح اگر کراچی کے علماء کرام تحریر لکھتے تھے تو وہ بھی پیر جھنڈو کے علماء کے پاس تصدیق کیلئے بھیجی جاتی تھی۔

مدرسہ دارالرشاد کے فیض یافتہ علماء نے سندھ کے مختلف حصوں اور خصوصاً مکران و لسبیلہ میں جا کر مدارس کھولے اور علمی مراکز آباد کیے۔ مدرسہ دار الہدیٰ ٹھیڑھی ضلع خیر پور میرس کے بانی قاضی عبداللہ نے اپنے بیٹوں مولانا حبیب اللہ اور مولانا عزیز اللہ کو "دارالرشاد" میں تعلیم دلائی۔ مولانا حبیب اللہ "دارالہدیٰ ٹھیڑھی" کے مدرس اوّل اور شیخ الحدیث بنے اور مولانا عزیز اللہ نے درس و تدریس کی مسند سنبھالی۔ بعد میں مہتمم بھی بنے۔ اس لئے مدرسہ دار الرشاد پیر جھنڈو کو اگر "ام المدارس" کہا جائے تو بے جانہ ہوگا۔ مدرسہ دارالرشاد کے علماء اور طلبہ نے آزادیٔ وطن کے منصوبے بنائے۔ اس لئے برطانوی حکومت نے ایک مرتبہ اس مدرسہ کو باغیوں کی درسگاہ کہہ کر بند بھی کرا دیا تھا۔

سیاسی میدان میں ان کی سوچ و فکر کا معیار نہایت بلند تھا۔ اس تاریخی حقیقت کا چند لوگوں کو علم ہوگا کہ "ترک موالات" کی تحریک کی اصل تجویز دینے والے دارالرشاد کے ایک فاضل استاد تھے۔ مولانا عبیداللہ سندھی لکھتے ہیں کہ "لوگوں کو یہ معلوم کر کے حیرت ہوگی کہ عدم تعاون (نان کوآپریشن) کی تحریک جو خلافت کے زمانہ میں کانگریس نے قبول کی ہے، وہ مدرسہ دارالرشاد کے ایک دیوبندی استاد مولانا نورالحق کی تجویز تھی۔"

حکیم محمد یعقوب قادری اپنی یادداشتوں میں مدرسہ دارالرشاد کا ذکر اس طرح کرتے ہیں :

"مدرسہ دارالرشاد: جس وقت میں قرآن شریف پڑھتا تھا،اس وقت مدرسہ (جو حضرت سید رشداللہ شاہ کا قائم کردہ ہے)ایسے اوج اور عروج پر تھا کہ پورے ہندستان (برٹش انڈیا) میں دارالعلوم دیوبند کے علاوہ کہیں بھی ایسا دینی مدرسہ نہیں تھا۔اس مدرسہ کے صدر مدرس، متہم اور روح رواں حضرت علامہ مولانا عبیداللہ سندھی تھے۔ اساتذہ میں سندھ اور پنجاب کے نہایت لائق اور فائق علماء کرام تھے، جن میں حضرت مولانا عبیداللہ سندھی، مولانا محمد صاحب، مولانا نجم الدین صاحب، مولانا حافظ محمد اکرم انصاری ہالائی، مولانا عبداللہ لغاری صاحب، حافظ امین محمد متوہ (متوطن حضرت آدم کی بنی کچھ بُھج) قابل ذکر ہیں۔ مدرسہ دارالرشاد میں سندھ، کچھ، "حضرت آدم کی بنی"، بچھم، تھر، لسبیلہ، مکران (بلوچستان) اور پنجاب کے طالبِ علم پڑھتے تھے۔اس وقت سندھ میں جو بھی علماء ہیں،ان میں زیادہ حصہ بالواسطہ یا بلاواسطہ مدرسہ دارالرشاد کے ہی فیض یافتہ ہیں۔"[10]

مولانا دین محمد وفائی ادارہ "بیت الحکمت" کی اعانت کے سلسلہ میں کیے گئے سفر کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :

"حضرت مولانا عبیداللہ سندھی کے بنائے ہوئے منصوبہ کے مطابق گذشتہ مہینہ سے کراچی میں بیت الحکمت کا ادارہ کا قیام عمل میں لایا گیا ہے، جس میں طلبہ کو شاہ ولی اللہ کی تصنیفات اور اسلامی فلسفہ سکھایا جائے گا۔اس کے متعلق خدام الحکمت کے ارکان کی طرف سے جو اپیل شائع کی گئی تھی،اس سلسلہ میں سب سے پہلے جن بزرگوں نے امداد دینے میں پہل کی، وہ راشدی خاندان کی پیر جھنڈو والی شاخ سے تعلق رکھنے والے حضرات تھے۔ یہ خاندان بیت الشرف والعلم ہے، یعنی شرافت و علم کا گھرانہ۔ اس خاندان کے اکابر کی روحانی نوازشیں جو امت اسلامیہ پر ہیں، وہ کسی سے مخفی نہیں ہیں۔ اہلِ سندھ ان کے علمی احسانات کا بدلہ رہتی دنیا تک نہیں چکا سکیں گے۔

آج سندھ میں جتنے بھی بڑے علماء اور مدرس یا مفتی ہیں، وہ زیادہ تر مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو کے تلامذہ اور فارغ التحصیل ہیں۔اس وقت دارالرشاد میں اگرچہ پہلے والا درس وتدریس کا سلسلہ جاری نہیں ہے، تاہم اپنی عمارت، قدامت اور فیض رسانی کے لحاظ سے سب سے سربلند ہے۔ مولانا عبیداللہ سندھی کے اس خاندان سے خصوصی تعلقات تھے جو آخری سانس تک برقرار واستوار رہے۔ان کی وفات کے بعد بھی یہی صاحب علم و شرف خاندان تھا جس نے مولانا کی علمی اور اصلاحی تحریک کی امداد میں سب سے پہلے قدم اٹھانے کا ارادہ کیا۔"[11]

مشہور مصنف اور سیاح الطاف شیخ لکھتے ہیں:

"پیر سائیں رشداللہ شاہ سندھ کی مشہور درسگاہ "مدرسہ دارالرشاد" کے بانی ہیں، جس مدرسہ سے ہمارے پیر فضل حق، پیر عباداللہ، مخدوم غلام محمد اور مخدوم غلام حیدر جیسے اہم لوگوں نے علم حاصل کیا۔ آپ نے 1901ء میں پیر جھنڈو میں یہ مدرسہ قائم کیا۔ان کی یہ خدمت سندھ کی سرزمین پر ایک بڑا احسان ہے۔ اس مدرسہ میں سندھ تو کجا بلکہ ہندستان، ایران اور وسطی ایشیا سے طلبہ آتے تھے اور مدرسہ سے تعلیم حاصل کرکے دور دراز علاقوں میں علم کی روشنی پھیلاتے تھے۔ اس مدرسہ کے ابتدائی دور میں مولانا عبیداللہ سندھی، مولانا عبداللہ لغاری، مولانا محمد احمدانی اور مولانا نجم الدین جہلم والے جیسے اکابرین علماء کرام تعلیم دیتے تھے۔"[12]

پیر سید رشداللہ شاہ صاحب کی وفات کے بعد ان کے بڑے بیٹے سید ضیاءالدین شاہ اور سید احسان اللہ شاہ میں مسند نشینی پر اختلاف ہوا۔ سید ضیاءالدین شاہ نے دعویٰ کیا کہ پیر رشداللہ شاہ نے وفات سے آٹھ سال پہلے جائداد کی تقسیم کردی تھی اور گدی کا حقدار بڑے بیٹے سید ضیاءالدین شاہ کو قرار دیا تھا، جبکہ پیر احسان اللہ شاہ نے اس کی تردید کی اور دعویٰ کیا کہ گدی کے حقدار وہی ہیں۔ اختلاف شدت اختیار کرتا گیا، یہاں تک کہ گورنمنٹ اور عدالتوں تک جا پہنچا۔ پیر ضیاءالدین شاہ نے فرسٹ کلاس سب جج حیدرآباد کی عدالت میں مقدمہ دائر کیا۔ عدالت نے مؤرخہ 20 مارچ 1923ء پیر ضیاءالدین شاہ کا دعویٰ رد کیا اور گدی کا حقدار پیر احسان اللہ شاہ کو قرار دیا۔ اس لئے پیر ضیاءالدین شاہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ گاؤں نتھو کیریو تحصیل سکرنڈ میں اپنی زمینوں پر جاکر آباد ہوئے۔ وہاں مدرسہ دارالرشاد بھی کسی نہ کسی صورت میں قائم رکھا۔

پیر ضیاءالدین شاہ نے سب جج کے فیصلہ کے خلاف جوڈیشنل کمشنر سندھ ہائی کورٹ کراچی میں اپیل دائر کی تھی، جس نے ماتحت عدالت کے فیصلہ کو رد کرتے ہوئے ان کی اپیل منظور کی اور انہیں گدی کا حقدار قرار دیا، لیکن اس فیصلہ کی تعمیل نہ ہو سکی۔اس کے خلاف پیر احسان اللہ نے پریوی کاؤنسل لندن میں اپیل دائر کی۔انہوں نے 1937ء میں پیر ضیاءالدین شاہ کے حق میں فیصلہ دیا اور پیر احسان اللہ شاہ کی اپیل رد کی، جس کے نتیجہ میں پیر ضیاءالدین شاہ سولہ برس کے بعد گوٹھ پیر جھنڈو میں واپس پہنچے اور سید احسان اللہ شاہ نے پیر جھنڈو کے قریب نیا گاؤں بنام "درگاہ شریف" آباد کیا۔

پیر ضیاءالدین شاہ کے اصرار پر مولانا عبدالقادر لغاری نے مدرسہ میں درس وتدریس کا سلسلہ شروع کیا اور مدرسہ کی دومنزلہ پکی عمارت بھی 1938ء میں بنائی گئی۔

مولانا عبیداللہ سندھی طویل جلاوطنی کے بعد مؤرخہ 7 مارچ 1939ء مطابق ۱۵ محرم ۱۳۵۸ھ بروز منگل واپس کراچی پہنچے۔کچھ عرصہ کراچی میں قیام کے بعد گوٹھ پیر جھنڈو پہنچے۔اسی سال مؤرخہ ٦-۵ ذوالقعدہ ۱۳۵۸ھ مطابق 17-18 دسمبر 1939ء مدرسہ دارالرشاد کا چالیسواں سالانہ جلسہ زیرِ صدارت پیر ضیاء الدین شاہ منعقد ہوا، جس میں مولانا عبیداللہ سندھی، مولانا احمد علی لاہوری، مولانا عبدالقادر لغاری اور مولانا محمد صادق کھڈے والے (کراچی) وغیرہ شریک ہوئے۔مختلف عنوانات پر ان کے شاندار خطابات ہوئے۔پیر ضیاءالدین شاہ نے افتتاحی اور استقبالیہ خطاب کیا، جس میں فرمایا: "یہ محض رب پاک کا کرم اور حضرت مرشد سائیں کی دعا اور برکت کا نتیجہ ہے کہ آپ نے مدرسہ کی بنیاد رکھتے ہوئے فرمایا تھا کہ یہ فیض عام کا چشمہ ہے۔اللہ تعالیٰ اس کا فیض قیامت تک جاری رکھے گا۔ان کی دعائے مستجاب کا نتیجہ اور اثر ہے کہ مدرسہ دن بدن ترقی پذیر ہے...... میں صحیح معنیٰ میں ان کا جانشین تب بن سکتا ہوں جب ان کے بوئے ہوئے باغ (مدرسہ) کا سچا مالی بن جاؤں، پھر ساری جماعت بھی اس میں داخل ہے...... مجھ ناچیز پر اللہ تعالیٰ کا دوسرا انعام یہ ہے کہ اس نے مولانا عبیداللہ سندھی جیسا لائق وفائق آدمی مدرسہ کی خدمت کیلئے عطا کیا ہے۔سارے ہندستان کے لوگ ان کی بیحد عزت وتکریم کرتے ہیں۔انہوں نے پھر اس مدرسہ کی سرپرستی کرنا قبول فرمائی ہے۔ان ہی کے شروع کیے ہوئے ادارہ کو پھر کمالیت تک پہنچانے کیلئے اللہ تعالیٰ نے منتخب کیا ہے۔میری پیر سائیں کی جماعت سے گذارش ہے کہ (اور میں خود بھی اس جماعت کا ایک فرد ہوں) آئیں اور ہاتھوں میں ہاتھ دے کر، اپنی جان ومال کی قربانی دے کر مدرسہ عالیہ کو اوج تک پہنچائیں۔اگر ہم سب شامل ہو کر کام شروع کریں گے تو یقیناً اللہ تعالیٰ کی مدد ہمارے شاملِ حال ہوگی اور ہماری کشتی پار ہوگی۔"

مولانا عبیداللہ سندھی نے خصوصی خطاب کیا اور جلسہ میں مختلف قراردادیں بھی منظور کی گئیں کہ "مدرسہ دارالرشاد" کی نئی عمارت میں عربی کے اصلاحی نصاب کے ساتھ انگریزی بھی پڑھائی جائے۔بڑی جماعتوں میں تفسیر، حدیث، فقہ، اصول، ادب اور معقول کی تحصیلی اور تکمیلی کتب پڑھائی جائیں۔شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتاب حجۃ اللہ البالغہ اور ان کے فلسفہ وحکمت کی سب کتب پڑھائی جائیں۔قرآن کریم کی تفسیر اس حکمت کے مطابق سکھائی جائے۔عربی مدرسہ کے ساتھ ایک نیشنل ہائی اسکول جاری کیا جائے۔کتب خانہ کی الگ عمارت تعمیر کر کے نادر کتب محفوظ کی جائیں۔اس کی حفاظت حکومت کے سپرد کی جائے۔"جمنا نربدا سندھ ساگر پارٹی" کے بنیادی اصول منظور کیے گئے اور اساسی پروگرام پڑھ کر سنایا اور سمجھایا گیا۔مولانا احمد علی لاہوری، مولانا محمد صادق کھڈے والے اور مولانا عبدالقادر لغاری کے بھی تفصیلی خطابات ہوئے۔مؤرخہ 19 دسمبر وزیرِ تعلیم سندھ پیر الٰہی بخش نے مدرسہ کا معائنہ کیا۔مولانا عبیداللہ سندھی نے سپاسنامہ پیش کیا اور پیر صاحب نے اس مدرسہ کی شاخیں ہر ضلع میں کھولنے کی تجویز دی اور اپنے تعاون کا یقین دلایا۔[13]

مولانا عبیداللہ سندھی کچھ عرصہ یہاں قیام کر کے پنجاب اور ہندستان کے دورے پر نکل گئے۔جب واپس آئے تو پھر مدرسہ میں مستقل تو نہ رہ سکے، مگر ان کی کوشش تھی کہ مدرسہ کے جدید انتظام اور طلبہ کی تعلیم پر توجہ دی جائے۔اس علمی مرکز میں بیٹھ کر طلبہ کو قرآن کریم کے سیاسی اور معاشی نظریات اور شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے فکر وفلسفہ سے واقف کیا جائے۔اس مقصد کیلئے "بیت الحکمت" کے نام سے ادارہ قائم کر کے دہلی، لاہور، دینپور شریف (بہاولپور) مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈا اور مدرسہ مظہر العلوم کھڈہ میں اس کی شاخیں بنائی جائیں۔انہوں نے بیت الحکمت مدرسہ دارالرشاد میں درس قرآن دینا شروع کیا۔اس کے علاوہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتب "حجۃ اللہ البالغہ"، "البدور البازغۃ"، "الطاف القدس"، "سطعات" اور شاہ اسماعیل شہید کی "عبقات" کا بھی

درس دیتے تھے۔اس عرسہ میں جس اعلیٰ درجہ کے طلبہ کی ایک جماعت کو اپنی تعلیم ،تدریس، تجربوں اور مشاہدوں سے مستفید کیا،ان میں مولانا بشیر احمد لدھیانوی، مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی، مولانا علی محمد کاکیپوٹو، مولانا عبدالحق ربانی نصرپور والے، مولانا محمد اکرم انصاری ہالائی، مولانا خلیل احمد صدر مدرس مدرسہ ہاشمیہ سجاول، مولانا محمد نور مرشد مکی، مولانا عزیزاللہ جروار، مولانا سید محب اللہ شاہ راشدی، مولانا سید بدیع الدین شاہ راشدی، مولانا عبدالقادر لغاری، مولانا محمد مدنی، مولانا نور محمد سجاولی اور قاضی عزیزاللہ وغیرہ شامل ہیں۔[14]

1944ء کی ابتدا میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی بھی مولانا عبیداللہ سندھی سے ملاقات کیلئے پیر جھنڈو تشریف لائے۔[15]

مولانا عبیداللہ سندھی نے سندھ، پنجاب، گجرات اور کولمبو وغیرہ کا تبلیغی سفر بھی کیا، جس کی وجہ سے کافی کمزور ہو چکے تھے۔آپ نے 1944ء میں پکا قلعہ حیدر آباد میں جمعیت علماء اسلام کا جلسہ قاری محمد طیب مہتمم مدرسہ دیوبند کی صدارت میں منعقد کرایا۔ جلسہ کے اختتام پر فرمایا کہ بڑوں کی متابعت کیلئے مہتمم صاحب کو گوٹھ پیر جھنڈو لے چلیں، کیونکہ ان کے والد مولانا محمد احمد مہتمم مدرسہ دیوبند، شیخ الہند مولانا محمود الحسن اور مولانا اشرف علی تھانوی بھی پیر جھنڈو تشریف لائے تھے۔ چنانچہ قاری محمد طیب صاحب کو پیر جھنڈو لایا گیا۔ان کے ساتھ مولانا عبیداللہ سندھی، مولانا محمد صادق کھڈے والے اور مولانا عبدالقادر لغاری بھی پہنچے۔[16]

قاری محمد طیب نے مدرسہ دارالرشاد کے معائنہ کے بعد اپنے تاثرات میں لکھا کہ "کل ۲۳ ربیع الثانی ۶۳ھ کو احقر بمعیۃ حضرت الاستاذ مولانا عبیداللہ صاحب مد فیوضہم گوٹھ پیر صاحب جھنڈے والا میں حاضری کا شرف حاصل ہوا اور مدرسہ دارالرشاد کے معائنہ کی برکت نصیب ہوئی۔اس علاقہ میں یہ مدرسہ اپنے مقاصدِ حسنہ کی حیثیت سے ایک روشن چراغ ہے، جس سے رہرواں راہِ ہدایت کو روشنی مل رہی ہے اور ملتی رہے گی۔ میں جہاں تک انداز کر سکا ہوں اس مدرسہ کی اساس تین خصوصیات پر ہے۔ حضرت مولانا عبیداللہ صاحب کی فکری خصوصیات، بزرگانِ دیوبند کی علمی خصوصیات اور بزرگانِ گوٹھ کی عرفانی خصوصیات و برکات۔اس فکر و علم و عرفان نے اس مدرسہ کو ایک ممتاز مدرسہ بنادیا ہے۔ حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ حضرت مولانا سندھی کی عمر و صحت میں برکت عطا فرمائے، جن کی ذات سے ان خصوصیات کے بقاء و ترقی اور نشر و اشاعت کی توقع ہو سکتی ہے۔"[17]

مولانا عبیداللہ سندھی نے گوٹھ پیر جھنڈو سے متصل قومی شاہراہ پر زمین کا ایک قطعہ پیر رشداللہ شاہ سے لیا تھا اور وہاں ایک کنواں بھی بنوایا تھا۔ان کا ارادہ تھا کہ مدرسہ کو گاؤں سے باہر منتقل کیا جائے، لیکن کابل کی طرف ہجرت کی وجہ سے یہ سارے منصوبے ادھورے رہ گئے۔

مولانا عبیداللہ سندھی کی طبیعت دن بدن کمزور ہوتی گئی۔ان کے نواسے مولوی ظہیر الحق اور دوسرے اعزہ دینپور شریف سے پیر جھنڈو پہنچے۔ مولوی ظہیر الحق نے کہا کہ والدہ کا خیال ہے کہ والد صاحب دینپور آئیں، تاکہ ان کی زیارت کر سکوں۔ مولانا صاحب نے پیر ضیاء الدین شاہ سے دینپور جانے کی اجازت مانگی۔ پیر صاحب نے کہا کہ دونوں گھر آپ کے ہیں، جہاں آپ چاہیں رہ سکتے ہیں۔ مولانا صاحب دینپور روانہ ہوئے، جہاں 22 اگست 1944ء کو وفات پا گئے۔

عمر بھر کی بے قراری کو قرار آ ہی گیا

مولانا عبیداللہ سندھی کی وفات کے بعد پیر ضیاء الدین شاہ نے مدرسہ دارالرشاد جاری رکھا، مگر اس سابقہ حالت میں نہ رہ سکا۔ پیر ضیاء الدین شاہ نے اپنے بڑے بیٹے پیر وہب اللہ شاہ کو کہا کہ ہم نے مولوی عبدالقادر صاحب کو بڑھاپے کی وجہ سے مدرسہ سے جانے کی اجازت دی تھی اور امید یہ تھی کہ نوجوان علماء اچھا کام کریں گے، لیکن اس طرح نہیں ہو سکا۔ مولوی عبدالقادر تو چیز ہی اور تھے۔اس لئے اگر مولویوں کے انتظامی مسائل سے تنگ ہو جائیں تو پیر سائیں بیعت دھنی (رشید الدین شاہ) کی طرح مولوی کے بجائے صرف حفاظ کا تقرر کر دینا، تاکہ مسجد شریف میں قرآن مجید پڑھتے اور پڑھاتے رہیں، جب تک کہ

حالات معمول پر آجائیں۔

پیر ضیاءالدین شاہ نے ۱۴ رجب ۱۳۷۶ھ مطابق 15 فروری 1957ء بروز جمعہ وفات پائی۔ حسبِ دستور ان کے بڑے بیٹے پیر وہب اللہ شاہ ان کے جانشین مقرر ہوئے۔[18]

پھر پیر وہب اللہ شاہ نے مدرسہ بند کر کے اس کی دو منزلہ عمارت ہائی اسکول کیلئے دے دی اور بالآخر آبائی کتب خانہ جو ان کے والد پیر ضیاءالدین شاہ کے حصہ میں آیا تھا، وہ بھی نیشنل میوزیم کراچی کو فروخت کر دیا۔

دوسری طرف پیر ضیاءالدین شاہ کے گوٹھ پیر جھنڈو سے جانے کے بعد پیر احسان اللہ شاہ نے بفضلِ خدا جس طرح مشترکہ کتب خانہ کی بطریقِ احسن نگہداشت کی اور نادر و نایاب کتب حاصل کر کے اس میں خوب اضافہ کیا، اس طرح "مدرسہ دارالرشاد" بھی ان کے زیرِ اہتمام باقاعدگی سے چلتا رہا اور تعلیم کا سلسلہ بغیر کسی انقطاع کے جاری رہا۔ انہوں نے مدرسہ کی تعمیر و ترقی میں خصوصی دلچسپی لے کر طلبہ و اساتذہ کو ہر قسم کی سہولیات پہنچائیں۔ ان کے دور میں ملک کے کونے کونے سے طلبہ آکر کتاب و سنت کی پاکیزہ تعلیم حاصل کرتے رہے۔ خود جا کر طلبہ کا امتحان لیتے تھے۔ ہر جمعرات کو طلبہ کے تقریری مقابلے ہوتے تھے۔ کامیاب طلبہ میں انعامات تقسیم کرتے تھے۔ ہفتہ میں ایک دن بیت بازی کا مقابلہ بھی ہوتا تھا۔ مدرسہ کے سالانہ جلسے بھی منعقد ہوتے تھے۔ 1927ء کے سالانہ جلسہ کا احوال روزنامہ الوحید کراچی میں اس طرح بیان کیا گیا ہے:

"مؤرخہ 25 دسمبر 1927ء مدرسہ کا سالانہ جلسہ پیر احسان اللہ شاہ کی زیرِ سرپرستی منعقد ہوا، جس سے دو دن پہلے پیر احسان اللہ شاہ کے معتقدین ہزاروں کی تعداد میں جمع ہو گئے۔ 23 دسمبر 1927ء سے ہی ریلوے اسٹیشن سرہاڑی اور لنڈو پر اونٹوں کا انتظام تھا۔ سینکڑوں لوگوں کو اونٹوں پر سوار کر کے پیر جھنڈو پہنچایا گیا۔ تین ہزار کے قریب مہمان جلسہ میں شریک ہوئے۔ ان سب کے کھانے کا نہایت اعلیٰ انتظام پیر صاحب کی طرف سے کیا گیا تھا۔ باہر سے تشریف لانے والے مہمانوں میں مخدوم مولوی غلام حیدر صدیقی صاحب ہالا، مولانا محمد شفیع صاحب وائیس پرنسپال اورینٹل کالج لاہور، مولانا نجم الدین صاحب پروفیسر اورینٹل کالج لاہور، مولانا نورالحق پروفیسر اورینٹل کالج لاہور، مولوی محمد عبدالحکیم صاحب فاضل دیوبند، مولوی غلام محمد ٹنڈو محمد خان، مولوی محمد حسن بلوچ صاحب اور مولوی غلام علی گوپانگ وغیرہ شامل تھے۔ استقبالیہ کمیٹی کی طرف سے حکیم مولوی محمد معاذ نے خطبہ استقبالیہ پیش کیا جس میں معزز مہمانوں کا شکریہ ادا کیا گیا۔ گوٹھ پیر جھنڈو کی علمی روایات کی وجہ سے شہرت پر روشنی ڈالی گئی۔ سندھ کے حالات، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ترک کرنے کے نقصانات، قرآن کی تعلیمات عالیہ سے روگردانی کی وجہ سے مسلمانوں کی حالتِ زار پر روشنی ڈالی گئی۔ اس کے بعد مخدوم غلام حیدر صدیقی کو جلسہ کا صدر منتخب کیا گیا۔ مخدوم صاحب کا خطبہ صدارت جو علمی معلومات کا ذخیرہ تھا، وہ ان کے ارشاد کے مطابق مولوی محمد اسماعیل مہتمم مدرسہ دارالرشاد نے پڑھ کر سنایا۔ باہر سے تشریف لانے والے معزز علماء کرام کے مختلف عنوانات پر خطابات ہوئے۔ نیز مختلف قراردادیں منظور کی گئیں۔ اس کے بعد مدرسہ کے نئے اور پرانے طلبہ کی تنظیم بھی بنائی گئی۔[19]

1937ء میں پریوی کونسل لندن کے فیصلہ کی وجہ سے سید احسان اللہ شاہ نے گوٹھ پیر جھنڈو چھوڑ کر اس کے متصل نئے آباد کردہ گاؤں "درگاہ شریف" میں مدرسہ دارالرشاد جاری رکھا۔ انہیں مدرسہ دارالرشاد اور کتب خانہ سے بیحد محبت اور گہرا قلبی لگاؤ تھا۔ نئے گاؤں میں عالیشان مسجد تعمیر کرائی لیکن حیاتی نے وفا نہیں کی اور آپ نے 45 برس کی عمر میں مؤرخہ ۱۵ شعبان ۱۳۵۸ھ مطابق 13 اکتوبر 1938ء داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ. اس پورے عرصے میں آپ اپنوں کی عنایات سے سکون کی زندگی نہ گذار سکے۔ جس کے بعد ان کے بڑے صاحبزادے سید محب اللہ شاہ راشدی رحمۃ اللہ علیہ نے مدرسہ دارالرشاد کو اسی آب و تاب کے ساتھ قائم رکھا۔ اس وقت کے اساتذہ میں مولانا غلام قادر میمن ٹھیڑھی والے، مولوی ہدایت اللہ میمن نوشہرہ فیروز والے، مولانا شفیع محمد منگیو سکرنڈ والے، مولانا ولی محمد کیریو ماتلی والے وغیرہ قابلِ ذکر ہیں۔ سید محب اللہ شاہ خود بھی مدرسہ میں مشکل کتابوں کی

تدریس کے فرائض بھی سرانجام دیتے رہے۔ ملک کے ہر حصہ سے سائلین کے علمی سوالات کے جوابات دیتے رہے۔ 1961ء میں مدرسہ دارالرشاد کے ساتھ اورینٹل کالج بھی قائم کیا اور پہلے پرنسپل بھی خود بنے۔ آٹھ سال کے بعد اورینٹل کالج بعض ناگزیر وجوہات کی بناء پر بند ہو گیا، لیکن مدرسہ مسلسل جاری رہا۔ مدرسہ کے سینکڑوں فارغ التحصیل علماء نے ملک کے مختلف حصوں میں تعلیم وتدریس کے سلسلہ کو آگے بڑھایا۔ آپ کے تلامذہ میں چھوٹے بھائی سید بدیع الدین شاہ، مولانا محمد ابراہیم اعوان، شیخ حمدی عبدالمجید السلفی عراق محقق "المعجم الکبیر للطبرانی"، شیخ ابوایوب ممدوح بن فتحی نورالبر قوی، شیخ یعقوب بن موسیٰ ہوساوی مکۃ المکرمہ، حافظ زبیر بن مجدد علی زئی حضرو والے، مولانا حافظ مطیع الرحمٰن سیالکوٹ، مولانا پروفیسر مولا بخش محمدی تھرپارکر، مولانا عبداللہ ولد مولانا نصیر الدین نہڑیو تھرپارکر، مولانا گل محمد لوہار سکرنڈ، مولانا دوست محمد کھمیر نوابشاہ، مولانا عبدالرحیم کھمیر، مولانا محمد حسین ظاہری اوکاڑہ، مولانا شمس الدین جلالانی شہداد پور، مولانا غلام محمد ابڑو خیر پور میرس، مولانا سید محمد قاسم شاہ راشدی، سید محمد راشد شاہ راشدی، مولوی عبدالغنی تنیو لاڑکانہ وغیرہ کے اسماء گرامی شامل ہیں۔[20]

اس وقت ان کے صاحبزادہ سید محمد قاسم شاہ راشدی "مدرسہ دار الرشاد" درگاہ شریف پیر جھنڈو اور "مکتبہ عالیہ علمیہ" کے منتظم ہیں۔ ان کے صاحبزادے سید احسان اللہ شاہ راشدی اور سید انور شاہ راشدی ان کے معاون ہیں۔

سید احسان اللہ شاہ راشدی کے دوسرے صاحبزادے سید بدیع الدین شاہ راشدی زمانۂ طالب علمی سے کئی طلبہ کو صرف، نحو اور حدیث کی کتابیں مثلاً شمائل ترمذی وغیرہ پڑھاتے تھے۔ 1955ء میں نیو سعید آباد شہر سے متصل نیا گاؤں "آزاد پیر جھنڈو" آباد کیا اور وہاں پر "مدرسہ محمدیہ" کے نام سے علمی درسگاہ قائم کر کے درس وتدریس کا کام جاری رکھا۔ خود فرماتے ہیں:

**"وکذا کنت ادرس فی المدرسۃ المحمدیۃ التی اسستھا فی قریتی فدرست الفنون بحسب المنھج ولکن غالب اوقاتی لتدریس الحدیث وعلوم من المصطلح وغیرہ۔"**[21] میں نے مدرسہ محمدیہ میں نصاب کے مطابق فنون کی کتب پڑھائیں مگر میں زیادہ طور پر حدیث اور اصول حدیث کی کتب پڑھاتا تھا۔

مدرسہ کے منتہی طلبہ کو صحیح بخاری شریف بھی پڑھاتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں فن تدریس میں مہارت تامہ عطا کی تھی۔ جامع اور مختصر الفاظ میں مقصد بیان کرنا تو ان ہی کی خصوصیت تھی۔ ان کی معلمانہ شفقت، شخصی وجاہت، علمی رعب، تجرعلمی، استحضار اور خلوص سالوں گذرنے کے بعد دلوں پر نقش کالحجر رہتا تھا۔ معقولات ومنقولات کے امام مانے جاتے تھے۔ ہر فن پر انہیں عبور حاصل تھا، اس لئے جو بھی طالبِ علم ان کے پاس کوئی بھی کتاب پڑھنا چاہتا تھا تو بغیر کسی پیشگی مطالعہ کے بروقت پڑھاتے تھے۔ اچھے اور کامیاب طبیب لبیب بھی تھے۔ کوئی طالبِ علم طب کی کتب پڑھنا چاہتا تھا تو انہیں کلیات اور جزئیات سے بخوبی آگاہ کیا کرتے تھے۔

مدرسہ کے مشہور اساتذہ میں مولانا اللہ بخش تنیو صاحب لاڑکانہ، مولانا عبداللہ کھوکھر رتوڈیرو والے، مولانا کرم الدین سلفی صاحب، مولانا محمد قاسم خاصخیلی صاحب، مولانا محمد بن عبداللہ ظاہری صاحب وغیرہ کے اسماء گرامی شامل ہیں۔ چونکہ شاہ صاحب 1975ء میں مستقل طور پر مکہ مکرمہ میں سکونت اختیار کر چکے تھے اور روزانہ حرم شریف مکہ مکرمہ میں تفسیر ابن کثیر اور صحیح بخاری پڑھاتے تھے۔ سعودی عرب کی مجلس القضاء الاعلیٰ کے اس وقت کے رئیس اور نامور عالمِ دین شیخ عبداللہ بن حمید کی درخواست پر پہلے "دارالحدیث الخیریۃ" مکہ مکرمہ میں ایک سال، پھر "معھد الحرم المکی" میں دو سال تک تدریس کے فرائض سرانجام دیتے رہے۔ اسی اثناء میں دنیا کے ہر حصہ سے ہزاروں تلامذہ نے ان سے علمی استفادہ کیا۔ خصوصاً عرب ممالک سے بیشمار طالبِ علم آکر ان کے درس میں شریک ہوتے تھے اور ان سے حدیث کی سند حاصل کرتے تھے۔ اس لئے انہیں شیخ العرب والعجم کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔ 1978ء میں اہلِ وطن کے شدید اصرار پر وطن واپس لوٹے تو تبلیغی اور تصنیفی مصروفیات کے باوجود جو بھی طالبِ علم آتا تھا تو اسے پڑھاتے تھے۔ آپ کے تلامذہ کی فہرست بہت طویل ہے، جن میں سے چند کے اسماء گرامی اس طرح ہیں:

شیخ مقبل بن ھادی الوادعی صنعاء یمن، شیخ عمر بن محمد بن عبداللہ السبیل سابق امام الحرم المکی، شیخ حسن حیدر الیمانی الصنعانی (سنن ترمذی کے حافظ)، شیخ عبدالقادر بن حبیب اللہ السندی، شیخ حمدی عبدالمجید السلفی عراقی، شیخ علی عامر الیمنی سابق مدیر دارالحدیث الخیریۃ مکۃ المکرمۃ، شیخ عاصم بن عبداللہ القریوتی سابق استاد جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ، ڈاکٹر بشار عواد معروف بغداد، ڈاکٹر محمد بن بشار عواد بغداد، ڈاکٹر محمد احمد اسماعیل الاسکندریۃ مصر، شیخ محمد موسیٰ نصر الاردنی بحرین، شیخ ابوسعید الیر بوزی الترکی، شیخ عمر احمد سیف یمن، شیخ ربیع بن ہادی المدخلی مکۃ المکرمۃ، شیخ سعیدی بن مہدی الہاشمی البغدادی، شیخ حسن الغماری السعودی، شیخ اسلم بن محمد الاردنی، شیخ سیف الرحمان بن مصطفی المکی، شیخ نور اللہ بن شہباز الہندی، شیخ حافظ فتح محمد فتحی جہلمی، ڈاکٹر عبدالرحمان بن عبدالجبار الفریوائی الھندی، شیخ ابوعبدالرحمان محمد بن ناصر العجمی کویت، شیخ عبداللہ السبت کویت، شیخ جیلانی بن خضر العروسی المدینۃ المنورۃ، شیخ مساعد بن سلیمان الراشد الحمید مدینہ منورہ، ڈاکٹر وصی اللہ محمد عباس الہندی مکۃ المکرمۃ، شیخ ابی الحارث علی بن حسن بن علی بن عبدالحمید الحلبی الاثری اردن، ڈاکٹر عبدالمحسن حمد العباد سابق وائیس چانسلر مدینہ یونیورسٹی، شیخ عایض الصلاح الکویت، شیخ جاسم بن سلیمان الفھید الدوسری الکویت، شیخ جاسم عبداللہ الدبوس الکویت، شیخ ابوایوب البرقوی الکویت، شیخ جاسم العون الکویت، شیخ محمد موسیٰ الافریقی، شیخ صلاح الدین مقبول احمد الہندی کویت، شیخ حکمت الحریری، شیخ یعقوب بن موسیٰ الھوساوی، شیخ ارشاد الحق الاثری ادارہ علوم اثریہ فیصل آباد، شیخ عبدالقہار برق التوحیدی، شیخ عبدالرب بن فیض اللہ الباکستانی مکۃ المکرمۃ، شیخ غلام اللہ رحمتی افغانی، شیخ حبیب اللہ سلفی افغانی، شیخ غازی عزیر (حفید علامہ عبدالرحمان مبارکپوری صاحب تحفۃ الاحوذی)، شیخ ابوعمر عبدالعزیز النورستانی پشاور، شیخ عبدالغفار اعوان لاہور، شیخ عبداللہ ناصر رحمانی کراچی، شیخ حافظ زبیر علی زئی حضرو اٹک، پروفیسر ڈاکٹر عبدالرؤف ظفر سرگودھا یونیورسٹی، شیخ افتخار احمد ازہری میرپور خاص، شیخ محمد خان محمدی لغاری بدین، سید محمد شاہ راشدی، سید نور اللہ شاہ راشدی، سید شیخ محمد قاسم شاہ راشدی، شیخ عبداللہ بن محمد الحربی شیخ القراء، ڈاکٹر اکرم حسین علی السندی، شیخ عبدالرزاق ابراہیمی بدین، پروفیسر عبدالغفار جونیجو اور مولانا کرم الدین سلفی وغیرہ۔[22]

شاہ صاحب تعلیمی، تدریسی، تبلیغی اور تصانیف کے لحاظ سے تادم آخر خدمات سرانجام دیتے رہے۔ بالآسر مؤرخہ 8 جنوری 1996ء مطابق ١٦ شعبان ١٤١٦ھ آپ نے اس فانی دنیا کو الوداع کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ.

آپ کے بڑے صاحبزادے مرحوم سید محمد شاہ راشدی مدرسہ محمدیہ اور مکتبہ راشدیہ کی نگرانی کرتے رہے لیکن دو سال بعد وہ بھی اپنے مالکِ حقیقی کو پیارے ہوگئے۔ اس وقت سید محمد شاہ کے فرزند سید ابوحمید شاہ، سید نصرت اللہ شاہ راشدی اور شاہ سعود شاہ راشدی مکتبہ راشدیہ اور "مدرسہ محمدیہ" کی سرپرستی اور نگرانی کررہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس سلسلہ کو تاقیامت قائم رکھے، آمین۔

## فہرست المراجع والمصادر


- بخاری،سید صالح محمد شاہ ڈاکٹر "کلام رشداللہ" مونو گراف ایم.اے،سندھ یونیورسٹی جامشورو حیدر آباد،سندھی ادبی بورڈ 1994ء
- راشدی سید بدیع الدین شاہ "احوالِ حیاتی" قلمی مکتبہ راشدیہ آزاد پیر جھنڈو
- راشدی حسام الدین پیر "ڳالھیون ڳوٺ وٽن جون" کراچی انجمن تاریخ سندھ 1981ء
- سندھی عبیداللہ مولانا "التمہید لتعریف ائمۃ التجدید" حیدرآباد،سندھی ادبی بورڈ 1976ء
- شیخ الطاف "بمبئی منھنجي نظر ۾" حیدرآباد،روشنی پبلیکیشن 2011ء
- لغاری عبدالقادر مولانا(i)(سندھی ترجمہ) شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک" مولانا عبیداللہ سندھی حیدرآباد سندھ پرنٹنگ پریس (ii) مدرسہ دار الرشاد کے چالیسویں سالانہ جلسہ کی مختصر رپورٹ" پیر جھنڈو مدرسہ دارالرشاد 1939ء
- مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو "تاثرات رجسٹر
- ندوی ابوالحسن علی سید "پرانے چراغ" کراچی مجلس نشریاتِ اسلام
- نظامانی فتح رسول قاضی "الاجازات السنیۃ وتقاریر القرآنیۃ" (قلمی) قاسمیہ لائبریری کنڈیارو
- سہ ماہی "الرحیم" حیدرآباد 2-1965ء
- ماہنامہ "توحید" کراچی دسمبر 1948ء
- ماہنامہ "نئی زندگی" کراچی،فروری 1958ء
- روزنامہ "الوحید" کراچی 30 دسمبر 1927ء
- ماہنامہ "الولی" حیدرآباد اپریل-مئی 1976ء


## راجع وحواشی

(1) "ڳالھیون ڳوٺ وٽن جون"ص306

(2) مولانا عبدالقادر لغاری مضمون "مدرسہ عالیہ دارالرشاد پیر جھنڈو" سہ ماہی الرحیم شمارہ 20

(3) مولانا عبداللہ لغاری "مولانا عبیداللہ سندھی کی سرگذشت کابل"ص9

(4) سید ابوالحسن علی ندوی "پرانے چراغ"ص1/186

(5) قاضی فتح الرسول نظامانی "الاجازات السنیۃ وتقاریر القرآنیۃ قلمی ص1-3

(6) (i) مولانا عبدالقادر لغاری مضمون "الرحیم" شمارہ 2-1965 (ii) مولانا عبدالقادر لغاری خود نوشت سوانح حیات در کتاب "شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک" ص22

(7) (i) مولانا عبدالقادر لغاری مضمون "الرحیم" (ii) مولانا عبدالوہاب چاچڑ ماہنامہ شریعت سکھر "سوانح حیات نمبر" متعلقہ صفحات (iii) ڈاکٹر مظہر الدین سومرو "تحریکِ آزادی میں علماء سندھ کا حصہ" متعلقہ صفحات (iv) ڈاکٹر سید صالح محمد شاہ بخاری "کلام رشداللہ"

(8) ڈاکٹر سید صالح محمد شاہ بخاری "کلام رشداللہ"ص23-24

(9) ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری مضمون "مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو" "الولی" حیدرآباد اپریل-مئی 1976ء

(10) حکیم محمد یعقوب قادری "میری یادداشتیں" ماہنامہ نئی زندگی فروری 1958ء
(11) مولانا دین محمد وفائی ماہنامہ "توحید" کراچی دسمبر 1948ء ص 27-28
(12) الطاف شیخ "بمبئي منهنجي پاڪر ۾" ص 10-22
(13) مولانا عبدالقادر لغاری "مدرسہ دارالرشاد کے چالیسویں سالانہ جلسہ کی مختصر رپورٹ" ص 1-12
(14) مولانا عبدالقادر لغاری خودنوشت سوانح حیات ص 22
(15) سید ابوالحسن علی ندوی "پرانے چراغ" ص 1/147
(16) مولانا عبدالقادر لغاری خودنوشت سوانح حیات ص 22
(17) تاثرات رجسٹر مدرسہ دارالرشاد پیر جھنڈو
(18) مولانا عبدالقادر لغاری خودنوشت سوانح حیات ص 22
(19) روزنامہ الوحید کراچی 30 دسمبر 1927ء

# URDU – IMPORTANCE OF MUTUAL SUPPORT IN ISLAM

## اسلام میں کفالت باہمی کی اہمیت – URDU

Sanaullah Bhutto
University of Sindh,Jamshoro, Pakistan

Naheed Arain
University of Sindh,Jamshoro, Pakistan

Abdul Hameed Arain
University of Sindh,Jamshoro, Pakistan

**ABSTRACT:**

Human beings are the creatures which live a social life. In the society, every human being is engaged in working with other fellow human beings in some capacity. If we are isolated from others, it becomes a source of pain and grief. These mutual relationships among the human beings are not only required for effective functioning of the society but also become a source for our joy and happiness. In the Muslim societies, it is absolutely essential to feel for, take care and compassionately deal with the fellow human beings. Several Quranic verses and Ahadith (sayings of the Prophet Muhammad, peace be upon him ﷺ) highlight the importance of this deep affection and brotherhood. Even it is said that one is not a true believer until he likes for his brother what he likes for himself. Islam emphasises helping others in a selfless manner. Islam also highlights the spiritual need of those with wealth to give some of it to the needy people of society as it would help them to remember that they are humble before Allah, and that every blessing they have in this life comes from almighty Allah – therefore they must not hoard it, but recognize that He wishes for us to be compassionate and share our provisions with our brothers and sisters in humanity. Indeed, the Quran warns us against the feeling of being proud, or reminding others of the charity and favours we have provided. Welfare and looking after the others and providing for the needs of other human beings are undeniable cornerstones of the Islamic faith and its social system. It is necessary for all Muslims to remember others during their thich and thin.

**Key words:** charity, zakat, mutual support, poor people.

**تعارف:**

خالقِ کائنات نے انسان کو ایک دوسرے کے لیے پیدا کیا۔ تمام انسان مل جل کر رہتے ہیں اور ایک دوسرے کے کام آتے ہیں۔ جبکہ دوسری مخلوقات صرف اپنے لیے جیتی ہیں۔ حضرت انسان خوشی غمی، دکھ تکلیف میں ایک دوسرے کا ساتھ نبھاتا ہے۔ انسانی معاشرے میں کچھ لوگوں کو دوسروں

سے صحت ،مال واسباب، عقل ودانش میں برتری حاصل ہوتی ہے۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ دوسروں کو ہی بھول جائے بلکہ اسلام آپس میں باہمی تعاون وہمدردی کا درس دیتا ہے، بھائی چارہ قائم رکھنے کی تعلیم کا پرچار کیا گیا ہے۔

ہمارے معاشرے میں امداد باہمی کو وہ اہمیت حاصل نہ ہو سکی جو ایک اسلامی ملک ہونے کی حیثیت سے ہونی چاہیے تھی حالانکہ امداد باہمی کا درس ہمیں چودہ سو برس قبل اسلام نے پہنچادیا تھا۔ قرآنِ کریم اور احادیث مبارکہ میں باہمی امداد اور تعاون کی بڑی ترغیب دی گئی ہے۔ مسلمانوں کو ایک دوسرے کا بھائی کہا گیا ہے [1]۔

اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو نا صرف ایک دوسرے کا بھائی کہا بلکہ باہمی مدد اور تعاون کا بھی حکم دیا۔ جیسا کہ قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے:

وَتَعَاوَنُوْا عَلَي الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى [2]

"نیکی اور تقویٰ کے کاموں میں ایک دوسرے کے ساتھ تعاون کرو"۔

اس تعاون اور باہمی بھائی چارے کا تقاضا یہی ہے کہ مسلمان ایک دوسرے کے لیے سہارا بن جائیں۔ یعنی امداد باہمی کے اصولوں کے مطابق زندگی گزاریں۔ ساتھ یہ بھی فرمادیا کہ اللہ ایسے لوگوں کو پسند بھی فرماتا ہے:

وَاَنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ ۛ وَاَحْسِنُوْا ۛ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ [3]

"اور اللہ کی راہ میں خرچ کرو اور اپنے ہاتھوں اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو اور احسان کا طریقہ اختیار کرو کہ اللہ احسان کرنے والوں کو پسند کرتا ہے"

یعنی اگر اللہ کی پسندیدگی حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اللہ کی مخلوق کا خیال رکھیں، کفالت باہمی اور امداد باہمی کے ذریعے ایک دوسرے کی ضروریاتِ زندگی کا خیال رکھیں۔ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے زیادہ پسندیدہ نیکی یہ ہے کہ ہماری وجہ سے کسی کی زندگی میں خوشی آجائے، کسی کی تکلیف دور ہو جائے ،قرض کی ادائیگی کا انتظام ہو جائے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ وہی متقی لوگ بہشت کے باغوں میں اور چشموں کے کناروں پر عیش سے رہیں گے جن کے مال کا ایک حصہ دنیا میں غریبوں اور ضرورت مندوں پر خرچ ہوتا تھا [4]۔ جو دولت مند اپنی دولت کا ایک حصہ حاجت مندوں کی کفالت پر خرچ کرتے ہیں، وہ اعزاز و اکرام کے ساتھ جنت میں داخل ہوں گے [5]۔

قرآن مجید میں مسکین (سفید پوش) کی ضروریات پر توجہ دلائی گئی ہے۔ ارشادِ ربانی ہے:

لِلْفُقَرَاءِ الَّذِينَ أُحْصِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ لَا يَسْتَطِيعُونَ ضَرْبًا فِي الْأَرْضِ يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ أَغْنِيَاءَ مِنَ التَّعَفُّفِ تَعْرِفُهُمْ بِسِيمَاهُمْ لَا يَسْأَلُونَ النَّاسَ إِلْحَافًا وَمَا تُنْفِقُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللَّهَ بِهِ عَلِيمٌ

"(اور ہاں تم جو خرچ کروگے تو) ان حاجتمندوں کے لئے جو خدا کی راہ میں رکے بیٹھے ہیں اور ملک میں کسی طرف جانے کی طاقت نہیں رکھتے (اور مانگنے سے عار رکھتے ہیں) یہاں تک کہ نہ مانگنے کی وجہ سے ناواقف شخص ان کو غنی خیال کرتا ہے اور تم قیافے سے ان کو صاف پہچان لو (کہ حاجتمند ہیں اور شرم کے سبب (لوگوں سے (منہ پھوڑ کر اور) لپٹ کر نہیں مانگ سکتے اور تم جو مال خرچ کروگے کچھ شک نہیں کہ خدا اس کو جانتا ہے" [6]۔

اس آیت مبارکہ میں ایسے ہی لوگوں پر صدقہ و خیرات کرنے کی تاکید کی گئی ہے۔اور حدیث میں بھی ان لوگوں کا خاص خیال رکھنے کا کہا گیا ہے، کیونکہ عام مانگنے والے تو دوسروں سے مانگ کر اپنی ضروریات پوری کر لیتے ہیں، لیکن نہ مانگنے والے محروم لوگ زیادہ حاجت مند ہوتے ہیں، اس لئے قرآن وحدیث میں ان کے بارے میں خصوصی حکم دیا گیا ہے۔

ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا!

"مسکین وہ شخص نہیں ہے جو کہ ایک لقمہ دو لقمہ ایک کھجور دو کھجور کے واسطے لوگوں سے سوال کرتا پھرتا ہو۔لوگوں نے دریافت کیا کہ مسکین کون ہے؟آپ ﷺ نے فرمایا جس شخص کے پاس نہ تو مال ہو اور نہ ہی اس کی (مالی) حالت سے لوگ واقف ہوں کہ اس کو صدقہ خیرات دیں"[7]۔

اور جو لوگ یتیموں ومساکین کو کفالت وامداد نہیں کرتے ان کے بارے ارشادِ ربانی ہے کہ :

"جو مالدار لوگ یتیموں مسکینوں (سفید پوش ضرورت مند) کا خیال نہیں رکھتے، وہ دولت کے حریص اور پجاری ہیں"[8] ۔

رسول اللہ ﷺ پر جب پہلی وحی نازل ہوئی اور آپ ﷺ نے اپنی کیفیت کو اپنی زوجہ محترمہ ام المومنین سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا سے بیان فرمایا تو انہوں نے اپنے شوہر کی پوری زندگی چھ جملوں میں بیان کر دی۔یہ چھ جملے تمام حقوق العباد سے متعلق تھے اور دوسرے کے کام آنے خدمت کرنے کے ہیں:

(1)آپ صلہ رحمی کرتے ہیں۔
(2)ہر سچی بات کی تصدیق کرتے ہیں۔
(3)دوسروں کا بوجھ اٹھاتے ہیں۔
(4)دوسروں کو کما کر دیتے ہیں (بے سہارا کا سہارا بنتے ہیں)۔
(5)مہمان نوازی کرتے ہیں۔
(6)ہر حق والے کا ساتھ دیتے ہیں۔[9]

ان چھ نکات کے ایک ایک حصہ پر کتاب لکھی جاسکتی ہے، یہ کہا جاسکتا ہے کہ دین اسلام کی اساس ہی امداد باہمی کے اصولوں پر رکھی گئی ہے۔ ایک دوسرے کی کفالت کرنا، مل جل کر دکھ درد بانٹنا، ایک دوسرے کی دیکھ بھال کرنا ہی کفالت باہمی یا امداد باہمی کہلاتی ہے۔

امداد باہمی کا مطلب کسی کو قرض دینا نہیں بلکہ اس کی اس طرح مدد کرنا کہ دوسرا اپنے پاؤں پر کھڑا ہو سکے اس کے علاوہ چند افراد مل کر اگر ایک دوسرے کی مدد سے، مل جل کر، ایک دوسرے کا سہارا بنیں تو اسے بھی کفالت باہمی ہی کہیں گے۔ایک دوسرے کی مدد کرنے کے لیے دینِ اسلام نہ صرف تعلیم دیتا ہے بلکہ اس کے لیے مختلف حل بھی بتاتا ہے۔جیسا کہ زکواۃ کا نظام دیا گیا کہ صاحب حیثیت لوگ اپنے مال میں سے صدقہ نکالیں اور اپنے ہی غرباء فقراء مساکین، قرضداروں، مسافروں یعنی ان لوگوں میں تقسیم کر دیں جو کہ معاشرے میں نچلے طبقے سے تعلق رکھتے ہیں۔اور یہ حکم قرآن میں متعدد بار دہرایا گیا۔

ارشاد ربانی ہے:

وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَاۗءُ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ اُولٰۗىِٕكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ ۭاِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۔[10]

"مومن مرد و عورت آپس میں ایک دوسرے کے مددگار و معاون اور دوست ہیں۔ وہ بھلائی کا حکم دیتے ہیں اور برائیوں سے روکتے ہیں۔ نمازوں کی پابندی بجالاتے ہیں زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اللہ کی اور اس کے رسول کی بات مانتے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ بہت جلد رحم فرمائے گا بیشک اللہ غلبے والا حکمت والا ہے"۔

اس کے علاوہ بھی کئی مقامات پر زکواۃ دینے کا حکم دیا گیا ہے اور اس کے بدلے میں آخرت میں بہت بڑے انعامات کی خوشخبری سنائی گئی ہے۔اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی فرماد یا گیا کہ دوسروں کی مدد خفیہ اور اعلانیہ بھی کی جاسکتی ہے:

اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا ھِىَ ۚ وَاِنْ تُخْفُوْھَا وَتُؤْتُوْھَا الْفُقَرَاۗءَ فَھُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۭ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ۔[11]

"اگر تم اپنے صدقات کو ظاہر کرو تو بھی اچھا ہے لیکن اگر خفیہ طور پر فقرا کو دو تو یہ تمہارے لیے زیادہ بہتر ہے (ایسے صدقات تم سے) تمہاری بہت سی برائیوں کو دور کردیں گے اور جو عمل تم کرتے ہو اللہ ان سے پوری طرح باخبر ہے"۔

فقراء غرباء کی مدد کے لیے یہ بھی واضح کر دیا کہ کہیں تم بیکار اور ناپسند چیزیں ہی دوسروں کو نہ دیتے رہو بلکہ صاف طور پر بیان کر دیا گیا کہ اصل نیکی تو یہ ہے کہ تم اپنی پسندیدہ چیزیں اللہ کی راہ میں خرچ کرو:

لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ڛ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ۔[12]

"تم اس وقت تک اصل نیکی حاصل نہ کر سکو گے جب تک وہ کچھ اللہ کی راہ میں خرچ نہ کرو جو تمہیں محبوب ہو۔اور جو کچھ بھی تم خرچ کرو گے اللہ اسے خوب جانتا ہے"۔

نبی اکرم محمد ﷺ نے فقراء غرباء کے حوالے سے فرمایا کہ:

عن مصعب بن سعد قال رأى سعد ﷺ أن له فضلا على من دونه فقال النبي ﷺ هل تنصرون وترزقون إلا بضعفائكم۔[13]

"کہ ایک مرتبہ سعد بن ابی وقاص کے دل میں خیال آیا کہ ان کو ان کے ماتحت لوگوں پر (کسب معاش میں ان سے زیادہ کوشش کرنے کی وجہ سے) فضیلت حاصل ہے، تو نبی ﷺ نے فرمایا کہ کمزور لوگوں کی وجہ سے مدد دی جاتی ہے، اور رزق دیا جاتا ہے"۔

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ:

الساعي على الأرملة والمسكين كالمجاهد في سبيل الله أو القائم الليل الصائم النهار۔[14]

"بیواؤں اور مسکین کے لئے محنت اور مزدوری کرنے والا اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والا، یا رات بھر عبادت کرنے والے اور دن کو روزہ رکھنے والے کی طرح ہے"۔

کفالت باہمی کا مطلب صرف یہ نہیں کہ صرف مالی امداد ہی کی جائے بلکہ دینِ اسلام کی تعلیمات کے مطابق اچھا انسان نہ صرف مال سے مدد کرتا ہے بلکہ بوقتِ ضرورت استعمال کی اشیاء کے ساتھ بھی مدد کی جاسکتی ہے۔

قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے کہ:

اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يُكَذِّبُ بِالدِّيْنِ ۝ فَذٰلِكَ الَّذِيْ يَدُعُّ الْيَتِيْمَ ۝ وَلَا يَحُضُّ عَلٰي طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۝ فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ ۝ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ ۝ الَّذِيْنَ هُمْ يُرَاۗءُوْنَ ۝ وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ۔[15]

"کیا تو نے دیکھا جو (روز) جزا کو جھٹلاتا ہے۔ یہی وہ ہے جو یتیم کو دھکے دیتا ہے۔ اور مسکین کو کھلانے کے لئے ترغیب نہیں دیتا۔ ان نمازیوں کے لئے افسوس (اور ویل نامی جہنم کی جگہ) ہے۔ جو اپنی نماز سے غافل ہیں۔ جو ریاکاری کرتے ہیں۔ اور برتنے کی چیز روکتے ہیں"۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

شر الطعام طعام الوليمة يدعى لها الأغنياء ويترک الفقراء ومن ترک الدعوة فقد عصى الله ورسوله ﷺ۔[16]

"بدترین کھانا وہ ولیمہ ہے جس میں دولت مند بلائے جائیں اور فقراء کو نہ بلایا جائے۔ اور جو شخص دعوت کو چھوڑ دے تو گویا اس نے اللہ اور رسول ﷺ کی نافرمانی کی"۔

یعنی دعوت میں امراء کو تو بلایا جائے مگر غرباء کو چھوڑ دیا جائے۔ یہ بدترین دعوت کی مثال ہے۔ لہذا ایسی دعوت سے اور ایسے انداز سے بھی گریز کرنا چاہیے۔ اور دعوت کے آداب میں سے یہ بھی ہے کہ دعوت زیادہ پر تکلف نہ ہو یہ میزبان کے لیے بھی مشکل کا سبب بنتی ہے اور ایسی دعوتوں میں کھانا ضائع ہونے کا اندیشہ بھی ہوتا ہے۔

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

دينار أنفقته في سبيل الله ودينار أنفقته في رقبة ودينار تصدقت به على مسكين ودينار أنفقته على أهلک أعظمها أجرا الذي أنفقته على أهلک۔[17]

"ایک دینار جہاد فی سبیل اللہ میں خرچ کیا۔ ایک دینار غلام کو آزاد کرنے میں خرچ کیا۔ ایک دینار مسکین پر صدقہ کیا، اور ایک دینار بال بچوں پر خرچ کیا۔ ان میں سب سے زیادہ اجر اُس دینار میں ہے جو تو نے اپنے بیوی بچوں پر خرچ کیا"۔

## نتیجہ:

مقصودِ اسلام و منشاء یہی ہے کہ تمام انسان بلخصوص مسلمان آپس میں مل جل کر رہیں، ایک دوسرے کی کفالت و امداد کریں۔ ضرورت کے وقت کام آئیں۔ ایک جسم کی مانند ہوں۔ امیروں کے ساتھ ساتھ غریبوں کو بھی اپنی دعوت میں شریک کریں۔ ہمارے معاشرے میں ایک عام روش یہ بھی دیکھنے میں آئی ہے کہ امراء کی دعوت پر انتہائی اہتمام کے ساتھ جایا جاتا ہے بلکہ انتظار کیا جاتا ہے اور غریب کی دعوت رد کر دی جاتی ہے۔ ایسی عادات سے بچنا چاہیے کیونکہ اس سے غریبوں کی دل آزاری ہوتی ہے جو کہ اسلامی تعلیمات کے منافی عمل ہے۔

صاحب حیثیت لوگوں کوتاکید فرمائی گئی کہ اپنے ارد گرد سفید پوش (درمیانہ طبقہ)لوگوں کے حالات سے بھی آگاہی رکھیں اوراگران میں سے کوئی قرض یاکسی پریشانی میں مبتلاہے تواس کی بھی مدد کریں۔ مگر ساتھ یہ بھی خیال رکھاجائے کہ ان کی سفید پوشی کابھرم نہ ٹوٹنے پائے۔

## مراجع واحواشي

[1] البیھقی احمد بن حسین؛ سنن الکبریٰ البیھقی، مکتبۃ دار الباز، مکۃ المکرمہ، 1994، کتاب البیوع، باب ماجاء فی التدلیس وکتمان العیب بالمبیع، ح۔10515

[2] المائدہ/2

[3] البقرہ/195

[4] الذاریات/19

[5] المعارج/24-26

[6] البقرۃ/ 273

[7] نسائی ابوعبدالرحمٰن: سنن نسائی، ناشر اسلامی اکادمی، لاہور، دسمبر1985، كِتَاب الزَّكَاةِ، تَفْسِيرُ الْمِسْكِينِ، ج۔4، ح۔484

[8] الفجر/17-20

[9] بخاری ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل: الجامع الصحیح بخاری، مکتۃ قدوسیہ، لاہور، 2004ء ، باب بداءالوحی، ص154

[10] التوبہ/71

[11] البقرہ /271

[12] آلِ عمران/92

[13] بخاری محمد بن اسماعیل ابوعبداللہ: صحیح بخاری، مکتبہ قدوسیہ، لاہور2004، كِتَاب الْجِهَادِ وَالسِّيَرِ، بَاب مَنْ اسْتَعَانَ بِالضُّعَفَاءِ وَالصَّالِحِينَ فِي الْحَرْبِ ، ج۔4، ح۔2896

[14] بخاری محمد بن اسماعیل ابوعبداللہ: صحیح بخاری، مکتبہ قدوسیہ، لاہور2004، كِتَاب النَّفَقَاتِ، بَاب فَضْلِ النَّفَقَةِ عَلَى الْأَهْلِ ، ج۔7، ح۔5353

[15] الماعون: 1-7

[16] بخاری محمد بن اسماعیل ابوعبداللہ، الجامع الصحیح بخاری، مکتبہ قدوسیہ، لاہور، 2004، كِتَاب النِّكَاحِ، بَاب مَنْ تَرَكَ الدَّعْوَةَ فَقَدْ عَصَى اللَّهَ وَرَسُولَهُ، ج۔6، ح۔5177

[17] مسلم بن الحجاج بن مسلم القشیری النیسابوری: الجامع الصحیح مسلم، اسلامی کتب خانہ، لاہور، كِتَاب الزَّكَاةِ، بَاب فَضْلِ النَّفَقَةِ عَلَى الْعِيَالِ وَالْمَمْلُوكِ وَإِثْمِ مَنْ ضَيَّعَهُمْ أَوْ حَبَسَ نَفَقَتَهُمْ عَنْهُمْ، ج۔3، ح۔2311

AUSTRALIAN JOURNAL OF HUMANITIES AND ISLAMIC STUDIES RESEARCH (AJHISR)
Vol.2, Issue 1, Jan-16 to Jul-16

# URDU - IJTEHAD AND ITS NEED IN THE PRESENT TIMES

# اجتہاد کی موجودہ دور میں اہمیت و ضرورت – URDU

Naheed Arain
University of Sindh, Jamshoro, Pakistan

Samina Naz
University of Sindh, Jamshoro, Pakistan

**ABSTRACT:**

Praise be to Allah Almighty Who created man and placed him on the earth, sent His prophets to guide the mankind and made the Prophet Muhammad PBUH as the last and most of them all, chose Islam to be the religion that would stay applicable for all the times to come. The basic matters of creed in Islam such as tauheed, belief in the prophethood, qadr, paradise and hell, angels etc. are unanimously agreed by all those who belong to Ahlus Sunnah Wal Jamaah. However, in the matters of fiqh, there is room for disagreement. Even in the times of the beloved Prophet Muhammad PBUH there used to be occasional disagreement between the companions. When they could ask the Prophet Muhammad PBUH, they did, but when an opportunity was not available, they use to do Ijtihad. However, in order to do the ijtihad, a comprehensive knowledge of Quran, Sunnah and existing body of fiqh is required so that a person can understand the illah or the reason behind the rulings in order to deduce solutions for new problems. This article covers this important concept of Ijtihad and explains the relevant requirements regarding how and when to perform this.

**Key words:** Ijtihad, Islam, Mujtahid, Quran and Hadith

## اجتہاد کی تعریف

اجتہاد ایک اصطلاح ہے جسے شریعت اسلامیہ میں استعمال کیا جاتا ہے جس میں ایسے پیش آمدہ مسائل کا حل تلاش کیا جاتا ہے جن کا حل ہمیں قرآن و سنت یا احادیث میں نہ مل سکے۔

## اجتہاد کے لغوی معنٰی۔

اجتہاد کے لغوی معنی کوشش کرنے کے ہیں۔ لغت میں اجتہاد کا مادہ "ج،ہ،د" ہے اور یہ طاقت، محنت اور کوشش کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔یہ لفظ ایسی کوشش کے لیے بولا جاتا ہے جس کے ذریعے خوب سوچ سمجھ کر ایک اصولی نتیجہ نکالا جائے ۔

## اجتہاد کے اصطلاحی معنٰی۔

اس کے شرعی یا فقہی معنی یہ ہیں کہ کوئی صاحبِ علم و ذکاوت اپنی صلاحیتوں کو صرف کر کے کسی نئ ضرورت کا شرعی حل تلاش کرے ۔ اس طرح اجتہاد ایک ایسی کوشش ہے کہ اس کے ذریعے کسی نئ ضرورت کا شرعی حل نکالا جاتا ہے۔ اس کے بارے میں اصولیوں کے مختلف اقوال ہیں۔

علامہ زبیدی فرماتے ہیں۔

"الاجتہاد بذل الواسع فی طَلَبَ الاَمر،والمرادبہ رَدُّل القَضِیّۃ مِن طَرِیق القیاس الیٰ الکتاب و السنۃ"[1]

اجتہاد کہتے ہیں کسی چیز کی تلاش میں اپنی پوری طاقت خرچ کرنااوراس سے مراد ہے کسی مسئلہ کو قیاس کے واسطہ سے کتاب وسنت کی طرف لوٹانا۔

قاضی بیضاوی اجتہاد کی تعریف کچھ یوں کرتے ہیں۔

" استفراغ الجهد في درك الأحكام الشرعية ".[2]

احکام شرعیہ کو حاصل کرنے میں پوری طاقت (تمام علمی صلاحیت) کو صرف کرنا اجتہاد ہے۔

علامہ ابن حاجب نے اجتہاد کی تعریف اس طرح کی ہے۔

"اَلاِجتہاد اَستَفْراغ اَلفَقِیہ اَلوَاسع لتحصیل ظن بحکم شرعی"۔[3]

کسی حکم شرعی کے ظن کو حاصل کرنے کے لیے فقیہ (مجتہد) کا اپنی تمام علمی صلاحیتوں کو صرف کرنا اجتہاد ہے۔

علامہ ابن ہمام اجتہاد کی تعریف میں لکھتے ہیں۔

"اَلاِجتہاد لُغۃ بذل الطاقتہ فی تحصیل ذی کلفتہ و اصطلاحاً ذالک من الفقیہ فی تحصیل حکم شرعی ظنی"۔[4]

اجتہاد کا لغوی معنی ہے کسی مشقت طلب کام کو حاصل کرنے کے لیے طاقت صرف کرنا،اور اصطلاحی معنی ہے کسی حکمِ شرعی ظنی کو حاصل کرنے کے لیے فقیہ کا اپنی علمی صلاحیتوں کو صرف کرنا۔

علامہ وشتانی مالکی نے قاضی عیاض مالکی سے اجتہاد کی یہ تعریف نقل کی ہے۔

"اَلاِجتہاد بذل اَلوَاسع فی طلب الحق و الصواب فی النازلۃ" ۔[5]

پیش آمدہ مسئلہ میں حق اور صواب کو طلب کرنے کے لیے اپنی علمی صلاحیت کو صرف کرنا اجتہاد ہے۔

## فقہاء کے نزدیک مجتہد کی اہلیت کی شرائط

علامہ ابوالحسن مرغینانی صاحب ہدایہ اجتہاد کی شرط بیان کرتے ہوے لکھتے ہیں۔

"ان یکون صاحب حدیث لہ معرفۃ بالفقہ او صاحب فقہ لہ معرفۃ بالحدیث لئلا یشتغل بالقیاس فی المنصوص علیہ وقیل ان یکون مع ذٰلک صاحب قریحۃ یعرف بھا عادات الناس لان من الاحکام ما یبتنی علیھا"۔[6]

یہ کہ وہ شخص حدیث میں ماہر ہو اور اس کو فقہ کی معرفت ہو یا وہ شخص فقہ میں ماہر ہو اور اس کو حدیث کی معرفت ہو تا کہ وہ منصوص مسائل میں قیاس نہ کرے اور ایک قول یہ ہے اس کے ساتھ ساتھ وہ ذہین اور طبّاع ہو (یعنی قیاس صحیح کر سکتا ہو) لوگوں کے عرف اور عادات کو پہچانتا ہو کیوں کہ بہت سے احکام عرف پر مبنی ہوتے ہیں۔

احناف کے نزدیک ایک ایسا شخص جسے فقہ وحدیث جیسے علوم پر مکمل دسترس ہو وہ شخص اجتہاد کی اہلیت پر پورا اترتا ہے اور اس شخص کی ذہانت اور قیاس کی صلاحیت نہ صرف فقہ وحدیث پر ہو بلکہ اس کے ساتھ ساتھ وہ لوگوں کی عرف وعادات سے بھی اچھی طرح واقفیت رکھتا ہو۔

علامہ شمس الدین مقدسی حنبلی اہلیت اجتہاد کی شرائط پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

مجتہد وہ شخص ہے جو کتاب اور سنت کے حقیقت اور مجاز کی معرفت رکھتا ہو اور امر، نہی، مبین، مجمل محکم، متشابہ، عام، خاص، مطلق، مقید، ناسخ، منسوخ، مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ کا علم رکھتا ہو اور احکام سے متعلق صحیح اور ضعیف اور متواتر اور آحاد احادیث کو جانتا ہو اور قیاس اور اس کی شرائط اور استنباط کے طریقہ کو جانتا ہو اور حجاز اور شام اور عراق میں متداول عربیت کو جانتا ہو جو شخص اکثر فقہ کو جانتا ہو وہ فتویٰ دینے اور قضاء کا اہل ہو۔[7]

علامہ زین الدین ابن نجیم مجتہد کی شرائط یوں بیان کرتے ہیں۔

"ولا يشترط حفظه لجميع القرآن ولا لبعضه عن ظهر القلب بل يكفى ان يعرف مظان احكامها فى ابوابها فى راجعها وقت الحاجة ولا يشترط التبحر فى هذه العلوم"۔[8]

مجتہد کے لیے یہ شرط نہیں کہ وہ تمام یا بعض قرآن کا حافظ ہو، بلکہ یہ کافی ہے کی وہ یہ جانتا ہو کی پیش آمدہ مسائل کن ابواب میں ہیں اور بوقت ضرورت ان کی طرف رجوع کر سکے اور اس کے لیے ان علوم میں ماہر اور تبحر ہونا بھی ضروری نہیں۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی کے نزدیک بھی مجتہد میں ان اوصاف کا ہونا ضروری ہے جن اوصاف کا ذکر علامہ زین الدین ابن نجیم کے ہاں ملتا ہے۔

"ولا يشترط ان يكون الفقيه محيطا بكل القرآن و السنة ولا ان يحيط بجميع الاخبار الواردة ولا ان يكون مجتهد فى كل المسائل بل يكفى معرفة ما يتعلق بموضوع البحث"[9]

مجتہد کے لیے یہ شرط نہیں ہے کہ وہ تمام قرآن اور سنت، تمام احادیث اور آثار مرویہ کا عالم ہو اور نہ یہ ضروری ہے کہ وہ تمام مسائل میں مجتہد ہو بلکہ یہ کافی ہے کہ جو مسئلہ پیش آیا ہے اس سے متعلق ابحاث کا اسے علم ہو۔

درج بالا بیان کی گئی مختلف فقہاء کی مجتہد کے لیے سب شرائط قابل لحاظ ہیں اور ان میں زمانے کے پیش نظر ترمیم واضافے بھی کیے جا سکتے ہیں ۔کیوں کہ نبی پاک ﷺ نے اجتہاد کی ہدایت فرماتے ہوئے یا کسی دوسرے موقع پر اس نوعیت کی شرائط کو متعین نہیں فرمایا چنانچہ دین کے جس معاملے میں آپ ﷺ نے تحدید نہیں فرمائی اس میں بغیر کسی ضرورت کے کوئی حد بندی نہیں کرنی چاہیے۔

کیوں کہ عین ممکن ہے کسی معاملے میں متعلقہ شعبے کے ماہر کی رائے مذکورہ شرائط پر پورا اترنے والے کی رائے سے زیادہ وقیع ہو مثال کے طور پر یہ ہو سکتا ہے کہ طب کے کسی معاملے میں ایک ڈاکٹر کا اجتہاد عربی زبان وادب کے کسی فاضل کے کسی اجتہاد کے مقابلے میں زیادہ قرین حقیقت ہو۔اسی طرح شریعت میں سود کی طرف متعین ہو جانے کے بعد اس کے اطلاق کے معاملے میں کسی ماہر معیشت کی رائے کسی عالم دین کی رائے سے زیادہ بہتر ہو سکتی ہے۔اس بنیاد پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اجتہاد کے لیے کسی طرح کی کوئی قد غن نہیں ہے یہ دروازہ ہر مسلمان کے لیے اس کی انفرادی یا اجتماعی حیثیت میں پوری طرح کھلا ہے۔

## اجتہاد کی ضرورت اور اہمیت

اجتہاد کرنے کے لیے یہ جاننا ضروری ہے کہ وہ احکام جن کے بارے میں قرآن وحدیث میں واضح بیان کر دیا گیا ہو یعنی ایسے احکامات جن کے بارے میں کسی قسم کا گمان یا شک وشبہ نہ ہو تو ایسے معاملات میں مجتہد کے لیے اجتہاد کی ضرورت نہیں ہوتی۔ لیکن ایسے احکامات جو کہ غیر واضح ہوں یعنی قرآن وحدیث میں اس کی وضاحت نہ ہو تو ایسی صورتِ حال میں مجتہد کے لیے اجتہاد کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور قرآن وسنت سے یہی اجتہاد ثابت ہے۔

موجودہ دور میں ہم اس قدر مسائل میں الجھے ہوئے ہیں کہ ہمیں ہر لحہ شریعت کے حکم کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ان حالات میں ہمیں شریعت کا حکم معلوم کیے بغیر خود کو مسائل کے حوالے نہیں کرنا چاہیے کیونکہ اس طرح ہم نہ صرف مذہب سے دور ہو جائیں گے بلکہ حالات کا مقابلہ کرنے کے بجائے اسلامی روش سے بھی ہٹ جائیں گے لہٰذا ایک مسلمان کے لیے ضروری ہے کہ وہ اجتہاد کی ضرورت کو پیش نظر رکھے اور کبھی اس سے روگردانی نہ کرے کیونکہ اجتہاد کے بغیر ایک مسلمان اپنے اسلامی تشخص کو قائم نہیں رکھ سکتا۔

## قرآن اور اجتہاد

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

وَاِذَا جَآءَهُمۡ اَمۡرٌ مِّنَ الۡاَمۡنِ اَوِ الۡخَـوۡفِ اَذَاعُوۡا بِهٖ‌ ؕ وَلَوۡ رَدُّوۡهُ اِلَى الرَّسُوۡلِ وَاِلٰٓى اُولِى الۡاَمۡرِ مِنۡهُمۡ لَعَلِمَهُ الَّذِيۡنَ يَسۡتَنۡۢبِطُوۡنَهٗ مِنۡهُمۡ[10]

" اور جب ان کے پاس امن یا خوف کی کوئی خبر پہنچتی ہے تو اس کو مشہور کردیتے ہیں اور اگر اس کو پیغمبر اور اپنے سرداروں کے پاس پہنچاتے تو تحقیق کرنے والے اس کی تحقیق کر لیتے"۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے یہ ہدایت دی ہے کہ امن یا خوف کے حوالے سے کوئی نیا معاملہ پیش آجائے تو عوام میں اس کی تشہیر کرنے کے بجائے پہلے ایسے لوگوں کے سامنے پیش کیا جائے جو اس کی گہرائی تک پہنچ کر اس سے نتائج اخذ کر سکتے ہیں اور ان کی رہنمائی میں بات کو آگے چلایا جائے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی بھی نیا مسئلہ یا واقع پیش ہو تو پہلے اس کے بارے میں متعلقہ ماہرین کی رائے لی جائے اور پھر اسے عوام کے سامنے لایا جائے، ورنہ مسئلہ براہ راست عوام کے سامنے لانے سے خرابی پیدا ہو سکتی ہے۔

ایک اور آیت میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا[11]

"اے ایمان والو! فرماں برداری کرو اللہ کی اور فرماں برداری کرو رسول ﷺ کی اور أُولِي الْأَمْرِ (علماء وفقہاء) کی جو تم (مسلمانوں) میں سے ہوں، پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو اسے لوٹاؤ اللہ (کے کلام) اور رسول ؐ (کی فرمان) کی طرف، اگر تم ایمان (ویقین) رکھتے ہو اللہ پر، اور قیامت کے دن پر، یہ بات اچھی ہے اور بہت بہتر ہے اس کا انجام"

اس آیت میں چاروں دلیلوں کی طرف اشارہ ہے:

اَطِيْعُوا اللّٰهَ سے مراد "قرآن" ہے

اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ سے مراد "سنّت" ہے

أُولِي الْأَمْرِ سے مراد "علماء وفقہاء" ہیں

ان میں اگر اختلاف وتنازع نہ ہو بلکہ اتفاق ہو جائے تو اسے "اجماعِ فقہاء" کہتے ہیں.

یعنی اجماعِ فقہاء کو بھی مانو. اور اگر ان أُولِي الْأَمْرِ (علماء وفقہاء) میں اختلاف ہو تو ہر ایک مجتہد عالم کا اپنی رائے سے اجتہاد کرتے اس نئے غیر واضح اختلافی مسئلے کا قرآن وسنّت کی طرف لوٹانا اور استنباط کرنا "اجتہادِ شرعی" یا "قیاسِ مجتہد" کہتے ہیں.

اس آیت میں "اولو الامر" کی اطاعت کے حکم کے بعد اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد کہ "پھر اگر کسی چیز میں جھگڑ پڑو تو اس کو لوٹاؤ اللہ اور رسول کی طرف" یہ حکم اس بات کی دلیل ہے کہ اولو الامر سے مراد علماء و فقہاء ہیں۔ جس مسئلے میں ان کا اتفاق و اجماع ہوجائے وہ بھی قرآن و سنّت کی بعد قطعی دلیل و حکم ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے لوگوں کو ان کی اطاعت کا حکم دیا "پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں" فرماکر اولو الامر کو حکم دیا کہ جس معاملہ میں ان کے درمیان اختلاف ہو اسے اللہ کی کتاب اور نبی کی سنّت کی طرف لوٹادو، یہ حکم علماء و فقہاء ہی کو ہوسکتا ہے، کیونکہ عوام الناس اور غیر عالم کا یہ مقام نہیں ہے، اس لیے کہ وہ اس بات سے واقف نہیں ہوتے کہ کتاب اللہ و سنّت کی طرف کسی معاملہ کو لوٹانے کا کیا طریقہ ہے ۔

قرآن کریم کی ایک اور آیت میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

فَاعْتَبِرُوا يَا أُولِي الْأَبْصَارِ۔[12]

"اے دیدہ بینا رکھنے والو، عبرت حاصل کرو"۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے مخاطب ہی اہل بصیرت کو کیا ہے۔ "یَا أُولِي الْأَبْصَارِ۔" جس کے معنی ہیں 'اے اہلِ بصیرت! یا اے دیدہ بینا رکھنے والو! چنانچہ ان ہی کو ارشاد ہوا ہے کہ تم عبرت حاصل کرو، عبرت حاصل کرنے کے لیے گہری نظر درکار ہوتی ہے ظاہر ہے عبرت بھی انسان اسی حالت میں حاصل کرتا ہے کہ جب اس میں درست راستہ تلاش کرنے کی جستجو موجود ہوتی ہے چنانچہ اس آیت میں یہ حکم مضمر ہے کہ عزم جستجو پیدا کرو۔ اس کام

کے لیے بصارت ہی نہیں بصیرت بھی درکار ہوتی ہے ۔ چنانچہ اس ہدایت کے پورے معنی سمجھے جائیں تو ظاہر ہوتا ہے کہ حالاتِ دنیا سے عبرت، بصیرت کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتی۔اس آیت سے قیاس کے حجت ہونے پر استدلال کیا گیا ہے۔

## احادیث نبویہ اور اجتہاد کی اجازت

اجتہاد کے بارے میں سب سے مشہور حدیث حضرت معاذ بن جبلؓ کی ہے جب نبی کریم ﷺ نے انہیں یمن کا حاکم بنا کر بھیجا جس کی سند ہمیں سنن ابوداؤد میں ملتی ہے۔

"عَنْ مُعَاذٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ مُعَاذًا إِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ كَيْفَ تَقْضِي فَقَالَ أَقْضِي بِمَا فِي كِتَابِ اللَّهِ قَالَ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي كِتَابِ اللَّهِ قَالَ فَبِسُنَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي سُنَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي سُنَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَجْتَهِدُ رَأْيِي وَلَا آلُو ، فَضَرَبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَدْرَهُ ، وَقَالَ : الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي وَفَّقَ رَسُولَ رَسُولِ اللَّهِ لِمَا يُرْضِي رَسُولَ اللَّهِ"۔[13]

جب حضور اکرم ﷺ نے حضرت معاذ کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجنے کا ارادہ کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا تم کس طرح فیصلہ کرو گے جب تمہارے پاس کوئی مقدمہ پیش ہو جائے، تو انہوں نے فرمایا کہ اللہ کی کتاب سے فیصلہ کروں گا آپ ﷺ نے فرمایا اگر تم اللہ کی کتاب میں وہ مسئلہ نہ پاؤ تو فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کی سنت کے مطابق فیصلہ کروں گا آپ ﷺ نے فرمایا کہ اگر سنت رسول میں بھی نہ پاؤ تو انہوں نے کہا کہ اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا اور اس میں کوئی کمی کوتاہی نہیں کروں گا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے سینہ کو تھپکا اور فرمایا کہ اللہ ہی کیلیے تمام تعریفیں ہیں جس نے اللہ کے رسول کے قاصد (معاذ) کو اس چیز کی توفیق دی جس سے رسول اللہ راضی ہیں۔

اس حدیث سے ہمیں یہ معلوم ہوتا ہے سب سے پہلے ہمیں قرآن وسنت کی طرف رجوع کرنا چاہیے اگر ان مسائل یا احکامات کا ذکر ہمیں قرآن یا حدیث میں نہ ملے تو ان مسائل واحکامات میں ہمیں اجتہاد کرنے کی اجازت ملتی ہے۔

## مجتہد کے لیے اجر

اجتہاد کی اجازت کے بعد ہمیں یہ دیکھنا ہو گا کہ اس کی اجازت ہر خاص وعام کو ہے یا نہیں صحیح مسلم کی حدیث میں بتایا گیا ہے کہ حاکم کا مجتہد ہونا ضروری ہے جو عالم ہو اور فیصلہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو اور اگر اس کا فیصلہ صحیح ہے تو اس کو دو اجر ملیں گے ایک اجر اس کے اجتہاد کا ہو گا اور ایک اجر اس کی اصابت رائے کا اور اگر اس کا فیصلہ غلط ہے تو اس کو صرف اپنے اجتہاد کا اجر ملے گا۔

"عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ ، أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، يَقُولُ: "إِذَا حَكَمَ الْحَاكِمُ فَاجْتَهَدَ، ثُمَّ أَصَابَ فَلَهُ أَجْرَانِ، وَإِذَا حَكَمَ فَاجْتَهَدَ، ثُمَّ أَخْطَأَ فَلَهُ أَجْرٌ"[14]

عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ ﷺ نے فرمایا کہ جب حاکم کوئی فیصلہ اپنے اجتہاد سے کرے اور فیصلہ صحیح ہو تو اسے دہرا ثواب ملتا ہے اور جب کسی فیصلہ میں اجتہاد کرے اور غلطی کر جائے تو اسے اکہرا ثواب ملتا ہے۔

ہر عام شخص اجتہاد کرنے کا اہل نہیں بلکہ ایسی قابل اعتبار علمی شخصیت جو اپنے کسی شاگرد کی دینی علم و سمجھ میں گہرائی اور مہارت پرکھ لینے کے بعد اجازت دے۔ اس سے مراد ایسا حاکم جو عالم ہو حکم دینے کے لائق ہو اور جاہل کا حکم دینا درست نہیں، اگر وہ حکم کرے گا تو گناہگار ہوگا۔

## غزوہ بنو قریظہ اور صحابہ کا اجتہاد

غزوہ احزاب سے واپسی پر آپ ﷺ نے صحابہ سے فرمایا تھا کہ کوئی آدمی عصر کی نماز نہ پڑھے جب تک کہ بنو قریظہ میں نہ پہنچ جائے۔ اکثر صحابہ کرام نے آپ ﷺ کے فرمان کے مطابق عمل کرتے ہوئے بنی قریظہ میں عصر کی نماز ادا کی اور وقت کی تاخیر کی کوئی پروا نہیں کی۔ جبکہ باقی صحابہ کرام نے اجتہاد کیا اور آپ کے ارشاد کا یہ مطلب لیا کہ بنوقریظہ ہی میں عصر پڑھنا مقصود نہیں ہے؛ بلکہ مقصود جلدی پہنچنا ہے۔ چنانچہ ان لوگوں نے دوران سفر عصر کی نماز پڑھ لی۔

" عَنِ ابْنِ عُمَرَ ، قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَنَا لَمَّا رَجَعَ مِنْ الْأَحْزَابِ: "لَا يُصَلِّيَنَّ أَحَدٌ الْعَصْرَ إِلَّا فِي بَنِي قُرَيْظَةَ"، فَأَدْرَكَ بَعْضَهُمُ الْعَصْرُ فِي الطَّرِيقِ، فَقَالَ بَعْضُهُمْ: لَا نُصَلِّي حَتَّى نَأْتِيَهَا، وَقَالَ بَعْضُهُمْ: بَلْ نُصَلِّي لَمْ يُرَدْ مِنَّا ذَلِكَ، فَذُكِرَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يُعَنِّفْ وَاحِدًا مِنْهُمْ" [15]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ خندق سے فارغ ہوئے تو ہم سے آپ ﷺ نے فرمایا کوئی شخص بنو قریظہ کے محلہ میں پہنچنے سے پہلے نماز عصر نہ پڑھے لیکن جب عصر کا وقت آیا تو بعض صحابہ نے راستہ ہی میں نماز پڑھ لی اور بعض صحابہ نے کہا کہ ہم بنو قریظہ کے محلہ میں پہنچنے پر نماز عصر پڑھیں گے اور کچھ حضرات کا خیال یہ ہوا کہ ہمیں نماز پڑھ لینی چاہیے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد یہ نہیں تھا کہ نماز قضاء کر لیں۔ پھر جب آپ سے اس کا ذکر کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی پر بھی ملامت نہیں فرمائی۔

اس سے علماء امت نے یہ اصول اخذ کیا ہے کہ علمائے مجتہدین جو حقیقتاً مجتہد ہوں اور اجتہاد کی صلاحیت رکھتے ہوں ان کے اقوال مختلفہ میں سے کسی کو گناہ اور منکر نہیں کہا جا سکتا، دونوں فریقوں کے لیے اپنے اپنے اجتہاد پر عمل کرنے میں ثواب لکھا جاتا ہے۔

## سعی کی شروعات صفا سے شروع کرنے پر اجتہاد

اجتہاد خود نبی کریم ﷺ نے بھی کیا جس کی حدیث ہمیں جامع ترمذی میں ملتی ہے۔

"عَنْ جَابِرٍ قَالَ لَمَّا قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَكَّةَ دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَاسْتَلَمَ الْحَجَرَ ثُمَّ مَضَى عَلَى يَمِينِهِ فَرَمَلَ ثَلَاثًا وَمَشَى أَرْبَعًا ثُمَّ أَتَى الْمَقَامَ فَقَالَ وَاتَّخِذُوا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ وَالْمَقَامُ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْبَيْتِ ثُمَّ أَتَى الْحَجَرَ بَعْدَ الرَّكْعَتَيْنِ فَاسْتَلَمَهُ ثُمَّ خَرَجَ إِلَى الصَّفَا أَظُنُّهُ قَالَ إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ قَالَ وَفِي الْبَاب عَنْ ابْنِ عُمَرَ قَالَ أَبُو عِيسَى حَدِيثُ جَابِرٍ حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ وَالْعَمَلُ عَلَى هَذَا عِنْدَ أَهْلِ الْعِلْمِ"۔[16]

حضرت جابر سے روایت ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ تشریف لائے تو مسجد حرام میں داخل ہوئے اور حجر اسود کو بوسہ دیا، ۔ پھر داہنی طرف چل دیئے (یعنی طواف شروع کیا) تین چکر بازوؤں کو تیز تیز ہلاتے ہوئے پورے کئے اور چار چکروں میں (اپنی عادت کے مطابق) چلے پھر مقام ابراہیم کے پاس آئے اور آیت کریمہ (وَاتَّخِذُوا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى۔ مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بناؤ۔ البقرۃ 2: 125) پڑھ کر دو رکعتیں پڑھیں اس وقت مقام ابراہیم آپ اور بیت اللہ

کے درمیان تھا۔ پھر حجر اسود کی طرف آئے اور اسے بوسہ دیا۔ پھر صفا کی طرف چلے گئے، راوی کہتے ہیں میرا خیال ہے کہ آپ نے یہ آیت پڑھی (إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ۔ البقرة 2: 158) یعنی صفا اور مروہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہیں۔ اس باب میں حضرت ابن عمر سے بھی روایت ہے۔ امام عیسیٰ ترمذی فرماتے ہیں کہ حدیث جابر حسن صحیح ہے۔ اہل علم کا اسی پر عمل ہے۔

اس حدیث میں نبی ﷺ نے قرآن مجید سے استدلال کرتے ہوئے کہا کہ قرآن کی آیت (إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ۔ البقرة 2: 158) میں صفا کا ذکر پہلے کیا گیا ہے اس لیے سعی کی شروعات ہم صفا سے کریں گے۔

## کیا اجتہاد کا دروازہ بند ہو چکا ہے

اجتہاد نبی کریم ﷺ کے دور سے ہوتا آیا ہے جن کا ذکر احادیث سے ہمیں ملتا ہے اس کے بعد صحابہ کرام کے دور میں بھی اگر کوئی مسئلہ پیش آجاتا تو سب سے پہلے اسے قرآن میں تلاش کیا جاتا اگر قرآن میں نہ ملتا تو پھر سنت رسول ﷺ میں اور اگر ان دونوں میں نہ ملتا تو پھر اجتہاد کیا جاتا اسی اصول کے مطابق نئے پیش آمدہ مسائل کے فیصلے ہوتے رہے صحابہ کرام براہ راست چشمہ نبوت سے فیض یاب تھے اور جناب نبی کریم ﷺ کے مزاج اور سنت کو اچھی طرح سمجھتے تھے اس لیے اجتہاد کے حوالے سے کسی واضح درجہ بندی، اصول وضوابط اور دائرہ کار کے تعین کی زیادہ ضرورت محسوس نہیں کی گئی۔ البتہ بعد کے ادوار میں اجتہاد کے اصول و قوانین طے کیے گئے۔ اور ان ہی واضح کردہ اصول و قوانین کی پابندی کرتے ہوئے عملی دائروں میں اجتہاد کا سلسلہ بدستور چلتا رہا۔

ان ہی اصولوں کو مد نظر رکھتے ہوئے مجتہدین اور آئمہ کرام کے اجتہادات کی بدولت منظم فقہی مکاتب فکر وجود پا گئے جنہیں آج حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی اور دیگر عنوانات کے ساتھ یاد کیا جاتا ہے ۔ اجتہاد کا دروازہ کسی کے کہنے پر بند نہیں ہو جاتا بلکہ ضرورت پوری ہو جانے پر اس مسئلہ پر اجتہاد کی ضرورت باقی نہیں رہتی البتہ اجتہاد کے کے لیے بنائے گئے اصول وضوابط کا تعین کرنا ضرور بند ہو چکا ہے کیوں کہ اجتہاد کا عمل ان ہی دائروں میں ہوتا چلا آرہا ہے اور تا قیامت ہوتا رہے گا۔

## موجودہ صدی اور اجتہادی ادارے۔

اسلامی فقہ کے لحاظ سے سب سے پہلے حکومت مصر نے 1936ء میں ایک بورڈ تشکیل دیا جس نے مختلف فقہی مسالک اور فقہاء کے انفرادی اجتہادات میں سے ایسی آراء کو منتخب کیا جو دور حاضر کے تقاضوں سے ہم آہنگ ہو اور انسانی ضرورتوں کو پورا کر سکے۔

اس کے بعد 1935ء میں شام نے بھی اسلامی فقہ کی طرف قدم اٹھایا۔ 1948ء میں منعقد ہونی والی وکلاء کی بین الاقوامی کانفرس نے انٹرنیشنل لائرز ایسوسی ایشن کو یہ سفارش کی کہ اسلامی قوانین اور دیگر قوانین کے مابین مطالعے کو رواج دیا جائے تاکہ پوری دنیا اس فقہ سے مستفید ہو سکے۔

1951ء میں قانون کے متقابل مطالعہ کی بین الاقوامی اکیڈمی کے شعبہ قوانین مشرق کی ایک کانفرس ہفتہ فقہ اسلامی کے نام سے پیرس میں منعقد ہوئی۔ 1952ء میں دمشق میں ہونے والی انسداد جرائم کانفرس نے بھی حکومتوں سے اپیل کی کہ جرائم کی روک تھام کے لیے اپنے قانونی نظام کو اسلامی شریعت سے قریب تر کریں۔ 1951ء میں پیرس میں بین الاقوامی اکیڈمی برائے مطالعہ قوانین نے ایک بورڈ تشکیل دینے کی خواہش ظاہر کی جو فقہ اسلامی کی ڈکشنری تیار کرے جس میں فقہی مباحث کا نہایت آسان اور ہلکے پھلکے انداز میں تعارف کرا دیا جائے۔[17]

1929ء میں مصر میں حنفی، مالکی، شافعی او رحنبلی اہل علم کی ایک جماعت کی سفارشات پر وضع کیے جانے والے ایک قانون کے ذریعے ایک وقت کی متعدد طلاقوں کو قانوناً ایک ہی طلاق شمار کیاجاتا ہے۔ اسی قسم کا قانون سوڈان میں 1935ء میں، اردن میں 1951ء میں، شام میں 1953 ء میں، مراکش میں 1958ء میں، عراق میں 1909ء میں اور پاکستا ن میں 1961ء میں نافذ کیا گیا۔[18]

## عصر حاضر کے چند اہم اجتہادی مسائل۔

عصر حاضر میں حالات کے اتار چڑھاؤ، نسل انسانی کے معاشرتی ارتقاء، زمانہ کے تغیرات، سائنسی انکشافات ، تکنیکی ایجادات ،طبّی مشاہدات اور مشینی مصنوعات نے صرف ایک جہان نو کی ہی تعمیر نہیں کی بلکہ بہت سے اجتہادی مسائل کو بھی جنم دیا ہے۔سماجیات، عمرانیات اور بشریات میں نئے نئے تصورات پیدا ہوگئے ہیں۔آیئے آج کے دور میں درپیش اجتہادی مسائل کا ایک مختصر جائزہ لیتے ہیں۔

## دینی مدارس۔

دینی مدارس میں عصری علوم کی شمولیت ،اسلامی کیلنڈر،مشینی ذبیحہ ،انتہاپسندی اور جہاد کے نام پر خودکش حملوں کی شرعی حیثیت جیسے اہم مسائل پر انتہائی توجہ کی ضرورت ہے۔

## ریاست میں پیش آنے والے مسائل۔

اسلامی ریاستوں میں رویت ہلال ،فضائی سفر میں نمازوں کی ادائیگی اور روزے کا دورانیہ،ذرائع ابلاغ میں تصویر وغیرہ، اسلامی ریاست میں طرزِ حکومت ،شورائیت ،طرزانتخاب،عدالتی نظام ،احتساب کے ادارے ،ریاستی اداروں کے باہمی تعلقات اور حدود،آئینی مسائل ،غیر مسلم اقلیتوں کے حقوق،خاتون کی حکمرانی،عدلیہ،انتظامیہ اور مقننہ کی خودمختاری ،بنیادی حقوق، نفسِ جمہوریت،جاگیرداری،ارتکازدولت، نفع کی حدود کا تعین،کارخانے کے منافع میں کارکنوں کا حصہ ،ٹیکسیشن اور زکٰوۃ وعشرجیسے موضوعات غوروفکر کے منتظر ہیں۔

## معاشرتی زندگی۔

معاشرتی زندگی میں عورتوں کے حقوق ،شرعی طلاق کی نوعیت ،دیت اور شہادت،انٹرنیٹ اور ٹیلی فون پر نکاح وطلاق ،نومسلم بیوی اور غیرمسلم خاوند،یانومسلم خاوند اور غیر مسلم بیوی کی نوعیت،اس کے علاوہ بےشمار مسائل ہیں۔

## طب کی دنیا میں۔

خون کی منتقلی، اعضاء کی پیوند کاری ،آنکھوں کے عطیات ،فیملی پلاننگ ،کلوننگ، ٹیسٹ ٹیوب بےبی،ضبط ولادت کی مختلف صورتیں ،پلاسٹک سرجری ،ایڈز سے متعلق مسائل اس کے علاوہ بےشمار طبّی موضوعات کا ہمیں سامنا ہے۔

اگر امت مسلمہ کے اوپر پیش کردہ موضوعات کو دیکھا جائے تو ذہن اس بات کا فیصلہ کرتا ہے کہ یہ سب امور محلِ اجتہاد ہیں ان کے لیے اجتماعی اجتہاد کی ضرورت ہے۔



درج بالا بحث سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ اجتہاد کی ضرورت ہر دور میں رہی ہے اور اس کی رہنمائی ہمیں قرآن وسنت سے ملتی ہے۔اجتہاد کا سلسلہ دور نبوت، صحابہ کرامؓ، تبع تابعین اور آئمہ کرام سے لے کر دور حاضر تک جاری ہے اور آنے والے دور کے مسائل کو مد نظر رکھتے ہوئے امید ہے کہ مستقبل میں بھی جاری رہے گا۔ یہ سلسلہ کسی کے بند کرنے سے ہوا ہے اور نہ ہو گا کیوں کہ فکری جدوجہد یا اجتہاد ہی ایک ایسی راہ ہے جس پر چل کر ہم اپنے فکری بحران پر قابو پا سکتے ہیں۔

## مراجع واحواشي

---

[1] علامی زبیدی، تاج العروس، تحقیق عبدلسلام محمد ہارون، مطبوعہ مطبعۃ حکومت الکویت۔ سن اشاعت درج نہیں، ج7، ص539۔

[1] علامی زبیدی، تاج العروس، تحقیق عبدلسلام محمد ہارون، مطبوعہ مطبعۃ حکومت الکویت۔ سن اشاعت درج نہیں، ج7، ص539۔

[2] قاضی ابوالخیر عبداللہ بن عمر بیضاوی، منہاج الوصول الی علم الاصول، مطبوعہ مطبع امیریہ کبریٰ بولاف مصر، 1316ھ، ج3، ص284۔

[3] علامہ جمال الدین اسنوی، نہایت السؤل علی ہامش التقریر والتجیرج، مطبوعہ مطبع امیریہ کبریٰ بولاف مصر، 1316ھ، ج3، ص286۔

[4] علامہ کمال الدین ابن ہمام، التحریر، مطبوعہ مطبع امیریہ کبریٰ بولاف مصر، 1316ھ، ج3، ص229۔

[5] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفاوشتانی مالکی، اکمال اکمال المعلم، مطبوعہ دار لکتب العربیہ بیروت، سن اشاعت درج نہیں، ج5، ص15۔

[6] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر مرغینانی، ہدایہ اخرین، مطبوعہ مکتبہ شرکۃ علمیہ ملتان، سن اشاعت درج نہیں، ص132۔

[7] علامی شمس الدین مقدسی، کتاب الفروع، مطبوعہ عالم لکتب بیروت، 1388ھ، ج6، ص425۔

[8] علامہ زین الدین ابن نجیم، البحر الرائق، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، 1311ھ، ج6، ص364۔

[9] ڈاکٹر وہبہ رخیلی، الفقہ الاسلامی وادلتہ، مطبوعہ دارالفکر بیروت، 1405ھ، ج6، ص484۔

[10] النّسَاء 4 : 83

[11] النّسَاء 4 : 59

[12] سورۃالحَشر 59 : 2

[13] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث، سنن ابوداؤد، ج3، مطبع رومی پبلیکیشنز اینڈ پرنٹرز لاہور 2002، باب قضا میں اجتہاد کرنا، ص78۔

[14] علامہ غلام رسول سعیدی، شرح صحیح مسلم، ج خامس، مطبع رومی پبلیکیشنز اینڈ پرنٹرز لاہور 2010ء، باب حاکم صحیح فیصلہ کرے یا غلط اس کو اجر ملتا ہے، حدیث 4373، ص145۔

[15] بخاری محمد بن اسماعیل ابو عبداللہ، صحیح بخاری مکتبہ ترجمان 4116 اردو بازار جامعہ مسجد دہلی 2004، ج2، باب صلوۃ الطالب والمطلوب راکبا وایماء، حدیث 946، ص115۔

[16] ترمذی امام ابوعیسی محمد بن عیسیٰ، جامع ترمذی، مکتبۃ العلم 18-اردو بازار لاہور، ج1، باب سعی صفا سے شروع کرنا چاہیے، حدیث 845، ص471۔

[17] ڈاکٹر محمد رواس قلعہ جہ، فقہ حضرت عمر، ادارہ معارف اسلامی لاہور، ص8

[18] حافظ صلاح الدین یوسف، ایک مجلس کی تین طلاقیں اور ان کا شرعی حل، مطبع دارالسلام، لاہور، ص۲۱۹۔

# URDU - OPPORTUNITIES FOR INCREASES IN LIVELIHOOD IN THE LIGHT OF QURAN AND SUNNAH




Zainul Abideen Sodhar
University of Sindh, Jamshoro

Sanaullah Bhutto
University of Sindh, Jamshoro

Anas Rajpur
University of Sindh, Jamshoro

**ABSTRACT:**

In Arabic, rizq means 'what is bestowed forever' and it can denote all types of bounties. Allah swt has not only created these bounties and favors for us but also given us the means and ways by which we can earn an increase in his favors the rizq. The first and the foremost among these ways is taqwa which guides us to be mindful about whatever our body does and whatever our mind thinks. Then comes the repentence which wipes of our sins and replaces them with the good deeds. Other deeds such as propagation of hadith, loving the Quran, making oneself free for the remembrance of Allah, visiting the house of Allah for hajj and umrah and other good deeds also result in increase and abundance. Allah swt not only tied this reward to the matters of worship but also added societal and social factors. Such factors and keys include marrying, spending in the way of Allah, spreading peace and salam in the society, being compassionate and loving each other and dining together. Islam, the most beautiful religion, if practiced the way it is intended to be practiced makes this world a beautiful place to live and earns us a beautiful place to reside in the here-after.

Keywords: Taqwa, Rizq, Tawbah, Peace

اردو میں رزق کا اطلاق کھانے پینے کی چیزوں پر ہوتا ہے۔ عربی میں معنٰی عطاء کرنا"ہمیشہ ملنے والی چیزاور کو نصیب کہا جاتا ہے۔ مفردا للغات میں امام ا صفھانی فرماتے ہیں۔ فمعنی الزرق العطاء الجاری تارہ دنیو یا تارہ اخرویا(1)

یعنی ہمیشہ ملنے والی چیز کو کہا جاتا ہے، دنیوی ہوں یا اخروی اور کبھی نصیب بخت پر بھی اسکا اطلاق ہوتا ہے یا کھانا یا غذا جو پیٹ بھرے، یا پھر ماہوار کبھی تنخواہ کو بھی رزق کہا جاتا ہے اور یہ رزق کا لفظ عام ہے ہر نعمت کو رزق کہا جاتا ہے۔وانفقوا ممارزقناکم من قبل ان یاتی احد کم الموت(2)

ترجمہ:-اور جو رزق اللہ تعالٰی نے تمھیں دیا ہے ان سے خرچ کرو موت آنے سے پہلے۔

اس رزق سے مراد مال جاہ منصب اور بہت کچھ ہے جو اس نے بخشا ہے۔ رزق نصیب کے معنٰی کیلئے بھی آتا ہے۔

آیت قرآنی ہے۔وتجعلون رزقکم انکم تکذبون(3) اور جو اللہ تعالٰی تمھیں رزق دیتا ہے تم اسے جھٹلاتے ہو۔

دوسرے جگہ ارشاد ربانی ہے۔ کہ

و فی السماء رزقکم وما تو عدون(4)

ترجمہ:-اور آسمان میں آپکا رزق ہے اور جو قیامت کا وعدہ دیا جاتا ہے

یہاں رزق سے مراد برسات ہے اسکے علاوہ فرمان الٰہی یہ ہے کہ

ونزلنا من السماء ماء مبارکارزقا للعباد واحیینا به بلدة میتا(5)

بعض مفسرین نے اس کی تاویل آسمان کی ہے۔رزق سے مراد بخت اور تقدیر ہے جو اوپر آسمان سے نازل ہوتا ہے۔رزق غذا کے معنٰی میں بھی آیا ہے۔ اصحاب کھف نے ساتھی کو کہا کہ: فلیا تکم برزق منه ولیتطلف(6) رزق لاؤ یعنٰی کھانالاؤ

ایک اور آیت میں ہے۔والنخل باسقات لها طلع نضید رزقا للعباد۔اور کھجوریں بلند اور واسطے ان کے گوشے ہیں تہہ ب تہہ بندوں کیلئے رزق قرآن مجید میں صرف غذا کے معنٰی میں نہیں ہے بلکہ ہر نعمت اس سے مراد لیا جاسکتا ہے۔ارشاد باری تعالٰی ہے:

ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل الله امواتا بل احیاء عند ربهم یرزقون (7)

ترجمہ:مت گمان کرو(ان لوگوں) ان پر جو اللہ تعالٰی کے راستے قتل کئے گئے ہیں مردہ مت سمجھو بلکہ یہ زندہ ہیں۔اللہ کے ہاں انکو رزق دیا جاتا ہے. اس سے مراد آخرت کی مکمل نعمتیں ہیں۔ایک اور آیت بھی اسکی تاکید کرتی ہے

-ان الله هو الرزاق ذوالقوة المتین(8) ترجمہ بے شک اللہ تبارک و تعالٰی رزاق اور بہت طاقت والے ہیں

یہاں عموماً ہر نعمت مراد ہے۔اللہ تبارک و تعالٰی نے سورۃ رحمٰن میں بار بار آیات کریمہ

فبای آلاء ربکما تکذبان(9) کو تکرار کیساتھ فرمایا کہ جن وانس اللہ تبارک و تعالٰی کی نعمتوں کو جھٹلائیں نہیں اور ان کی قدر کریں۔دین اسلام میں حلال چیزوں کے کھانے کا حکم ہے ارشاد باری تعالٰی ہے:

یسئلونک ماذا احل لهم قل احل لکم الطیبات(10)

اور حرام چیزوں کا منع فرمایا گیا ارشاد باری تعالٰی ہے:

حرمت علیکم المیتة والدم ولحم الخنزیر وما اهل لغیرالله به۔(11)

مردادار خون خیز یز کا گوشت اور جو غیر اللہ کے نام سے پکارا جائے حرام ہے اور اس حرام سے بچنے کو تقویٰ کہا جاتا ہے جس سے رزق میں برکت اضافہ ہوتا ہے۔اس لئے قرآن وسنت کی روشنی میں رزق میں برکت کیلئے دلائل پیش کئے جاتے ہیں جن کو ہم نے (**مفاتیح الرزق**) رزق کی چابیاں کا نام دیا ہے ان مفاتیح الرزق کے چند اسباب یہ ہیں:

1. **تقویٰ:** تقویٰ کی وجہ سے رزق میں برکت ہو جاتی ہے اور رزق کے دروازے کھل جاتے ہیں ارشاد باری تعالٰی ہے ومن یتق الله یجعل له مخرجا و یرزقه من حیث لایحتسب(12)

ترجمہ:اور جو تقویٰ اختیار کرے گا اللہ تبارک و تعالٰی ان کو ہر مشکل میں سے نکلنے کی صورت دیگا اور وہاں سے اسکو رزق عطا کرے گا جہاں سے اسکا گمان بھی نہیں ہوگا۔ایک اور جگہ میں ارشاد باری تعالٰی ہے:

ولوانا اهل القری امنوا واتقوا لفتحنا علیهم برکات من السماء والارض(13)

ترجمہ:اگر یہ سوسائٹی والے ایمان والا راستہ اور تقویٰ اختیار کرتے تو ان کو آسمان کی برکتیں نازل کرتے ہیں۔عزت و شہرت بھی تقویٰ سے ملتا ہے:ان اکر مکم عندالله اتقاکم(14)

ترجمہ:بے شک تم میں سے عزت والے وہ ہیں جو تقویٰ والے ہیں۔

2. **استغفار:** استغفار اور توبہ رزق کی برکت و اضافے کیلئے بہترین چیز ہے۔استغفار کا مادہ اصل غفر سے ہے معنٰی ہے میل کچیل سے دور کرنا ہے غفر لہ کا معنی بھی ہے کہ ظاہر اور باطن میں توبہ کرکے پاک ہونا قول اور فعل سے پاک صاف ہونا۔

قل للذين امنوا یغفرواللذین لایرجون ایام اللہ لیجزی قوما بما کانوایعملون(15)

ترجمہ: مومنوں کو یہ حکم ہے۔ کہ ظاہر قول اور فعل میں پاک صاف رہیں صرف زبانی استغفار یہ گناہ اور جھوٹ ہے

توبہ استغفار کے چار شرائط ہیں۔

i. اقلاع عن الذنب گناہوں کو جڑ سے اکھاڑ لینا
ii. عزم ان لا یعود آئندہ دوبارہ گناہ نہ کرنا
iii. جبر مافات نقصان کو بھر دینا
iv. توبہ نصوحا غسل کر کے سنت کے مطابق توبہ کرے(17)

توبوالی اللہ توبتہ نصوحا توبہ کرو خالص توبہ استغفار سے رزق کی دروازے کھل جاتے ہیں۔ارشاد خداوندی ہے

فقلت استغفروا ربکم ان کان غفارا یرسل السماء علیکم مدرارا ویجعل لکم جنات و انھارا (18)

"اور مغفرت مانگوں اللہ سے بے شک وہ بخشنے والا ہے اور بھیجے گا آسمان سے بہت برسات مال اولاد میں برکت دے گا، باغات عطاء کریگا اور نہریں بھی۔"

توبہ کا معنٰی معذرت پیش کرنے کے ہیں معذرت کے تین قسم ہوتے ہیں۔

1. نہ ماننا کہ میں نے گناہ نہیں کیا ہے۔
2. فلاں کی وجہ سے کیا۔
3. میں نے گناہ کیا ہے لیکن آئندہ کبھی بھی گناہ نہیں کروں گا یہ آخری مرتبہ تھا پھر نہیں ہو گا۔ یہ توبہ ہے جس سے رزق بڑھتا ہے اور برکتیں نازل ہوتی ہے۔(18)

3. **نکاح کرنا:** نکاح ایک شرعی عقد ہے اور معاملہ ہے، نکاح سنت ہے بلکہ سارے رسولوں کی سنت ہے۔ارشاد خداوندی ہے ولقد ارسلنا رسلا من قبلک وجعلنا لھم ازواجا و ذریۃ(19)

ترجمہ: البتہ یقینا ہم نے رسولوں کو بھیجا جو آپ سے پہلے تھے اور ان کے لیئے بیویاں اور اولاد تھی۔

دوسرے جگہ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ فانکحوھن باذن اھلھن(20)

0ترجمہ: جو چاہے عورتوں سے شادی کرو۔ ان عورتوں سے خاندان سے اجازت لے کر شادی کرو۔

نکاح کرنا رزق روزی کی برکت کا سبب ہے غنیٰ آسودگی کا ذریعہ ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ:

انکحو الا یامی منکم والصالحین من عبادکم وان یکن فقراء فسوف یغن اللہ من فضلہ (21)

اور نکاح کراؤ عورتوں کو اور نیک بندوں کو بھی اگر وہ فقیر ہونگے تو اللہ انکو غنی بنادیگا اور جو اولاد ہو گی انکے رزق کا ذمہ بھی اللہ تعالی نے اٹھایا ہے۔

4. **حدیث کی اشاعت:** رسول اللہ صلیٰ اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام تابعین کی گفتگوں حدیث ہے۔ حدیث قولی فعلی تقریری ہوتی ہیں۔ حدیث کو پہچانا ہر اُمتی کا فرض ہے۔

بلغوا عنی ولوآیۃ الا فلیبلغ الشاھد الغائب فان الشاھد عسیٰ ان یبلغ من ھو اوعی نضر االلہ امری سمع مقالتی (22)

5. حدیث پہچانا خیر و برکت کا سبب ہے تروتازگی کا ذریعہ ہے۔ ارشاد رسول ہے کہ اللہ اسکو تروتازہ رکھے کہ جو میرے بات کو سنے اور پھر اسکو دوسرے تک پہچائے محدثین کے خیر و برکت کے بہت سے قصے مشہور ہیں

6. **قرآن سے لگاؤ رکھنا:** قرآن مجید باری تعالٰی کی آخری کتاب ہے جس نے سابقہ کتب کو منسوخ کر دیا، قرآن ایک معجزہ ہے قرآن مجید نازل ہونے کے بعد سارے کتاب منسوخ ہوگئے ۔۔ہر وقت قرآن کی تلاوت کا حکم اور اس پر عمل کرنا ہے۔اقراء باسم ربک الذی خلق(23 )

قرآن سے اعراض کرنا۔قرآن مجید کی اعراض کرنے سے برکتوں میں تنگی آجاتی ہے۔ارشاد خداوندی ہے۔ومن اعرض عن ذکری فان له معیشة ضنکا(23) اور جو میرے ذکر قرآن مجید سے منہ پھرے گا اس کا گزارہ تنگ ہوگا۔حدیث شریف میں آیا ہے۔ان الله یرفع بھذالقرآن اقواما ویضع به آخرین

ترجمہ:اس قرآن سے بہت لوگوں عزت ملی ہے اور بہت سے لوگوں کو پست کر دیا ہے

7. **صلہ رحمی:** رحم ماں کے پیٹ(بچہ دانی) کو کہتے ہیں اور مجازا رشتہ داری قرابت والے ایک پیٹ سے نکلتے ہیں ارشاد باری تعالٰی ہے ایکم اقرب رحماترجمہ:جو قرابت میں نزدیک ہیں۔الرحم شجنة من الرحمٰن۔رحم دل کو نرمی اور احسان کو کہا جاتا ہے۔لیکن کبھی صرف احسان کرنے کو کہا جاتا ہے۔جب الله کی طرف رحم کی نسبت ہو کیونکہ الله تعالٰی رقب قلب دل نرم ہونے سے پاک ہے۔حدیث میں ہے کہ قیامت کے دن رحم رشتہ داری الله کے جلال کو پکارے گا کہ میرا فیصلہ کرو۔الله جل جلالہ اسکو جواب دیگا کہ تیرا نام رحم میرے نام رحمٰن سے نکلا ہے ۔اب جس نے صلہ رحمی کی ہے میں اسی سے جوڑوں گا اور جس نے صلہ رحمی کو توڑا ہے میں اسی سے توڑوں گا اب تو راضی ہے۔من ا حب ان یبسط له رزقه وینساء فی اثره فلیصل رحمه(24)ترجمہ: جو چاہے کہ اسکا ذکر خیر ہو اور اسکے مال میں برکت ہو وہ صلہ رحمی کرے۔

8. **الله کی عبادت کیلئے فارغ ہونا:** انسان و جن کا پیدائش کا مقصد الله تعالٰی کی عبادت ہے۔ارشاد خداوندی ہے وماخلقت الجن والانس الالیعبدون- (25)

.ترجمہ:-ہم نے جنات اور انسانوں کو صرف اپنی عبادت کیلئے پیدا کیا ہے

۔الله تعالٰی نے رسول الله سے فرمایا کہ فارغ اوقات کو عبادت میں صرف کرو۔

فاذا فرغت فانصب والی ربک فارغب- (26)

عبادت کیلئے فارغ ہونا رزق اور آسانی کا سبب ہے.

9. **حج وعمرہ بار بار کرنا:** حج کا فرض حضرت ابراہیم علیہ السلام سے جاری ہے حج و عمرہ لغت میں زیارت کرنے کو کہا جاتا ہے لیکن عمرہ پیار کے سبب زیارت کو کہا جاتا ہے۔شرعی اصطلاح میں حج و عمرہ کا معنی ہے عبادت کا خاص طریقہ جو معروف ہے(27) بار بار حج و عمرہ کرنا آسودگی کا سبب ہے تنگ دستی کو ختم کر دیتا ہے۔حضرت ابن عباسؓ کی روایت ہے تابعو الحج و العمره فانما ینفیان الفقر(28) حج عمرہ لگاتار کرتے رہو کیونکہ یہ تنگ دستی کو ختم کر دیتی ہے۔

10. **فجر کے وقت تجارت پر جانا:** فجر کا وقت قیمتی وقت ہے اس میں الله تعالٰی کے فرشتے حاضر ہوتے ہیں:

ان قرآن الفجر کان مشھودا(29)

فجر کا وقت دعا ہے اور دعا کے یافتہ ہے اللھم بارک فی امتی بکورھا(30)

رواه أبو داود في سننه ( )، كتاب: الجهاد، باب: في الابتكار في السفر، رقم(2606)

صبح کے وقت میں سونے کے بجائے ذکر عبادت یا تجارت کرے:

11. **مل کر کھانا:** کھاناخوداللہ تبارک وتعالی کارزق ہےاللہ تعالی کے رزق کے بہت سارے آداب ہیں ان آداب سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔ بسم اللہ پڑھ کرکے کھانا 2. سنت کے مطابق بیٹھنا 3. سیدھے ہاتھ سے کھانا 4. اپنے طرف سے کھانا 5. آخر میں الحمداللہ پڑھنا 6. رزق حلال کھاناہے 7. مل کر کھاناہے۔اور بھی آداب ہیں۔

12. **کھجور کااستعمال کرنا:** کھجورایک مشہور میوہ اور غذاہے فرمان رسول ہے بیت لا تمرفیه جیاع اهله(31)
جس گھر میں کھجور نہ ہو وہ بھوکے رہ جائیگے۔نومولود بچے کو پہلی غذا کھجور دی جاتی ہے۔

13. **برتن کوصاف چھوڑنا:** کھانا کے آداب میں یہ بھی ہے کہ برتن کو صاف چھوڑا جائے کھانااتنا نکالناچاہئے کہ وہ کھاسکے پھر وہ برتن صاف چھوڑے۔امرنا ان نسبلت الصحیفة ان احدکم لایدری فی ای طعم البرکة(32)

14. **انفاق فی سبیل اللہ:** اللہ تبارک وتعالی کی راہ میں خرچ کرناایک اہم عبادت ہے جس میں زکوات صدقات عشر وغیرہ آجاتی ہے زکوات کے معنٰی پاکی ہیں بہتری کا سبب ہے ۔اصحاب کھف کے بارے میں آیات کریمہ ہے ایھااز کی طعمافلیاتکم برزق منہ۔ایھااز کی سے مراد رزق حلال ہے زکیٰ بھی اسی سے ماخوذ ہے اس سے مال میں برکت بہتری آجاتی ہے بہتری برکت یہ دونوں خیر اس لفظ زکوات میں موجود ہیں۔ قرآن مجید میں زکوات اور نماز اکھٹے ذکر کیے ہے:اقیموالصلوہ وآتوالزکاہ۔یعنی جس طرح نماز جسمانی پاکی کا سبب ہے تو زکوات مالی پاکی کا سبب ہے۔زکوات اداکرنا رزق میں برکت بہتری کا سبب ہوتاہے۔وما آتیتم من ربولیربوا فی اموال لناس الخ۔(33)
ترجمہ: جو آپ سود کا کاروبار کرتے ہو کہ اسمیں بہتری ہو لوگوں کے مال میں یہ نہیں بڑھتاہے اللہ کے ہاں جو تم زکوات اداکرتے ہو تو وہ اللہ کے ہاں دھڑادھڑا بڑھتاہے۔حدیث میں ہے مانقص من مال صدقۃ (34)
صدقہ،مال کو کم نہیں کرتاہے بلکہ بڑھتاہے الصدقۃ تردالبلاء صدقہ مصیبتوں کوٹال دیتاہے
من ذالذی یقرض اللہ قرضا حسنا فیضا عفه له اجر کریم (35)
کون ہے جواللہ کواچھا قرضہ دے انکوبے پردابڑھائیگااوران کیلئے اچھاثواب ہے
وانفقوا مما جعلکم مستخلفین فیه(36)
خرچ کرواللہ کے راستے میں کہ اللہ نے تمہیں اس میں جانشین بنایا،اور جو بھی ایمان لائے گا۔تم میں سے اور انفاق فی سبیل اللہ کریگاان کیلئے بہترین ثواب ہے۔

15. **اسلام میں سلام کاحکم:** اسلام اور سلام یہ دونوں ہی ایک معنٰی ہیں یعنی جو اسلام قبول کرلیتاہے وہ سلامتی میں آجاتاہے پھر اسکا مال اور اسکی جان ہر لحاظ سے محفوظ ہو جاتی ہے۔رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مسلمان وہی ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ ہوں(صحیح بخاری) اللہ رب العزت نے فرمایا:اے ایمان والوں!اپنے گھروں کے علاوہ کسی دوسروں کے گھروں میں داخل نہ ہو جب تک کہ ان کی اجازت حاصل نہ کرلو اور گھر والوں پر سلام کہو۔یہ بات تمھارے حق میں بہتر ہے توقع ہے کہ تم اسے یادرکھوگے۔مزید فرمایا: جب تم اپنے گھروں میں داخل ہوا کروں اپنے لوگوں (گھر والوں) پر سلام کیا کروں۔یہ اللہ کی طرف سے مبارک اور پاکیزہ ہے۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کہ تم اس وقت تک جنت میں داخل نہیں ہو سکتے ہوں جب تک کہ مومن نہ بن جاؤں اور تم اس وقت تک مومن نہیں بن سکتے ہوں جب تک ایک دوسرے سے محبت نہ کرو۔کیا میں تمہیں ایسانسخہ نہ بتاؤں کہ تم اس پر عمل کرکے آپس میں محبت کرنے لگوگے تو سلام کو اپنے درمیان عام کرو۔ایک صحابی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ: کونسااسلام زیادہ بہتر ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔(محتاجوں) کو کھاناکھلانااور ہر جاننے اور نہ جاننے والوں کو سلام کرنا۔(صحیح بخاری) اس حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسلمانوں کے باہم سلام کو عام کرنیکی ترغیب دلائی ہے کہ یہ عزیز واقاب اور دوست احباب تک ہی محدود نہیں

ہے بلکہ مسلمانوں کیلیے ہے۔ سلام مسلمانوں کیلئیے باہم تواضع اور ایک دوسرے پر اسلامی حق ہے اور ایک دوسرے سے محبت کا ثبوت ہے۔ اور اسی سلام کی وجہ سے ایک دوسرے کے دلوں سے حسد، بغض تکبر حقارت ختم ہو جاتی ہے۔ اور اایک دوسرے سے تعارف، محبت، اور الفت اور نیکیاں اور جنت کو حاصل کرنے کا بہترین ذریعہ بھی ہے۔ اور اسی سے جناب محمد رسول ؐاللہ کی سنتکا طریقہ بھی زندہ ہو جاتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کہ دو چیزیں ایسی ہیں جو ہر مسلمان پر دوسرے اسلامی بھائی پر واجب ہے۔

1. سلام کرنا 2. پیاسے کو پانی پلانا 3. دعوت قبول کرنا 4. مریض کی عیادت کرنا 5. جنازے کیساتھ چلنا (صحیح مسلم)

اور جب سلام کسی پر کیا جائے تو سننے والے پر واجب ہے کہ وہ اسے بہترین جواب دے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے مطابق۔ ابو سعید خدری ؓاللہ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کہ لوگوں کے گزر گاہوں میں بیٹھنے سے اجتناب کرو۔ صحابہؓ نے فرمایا۔ کہ اے اللہ کے رسول ؐ ہمارے لیے ان گزرہاہوں میں بیٹھنا ضرروری ہوتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تو پھر اس راستے کا حق ادا کروں۔ صحابہ کرامؓ نے فرمایا۔ کہ اے اللہ کے رسول راستے کا حق کیا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا 1. نظروں کو نیچا کرو 2. کسی تکلیف دہ چیز کو دیکھو تو اسکو وہاں سے ہٹاؤ 3. کسی کا جواب دو۔ 4. لوگوں کو نیکی کا حکم کرو اور برائی سے منع کرو (صحیح بخاری)

**جہاد میں عملی شرکت کرنا:** "جہاد" کی لغوی معنٰی ہے کوشش کرنا بلکہ وسیع کوشش کرنا ہے۔ اور مجاہد کوشش کو صرف کرنا دشمن کے خالف جہاد تین قسم پر ہے۔ ظاہر دشمن کافر سے مقابلہ

1. باطنی دشمن (شیطان سے مقابلہ کرنا)
2. اندورنی دشمن (نفس) سے مقابلہ کرنا

ارشاد خداوندی ہے۔ وجا ھدوابا موالکم وانفسکم فی سبیل اﷲ۔ ترجمہ: جہاد کرو مال سے اور جان سے اللہ کے راستے میں۔

حدیث شریف ہے۔ جاھدوا انفسکم کماتجاھدون اعداءکم۔ ترجمہ: اپنے خواہشات سے جہاد کروں، جیسے جہاد کرو جیسے دشمنوں سے جہاد کرتے ہو۔ جہاد بہت بڑے برکت اور رزق کی فراخی کا سبب ہے یہاں ہمارے رسول حضرت زبیر بن عوام کا تفصیلی قصہ کا اختصار دیا جاتا ہے، کہ جہاد میں کتنی برکت ہے۔ جو حضرت زبیر بظاہر 22 لاکھ کے مقروض آرہے تھے لیکن جہاد کی برکت سے انکی ملکیت 35 کروڑ بن گئی۔ حضرت زبیر بن عوام عبداللہ بن زبیرؓ فرماتے ہے کہ میرے باپ زبیرؓ مجھے قرضہ کے بارے میں وصیت کرتے رہے کہ اگر تو قرض ادا کرنے سے عاجز ہو تو میرے مولا سے مانگنا مولا 18 معنی میں استعمال ہوتا ہے حتی کہ میں نے سوال کیا کہ آپ کا، مولا ضامن کون ہے۔ فرمایا (اللہ)۔ ان پر قرضہ اس وجہ سے چڑھ گیا تھا کہ کوئی شخص انکے پاس امانت رکھتا تو انکو بیع سلف کے زمرے میں داخل کرتا تھا۔ کہا گیا ہے کہ کبھی اس نے کوئی گورنر یا ٹیکس لینے یا خراج لینے کا کام نہیں کیا۔

بلکہ وہ جہاد کرتے ہے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیساتھ رسول ؐاللہ بیعت میں ابی بکرؓ بیعت میں عثمانؓ کی بیعت میں۔ بہر حال حضرت زبیرؓ کے غابہ کی زمین ورثہ میں کچھ مکانات تھیں جو 35 کروڑ تک پہنچ چکی تھی اس حدیث کو امام بخاری نے برکت المغازی کے باب میں لایا ہے کہ جہاد میں برکت ہوتی ہے۔

**حوالہ جات**

(1) اصفھانی امام راغب۔ مفروات القران باب الراء۔ طبع نور محمد کتب خانہ کراچی
(2) سورہ المنافقون 63 آیت 10
(3) سورہ الواقعہ 56 آیت 22

(4)سورہ الذاریات 51 آیت 22
(5)سورہ ق آیت 11
(6)سورہ الکھف 18 آیت 169
(7)سورہ آل عمران آیت 19
(8)سورہ الذاریات 51 آیت 58
(9)سورہ الرحمٰن 55 آیت آیت 61تا77
(10)سورہ المائدہ 5 آیت 4
(11)سورہ سورہ المائدہ 5 آیت 3
(12)سورہ المائدہ 65 آیت 3
(13)سورہ الاعراف آیت 96
(14)سورہ الحجرات 49 آیت 13
(15)سورہ الجاثیہ 45 آیت 15
(16) النووي محي الدين بن شرف النووي الدمشقي، رياض الصالحين
(17)سورہ نوح 71 آیت 12
(18)اصفھانی امام راغب۔ مفردات القران طبع نور محمد کتب خانہ کراچی
(19)سورہ الرعد آیت 38
(20)ایضا سورہ النساء 4 آیت 25
(21)سورہ نور آیت 32
(22) صحيح البخاري ، كتاب العلم، باب باب باب لِيُبَلِّغْ الْعِلْمَ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ
(23)العلق 96 آیت 1
(24) صحيح البخاري حديث نمبر: 5986
(25)سورہ ذاریات 51 آیت 58
(26)سورہ الانشراح آیت 7-8
(27)اصفھانی امام راغب۔ مفردات القران طبع نور محمد کتب خانہ کراچی
(28)تبریزی فطیب ولی الدین مشکواہ المصابیح 419 طبع قدیمی کتب خانہ کراچی
(29)ایضا
(30)اصفھانی امام راغب۔ مفردات القران طبع نور محمد کتب خانہ کراچی
(31)مسلم في صحيحه عن عائشة رضي الله عنها رقم(2046 )
(32)مسلم(2034) وأبوداود(3845) والترمذي(1803)
(33)روم آیت نمبر: 29
(34) صحيح مسلم رقم الحديث: 6757 : البر والصلة والآدب باب 19
(35)سورۃ الحدید: 11
(36)سورۃ الحدید: 7

# علامہ عبدالستار محدث دہلویؒ کا مختصر تعارف

**نام:** عبدالستار، **کنیت:** ابومحمد اور شیخ الحدیث خطاب ہے۔

**تاریخ پیدائش:** اوائل رجب 1323ھ بمطابق 6 ستمبر 1905ء کو دہلی میں پیدا ہوئے۔

**علوم عالیہ کی تحصیل و تکمیل:**

آپ نے سب سے پہلے قرآن مجید حفظ کیا۔قرآن مجید حفظ کرنے کے بعد سب سے پہلا ختم بطور تراویح مکہ مکرمہ میں پڑھایا۔

مکہ مکرمہ سے واپسی پر آپ نے علوم ابتدائی متوسطہ اور عالیہ کی تعلیمات حاصل کیں۔ آپ نے اپنے العلی حافظے کی وجہ سے سالوں کا سفر مہینوں میں طے کرلیا۔

آپ کا علوم تفسیر،علوم حدیث،علوم فقہ،اصول فقہ،منطق فلسفہ علم الکلام میں تخصص خاص طور پر قابلِ ذکر ہے۔

**مسند شیخ الحدیث والتفسیر:** 1345ھ بمطابق 1927ئمیں آپ کو مدرسہ دارالکتاب والسنہ میں شیخ الحدیث والتفسیر کی ذمہ داری باقاعدہ طور پر تفویض کی گئی۔

**تلامذہ:** علامہ دہلویؒ صاحب 1344ھ بمطابق 1926ء سے 1384ھ بمطابق 1966ء تک مدرسہ دارالکتاب والسنہ دہلی اور پھر مدرسہ دارالسلام کراچی میں تشنگان علوم آسمانی کو قرآن وحدیث پڑھاتے رہے تھے اس طویل مدت میں آپ سے قرآن پڑھنے والے تلامذہ کی تعداداتنی کثیر ہے کہ جسے ضبط تحریر میں لانا دشوار ہے۔تاہم چند تلامذہ کے اسماء گرامی پیش خدمت ہیں۔

1۔مولانا حافظ عبدالقہار صاحبؒ (آپ کے برادر خورد مدرس ومفتی جماعت غرباء اہل حدیث پاکستان ہیں)

2۔مولانا حافظ قاری عبدالحکم صاحبؒ (مدیر صحیفہ اہل حدیث کراچی)

3۔مولانا قاری حافظ عبدالغفار صاحب سلفیؒ (آپ کے بڑے صاحب زادے جنرل سیکریٹری جماعت غرباء اہل حدیث ہیں)

4۔مولانا حافظ محمد یونسؒ صاحب دہلوی (خازن شعبہ مالیات جماعت غرباء اہلحدیث)

5۔مولانا حافظ عبدالرحمان السّلفی صاحبؒ (آپ کے صاحب زادے ناظم مرکزی مدرسہ دارالسلام کراچی)

صحیفہ اہل حدیث جوکہ تقریباً ایک صدی سے تحریری طور پر اسلام کی تبلیغ کررہا ہے اس کی سرپرستی بھی آپ کے سپرد کردی گئی۔والدمحترم کی وفات کے بعد جماعت غرباء اہل حدیث پاکستان کی ذمہ داری بھی آپ ہی کو دے دی گئی۔

## علامہ عبدالستار محدث سلفی کی تصنیفات

تفسیر ستاری، نصرۃ الباری شرح صحیح بخاری، تفسیر سورۃ فاتحہ، فوائد ستاریہ، تفسیر ہفت پارہ، سولہ سورۃ
حقیقۃ التوسل والوسیلہ، سماع موتی، حکم رب الانام فی ابطال عمل المولد والقیام
تکمیل البرہان فی قراۃ القرآن، الدلائل الواثقہ فی جواز تسلیمۃ واحدہ، خطبہ امارت
شمس الضحیٰ فی اعفاء اللحی، فتاویٰ ستاریہ، پنج سورۃ، سورۃ یاسین
حکم النبیؐ بکفر من لایصلی، ایک اہم سوال اور اس کا جواب، تاریخ مقام اربعہ
احقاق الحق بابطال الباطل، القول الصحیح فی اثبات المسیحؑ
اقامۃ الحجۃ علی النداء الثالث یوم الجمعۃ فی المسجد یدعلی
تحقیق حروف ضاد، واوٗ، تنبیہ اہل العرش باستواء اللہ علی العرش
تنبیہ الغلاوۃ فی حلۃ السلحفاۃ، ضرب الفاس علےٰ من کرہ الصلوٰۃ المکشوف الرأس
مراسم شعبان کی تردید، ملفوظات ستاریہ، الدرالثمین فی الجھر بالتامین

انتقال: علامہ عبدالستار محدث دہلوی 12 جمادی الاوّل 1386ھ بمطابق 29 اگست 1966 کو اپنے خالق حقیقی سے جاملے۔